# قادیانیت کی حقیقت

(سلسلہ رسائل ردِّ قادیانیت)

تالیف

محدث علامہ شیخ محمد ابوالقاسم سیف بن محمد سعید بنارسی

(وفات: ۱۳۶۹ھ ۱۹۴۹ء)

تحقیق و تعلیق

عبدالأحد احسن جمیل آل عبدالرحمٰن

صوبائی جمعیت اہل حدیث ممبئی

# قادیانیت کی حقیقت

(سلسلہ رسائل ردِّ قادیانیت)

تالیف

محدث علامہ شیخ محمد ابو القاسم سیف بن محمد سعید بنارسی

(وفات: ۱۳۶۹ھ ۱۹۴۹ء)

تحقیق و تعلیق

عبد الأحد احسن جمیل آل عبد الرحمٰن

صوبائی جمعیت اہل حدیث ممبئی

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | قادیانیت کی حقیقت<br>(سلسلہ رسائل ردِّ قادیانیت) |
| تالیف | : | محدث علامہ شیخ محمد ابوالقاسم سیف بن محمد سعید بنارسی |
| تحقیق وتعلیق | : | عبدالأحد احسن جمیل آل عبدالرحمٰن |
| طباعت | : | A1 گرافکس اسٹوڈیو: 9819189965-91+ |
| طبع اول | : | مئی ۲۰۱۹ء = رمضان ۱۴۴۰ھ |
| ناشر | : | صوبائی جمعیت اہل حدیث ممبئی |
| صفحات | : | (۴۸۸) |

## ملنے کے پتے

- دفتر صوبائی جمعیت اہل حدیث ممبئی: ۱۴-۱۵، چوناوالا کمپاؤنڈ، مقابل بیسٹ بس ڈپو، ایل بی ایس مارگ، کرلا (ویسٹ) ممبئی -۷۰ ٹیلیفون: 022-26520077
  ویب سائٹ: www.ahlehadeesmumbai.org
- دفتر ضلعی جمعیت اہل حدیث، بنارس
- دفتر اتحاد ابناء السلفیہ، بنارس
- جمعیت اہل حدیث ٹرسٹ، بھیونڈی: فون: 225071 / 226526
- مرکز الدعوۃ الاسلامیہ والخیریہ، بیت السلام کمپلیکس، نزد المدینہ اسکول، مہاڈ ناکہ کھیڈ، ضلع رتناگری-415709. فون نمبر: 02356-264455

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

فہرست موضوعات ____ 3
عرض ناشر ____ 21
پیش لفظ ____ 25
مقدمہ ____ 31
تقدیم ____ 43
مقدمۃ المحقق ____ 49
غلام احمد قادیانی ____ 50
ان رسائل کی اہمیت ____ 55
منصوبہ اور طریقۂ کار ____ 55
کلمات تشکر ____ 59
علامہ سیف بنارسی حیات وخدمات ____ 61
علامہ رحمہ اللہ کے والد گرامی ____ 62
نام ونسب اور کنیت ____ 62
ولادت باسعادت ____ 63
خاندان ____ 64
سن رشد، تعلیم وتربیت اور اساتذہ ____ 66
درس وتدریس ____ 69

فضائل وشمائل ___ 70
وسعتِ علم ___ 70
فریضۂ حج ___ 71
دینی حمیت وغیرت ___ 73
تبلیغی مشن ___ 76
آل انڈیا اہل حدیث کانفرنس ___ 78
اہل حدیث لیگ ___ 78
جمعیت علماء ہند ___ 79
میدانِ مناظرہ ___ 80
صحافت ومضمون نگاری ___ 81
مکتبہ سعیدیہ (یا) کتب خانہ سعیدیہ ___ 82
تلامذہ ___ 82
تصانیف ___ 83
شادی واولاد ___ 99
سلسلۂ علالت اور عمر کا آخری حصہ ___ 100
کیفیت مرض اور سفر آخرت ___ 102
تجہیز وتکفین ___ 104
تمہیدی مقالات ___ 107
بنارس میں قادیانی تحریک ___ 108

جماعت احمدیہ کے اصول ____ 110

اصل کتاب ____ 113

مرزا غلام احمد قادیانی کے بعض دعاوی اور الہامات ____ 115

عقیدہ ختم نبوت اور عقیدہ رفع عیسیٰ علیہ السلام کی اہمیت ____ 116

وقتاً فوقتاً دجال کے وارثین (نبوت کے دعوے داروں) کا ظہور ____ 118

فتنۂ قادیانیت شہر بنارس کے لئے جدید فتنہ ____ 118

مرزا قادیانی کے بعض دعاوی ____ 118

مرزا قادیانی کی بعض پیش گوئیاں اور ان کی حقیقت ____ 124

پہلی پیش گوئی ____ 124

دوسری پیش گوئی ____ 127

تیسری پیش گوئی ____ 128

چوتھی پیش گوئی ____ 129

پانچویں پیش گوئی ____ 130

چھٹی پیش گوئی ____ 130

ٹریکٹ (۲)

اظہارِ حقیقت ____ 133

بانی فرقۂ قادیانیہ ____ 134

ضروری مسئلے ____ 137

مسائل مذکورہ کی حقیقت ____ 137

عیسیٰ علیہ السلام کا حج ________ 144

مختصر فہرست دلائل حیات عیسیٰ علیہ السلام ________ 148

مولانا ثناءاللہ صاحب کے ساتھ مرزا کا آخری فیصلہ ________ 153

مرزا قادیانی کا آخری فیصلہ کا اشتہار محض برائے دعا تھا

مباہلہ نہیں، اور مرزا کی یہ دعا قبول بھی ہوگئی ________ 153

مرزا غلام احمد کا اعتراف نزول مسیح اور مسئلہ ختم نبوت ________ 155

پرستاران پیر کادیان کی چالیں ________ 156

مرزا قادیانی کا عارضہ سلسل بول اور مراق ________ 162

ختم نبوت ________ 167

مرزا قادیانی کا کفر والحاد ________ 182

ثناء رحمانی بر قضاء قادیانی (یا) قضاء ربانی بر دعائے قادیانی

یعنی الٰہی فیصلہ ________ 185

قادیانی کی مولانا ثناءاللہ امرتسری کے خلاف زہر افشانی کا

سبب ان کے مؤاخذات ________ 186

قادیانی خود اپنے منہ جھوٹا ________ 187

مولانا ثناءاللہ امرتسری نے اپنے عمل سے قادیانی کو جھوٹا

ثابت کردیا ________ 188

قادیانی کا مولانا ثناءاللہ کے قادیان پہنچنے کا اقرار ________ 188

مولانا ثناءاللہ صاحب کے ساتھ آخری فیصلہ ________ 189

اشتہار مذکور پر انعامی مباحثہ ______ 192
قابل غور ______ 193
لاہوری ٹریکٹ ______ 194
مرزا کی دعا محض بطور فیصلہ طلبی تھی نہ کہ مباہلہ ______ 194
اعذار خمسہ ______ 195
عذر اول ______ 195
عذر اول کا جواب اول ______ 195
عذر اول کا جواب دوم ______ 195
عذر اول کا جواب سوم ______ 196
ازالۂ شبہ ______ 197
دوسرا عذر ______ 197
عذر دوم کا جواب اول ______ 197
عذر دوم کا جواب دوم ______ 198
عذر دوم کا جواب سوم ______ 198
عذر دوم کا جواب چہارم ______ 199
دفع دخل ______ 199
عذر دوم کا جواب پنجم ______ 200
تیسرا عذر ______ 200
عذر سوم کا جواب اول ______ 201

عذر سوم کا جواب دوم ____ 201
عذر سوم کا جواب سوم ____ 201
ازالۂ شبہ ____ 201
عذر سوم کا جواب چہارم ____ 202
عذر سوم کا جواب پنجم ____ 202
چوتھا عذر ____ 203
عذر چہارم کا جواب اول ____ 203
عذر چہارم کا جواب دوم ____ 203
عذر چہارم کا جواب سوم ____ 204
عذر چہارم کا جواب چہارم ____ 205
عذر چہارم کا جواب پنجم ____ 205
عذر چہارم کا جواب ششم ____ 205
پانچواں عذر ____ 206
عذر پنجم کا جواب ____ 206

ٹریکٹ (۵)

قادیانی کے بعض جوابات پر ایک نظر ____ 209
جواب سوال اول ____ 211
جواب سوال دوم ____ 211
جواب سوال سوم ____ 211

مسلمانوں کا عقیدہ صدر اول سے لے کر آج تک ____ 212
وہ احادیث جن میں خاتم النبیین کے معنی ذکر ہوئے ہیں ____ 213
علماء امت کا عقیدہ نبوت پر اجماع ____ 218
اُم المؤمنین عائشہ رضی اللہ عنہا کا اثر ''لا نبی بعدہ'' اور اس کی
حقیقت ____ 225
حدیث ''لو عاش ابراہیم لکان صدیقا نبیا'' کی حقیقت ____ 229
اولیاء اللہ اور علماء امت پر قادیانی کے شرمناک بہتان ____ 232
قادیانی کی شرمناک حرکت ''قرآنی آیات میں تحریف''
اور اس کی چند مثالیں ____ 236

ٹریکٹ (۶)

جوابِ دعوت ____ 241
ناشر ''دعوت الی الحق'' کی ناکام کوشش ____ 242
احادیث رسول کے ساتھ تمسخر واستہزاء قادیانی اور قادیانیوں
کی علامت اور پہچان ____ 242
لفظ ''توفی'' اور اس کے معانی ____ 244
لفظ ''رفع'' اور اس کے معانی ____ 247
نبی ﷺ کا زیر زمین مدفون ہونا کمال عزت ہے ____ 252
لفظ ''نزول'' اور اس کے معانی ____ 253
سچے مسیح علیہ السلام اور جھوٹے قادیانی میں فرق ____ 260

احادیث صحیحہ سے قادیانی کے جھوٹ کا ثبوت ___ 263
''یا اخت ھارون'' کی صحیح تفسیر ''صحیح مسلم'' کی حدیث سے ___ 265
''انکن صواحب یوسف'' کی تشریح ___ 266
ابو کبشہ نبی ﷺ کے رضاعی والد ___ 267
پوری انسانیت کو یہودی ہونے کے قادیانی دعوے کا رد ___ 268
حدیث ''ان ینزل'' کا مخاطب کون؟ ___ 270
''یکسر الصلیب'' کے معنی کی وضاحت ___ 271
''یقتل الخنزیر'' کے معنی کی وضاحت ___ 273
''قبل موتہ'' میں ''ہ'' ضمیر کے مرجع کی تعیین اور ابن عباس
رضی اللہ عنہ کی قراءت ''قبل موتہم'' کی حقیقت ___ 276
ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ پر اتہام ___ 279
کیا حیات مسیح کا عقیدہ نصرانی ہے؟ ___ 279
مسلمانوں پر عیسیٰ علیہ السلام کو اللہ تعالی کی طرح ''حی و قیوم''
ماننے کا اتہام ___ 280
ٹریکٹ (۷)
معیارِ نبوت ___ 283
بعثت انبیاء ورسل پر ان کی قوموں کے اعتراضات ___ 285
معیارِ نبوت ___ 290
معیارِ نبوت کیا ہے؟ ___ 291

حضرت یونس علیہ السلام کا وعدہ ______ 292

سچے نبیوں کی پیش گوئیاں ہمیشہ پوری ہوتی ہیں ______ 293

نبی کریم ﷺ کی پیش گوئیوں کے چند نمونے ______ 293

مرزا قادیانی کی پیش گوئیاں اور ان کے انجام کا چند نمونہ ______ 297

ٹریکٹ (۸و۹و۱۰و۱۱)

نورِ اسلام بجواب ظہورِ امام (۲و۳و۴و۵) ______ 301

مرزا قادیانی کے مریدوں کی گستاخ طرازیوں کا تازہ نمونہ ______ 302

وفائے عہد ______ 305

شکوۂ بے جا ______ 306

اختلاف بیانی ______ 306

تفاسیر سے متعلق ______ 306

احادیث سے متعلق ______ 307

بزرگانِ سلف پر اتہام ______ 308

صحابۂ کرام ______ 309

ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما کا عقیدۂ ختم نبوت ______ 311

حسن رضی اللہ عنہ کا عقیدۂ ختم نبوت ______ 314

ابن عباس رضی اللہ عنہ کا عقیدۂ ختم نبوت ______ 315

امام مالک رحمہ اللہ کا عقیدۂ ختم نبوت ______ 316

امام بخاری رحمہ اللہ کا عقیدۂ ختم نبوت ______ 316

امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا عقیدۂ ختم نبوت 317
امام شافعی رحمہ اللہ کا عقیدۂ ختم نبوت 317
امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ کا عقیدۂ ختم نبوت 318
ابوعبداللہ مالکی رحمہ اللہ کا عقیدۂ ختم نبوت 318
امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ کا عقیدۂ ختم نبوت 319
امام ابن قیم رحمہ اللہ کا عقیدۂ ختم نبوت 319
امام ابن حزم رحمہ اللہ کا عقیدۂ ختم نبوت 321
ابن عربی کا عقیدۂ ختم نبوت 322
جبائی معتزلی کا عقیدۂ ختم نبوت 322
شامی حنفی کا عقیدۂ ختم نبوت 323
ملا علی قاری کا عقیدۂ ختم نبوت 323
خواجہ محمد پارسا کا عقیدۂ ختم نبوت 324
داتا گنج بخش کا عقیدۂ ختم نبوت 324
حافظ محمد صاحب کا عقیدۂ ختم نبوت 325
علمی مرحوم کا عقیدۂ ختم نبوت 325
وغیرہ کی حقیقت 326
مجدد الف ثانی کا عقیدۂ ختم نبوت 326
پیران پیر کا عقیدۂ ختم نبوت 326
خواجہ اجمیری کا عقیدۂ ختم نبوت 326

شیخ صابری کا عقیدۂ ختم نبوت ____ 326
معروف کرخی کا عقیدۂ ختم نبوت ____ 327
شیخ عطار کا عقیدۂ ختم نبوت ____ 327
مولانا روم کا عقیدۂ ختم نبوت ____ 327
شاہ ولی اللہ کا عقیدۂ ختم نبوت ____ 327
شاہ رفیع الدین کا عقیدۂ ختم نبوت ____ 327
شاہ عبد القادر کا عقیدۂ ختم نبوت ____ 328
آغاز جواب ____ 328
مجاہد کی اصولی بات پر ایک نظر ____ 328
پہلا مغالطہ ____ 328
دوسرا مغالطہ ____ 329
تیسرا مغالطہ ____ 329
چوتھا مغالطہ ____ 330
پانچواں مغالطہ ____ 330
مجاہد کے جوابات کی حقیقت ____ 331
بحث آیات ____ 331
جواب دلیل نمبر (۱) ____ 331
صلب کے معنی ____ 332
رفع کے معنی ____ 333

جواب دلیل نمبر (۲) ____ 334
جواب دلیل نمبر (۳) ____ 340
جواب دلیل نمبر (۴) ____ 343
جواب دلیل نمبر (۵) ____ 346
تاریخی امور میں قیاس ____ 350
کفِ قوم وکفِ ید ____ 351
نتیجہ ____ 351
مجاہد کا میدان سے فرار ____ 352
بحث احادیث ____ 352
جواب دلیل نمبر (۶) ____ 352
جواب دلیل نمبر (۷) ____ 355
مصری نسخہ میں تحریف ____ 358
محدثین کا طرزِ عمل ____ 359
حدیث بیہقی ____ 362
''من السماء'' کا لفظ دیگر کتب حدیث میں ____ 364
جواب دلیل نمبر (۸) ____ 366
جواب دلیل نمبر (۹) ____ 370
حدیث ''عیسیٰ لم یمت'' کے راوی کا نام ____ 372
کتب تفاسیر ____ 372

جواب دلیل نمبر (۱۰) ____ 375
مرزا صاحب کا حدیث مذکور کو ماننا ____ 377
جواب دلیل نمبر (۱۱) ____ 385
توہین انبیاء کرام ____ 387
معذرت ____ 388
قادیانی ٹریکٹ (۳) کی حقیقت ____ 390
قادیانی ٹریکٹ (۴) کی حقیقت اور اس کا جواب ____ 392
آہ نادر شاہ کہاں گیا ____ 394
مدن پورہ کا اشتہار ____ 396
مجاہد کے اشتہار کا جواب ____ 397
مجاہد کے جھوٹ کی فہرست ____ 397
مدن پورہ کے اشتہار کا جواب ____ 400
تین باتوں پر نظر ____ 403
مجاہد کی تثلیث ____ 403
احادیث وفات عیسیٰ کا حال ____ 404
پہلی روایت ____ 404
دوسری روایت ____ 407
تیسری روایت ____ 408
چوتھی روایت ____ 409

حضرت عیسیٰ کے رنگ وحلیہ کے اختلاف کی حدیثیں ______ 410
پانچویں روایت ______ 411
چھٹی روایت ______ 412
قادیانی دوورقی ٹریکٹ نمبر (۵) کا جواب اوراس کی حقیقت ______ 414
گھر کے گواہ ______ 416
اصل حقیقت ______ 418
ٹریکٹ (۱۲)
دفعِ اوہام ازظہورِامام ______ 421
ظہورِامام میں بارہ آیتوں کے ذریعہ عیسیٰ علیہ السلام کے وفات
کی ناکام کوشش ______ 422
پہلی آیت ''ولکم فی الارض مستقر ومتاع الی حین'' سے استدلال
اوراس کا جواب ______ 425
دوسری آیت ''فیہا تحیون وفیہا تموتون ومنہا تخرجون'' سے
استدلال اوراس کا جواب ______ 427
تیسری آیت ''وما محمد الا رسول'' الخ سے استدلال
اوراس کا جواب ______ 428
ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا نام لے کر مسلمانوں کو دھوکہ
دینے کی ناکام کوشش ______ 432
ضمنی آیات

۱۔ ’’اِنھم میتون‘‘ سے استدلال اوراس کا جواب — 433

۲۔ ’’وماجعلنا لبشر من قبلک الخلد‘‘ سے استدلال
اوراس کا جواب — 433

۳۔ ’’وما أرسلنا قبلک من المرسلین اِلا اِنھم لیأ کلون الطعام‘‘ الخ
سے استدلال اوراس کا جواب — 434

۴۔ ’’ماالمسیح ابن اِلا رسول‘‘ الخ سے استدلال اوراس کا جواب — 435

چوتھی آیت ’’والذین یدعون من دون اللہ‘‘ سے استدلال
اوراس کا جواب — 435

پانچویں آیت ’’وقال شرکاؤھم ماکنتم اِیانا تعبدون‘‘ سے
استدلال اوراس کا جواب — 438

چھٹی آیت ’’أو ترقی في السماء‘‘ سے استدلال اوراس کا جواب — 440

ساتویں اورآٹھویں آیت ’’یاعیسی اِني متوفیک‘‘ الخ، فلما توفیتني
سے استدلال اوراس کا جواب — 442

خاتمہ — 446

بارقۃ السیف — 447

قسط اول: العاقب — 448

قسط دوم: موتِ جاہلیت — 451

قسط سوم: لیؤمنن بہ قبل موتہ — 454

قسط چہارم: انقطاع نبوت — 457

قسط پنجم: حیات عیسیٰ ____ 462
قسط ششم: ریش وبروت ____ 465
قسط ہفتم: ''لانبي بعدي'' ____ 471
''فبأي حديث بعد الله وآياته يؤمنون'' کی صحیح تفسیر ____ 473
قسط ہشتم: امکانِ نبوت کی تردید ____ 480

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## عرض ناشر

الحمد لله رب العالمين والصلاة والسلام على خير خلقه محمد خاتم النبيين، وعلى آله وصحبه أجمعين، ومن تبعهم بإحسان إلى يوم الدين، أما بعد:

نبی ﷺ اللہ کے آخری رسول ہیں آپ کے بعد کوئی نبی نہیں اس لئے اب کسی نبی اور شریعت کا تصور باقی نہیں۔ جس اسلامِ عظیم ومعصوم اور فطری دین کا سلسلہ آدم علیہ السلام سے شروع ہوا تھا اللہ تعالی نے حجۃ الوداع میں اس کے مکمل ہونے کا اعلان کر دیا: ﴿الْيَوْمَ أَكْمَلْتُ لَكُمْ دِينَكُمْ وَأَتْمَمْتُ عَلَيْكُمْ نِعْمَتِي وَرَضِيتُ لَكُمُ الْإِسْلَامَ دِينًا﴾ (المائدہ:۳)، اب نہ تکمیل دین کا کام باقی رہا نہ کسی نبی وشریعت کی ضرورت باقی ہے۔ ﴿مَا كَانَ مُحَمَّدٌ أَبَا أَحَدٍ مِّن رِّجَالِكُمْ وَلَكِن رَّسُولَ اللَّهِ وَخَاتَمَ النَّبِيِّينَ﴾ (الاحزاب:۴۰) دین اسلام مکمل ہے اور محمد ﷺ قیامت تک کے لئے آخری نبی ہیں، اس کا اعلان ہو جانے کے بعد ساری انسانیت آپ کی امت میں داخل ہوگئی، اب امت کے کسی فرد بشر کے لئے خواہ اس کا تعلق کسی بھی قدیم وجدید مذہب سے ہو اگر اس کو آپ ﷺ کی رسالت پہنچ گئی تو اس کے لئے نبوت محمدی پر ایمان وتصدیق کے سوا کوئی چارہ نہیں، اگر وہ آپ ﷺ پر ایمان لائے بغیر مر گیا تو اس کی نجات نہیں ہو سکتی، نبی آخر الزماں ﷺ کا فرمان ہے: "والذي نفس محمد بيده، لا يسمع بي أحد من هذه الأمة يهودي، ولا نصراني، ثم يموت ولم يؤمن بالذي أرسلت به، إلا كان من أصحاب النار" (مسلم)۔

اسلام مکمل ہو گیا، محمد ﷺ نبوت کی عمارت میں آخری اینٹ ہیں، آپ کے بعد

کوئی نبی نہیں آئے گا، اب انبیاء کی نیابت علماء کریں گے ''اِن العلماء ورثۃ الأنبیاء'' ہر طرح کے فتنوں سے امت کی حفاظت اللہ کے فضل سے علماء کے واسطوں سے ہوگی، تکمیل دین کی سچائی تسلیم کرنے کے باوجود امت کا ایک طبقہ عقیدہ وعمل میں بدعات کے فتنوں میں مبتلا ہوا اس طرح ختم نبوت کا عقیدہ رکھنے کے باوجود تاویلات وشبہات کا شکار ہوکر مسلمانوں کا ایک طبقہ جھوٹے مدعیان نبوت کے جال میں پھنس گیا ﴿وَلَا يَزَالُونَ مُخْتَلِفِينَ ☆ إِلَّا مَن رَّحِمَ رَبُّكَ﴾ (هود: ۱۱۸۔۱۱۹) حالانکہ کتاب وسنت میں بصراحت امت میں فرقوں کی کثرت اور ان کی تباہ کاریوں سے خبردار کیا گیا ہے اور اس بات سے بھی آگاہ کیا گیا ہے کہ ایک بڑی تعداد میں نبوت کے جھوٹے دعویدار پیدا ہوں گے، امت میں دورِ صحابہ سے لے کر اب تک حسب پیشین گوئی کثرت سے نبوت کے جھوٹے دعویدار ہوئے اس سلسلہ کی ایک ناپاک کڑی ۱۹۰۱ء میں مرزا غلام احمد قادیانی کا دعوائے نبوت بھی ہے، اس نے اپنے کو نبی اور اپنے متبعین کو ایک مستقل امت قرار دیا، لیکن جس طرح دورِ سلف میں نبوت کے جھوٹے دعویداروں کو صحابہ نے انہیں آخری انجام تک پہنچایا اسی طرح ان کے نہج پر چلنے والے علماء نے ہر دور کے کذابوں اور دجالوں کا مقابلہ کیا، دورِ حاضر کے اس جھوٹے نبی مرزا قادیانی اور فرقۂ قادیانیت کے فتنے کو بھی انہوں نے طشت از بام کیا اور بدلائل اس کے کذبات ومزعومات باطلہ کی قلعی کھول دی۔

ردِ قادیانیت پر علامہ سیف بنارسی رحمہ اللہ سلسلہ وار مدلل رسائل شائع کرتے رہے آپ نے اس طرح بنارس میں قادیانیت کے جڑ پکڑتے فتنہ کو اکھاڑ پھینکا، فجزاہ اللہ عنا وعن سائر المسلمین خیرا، انہیں رسائل کا مجموعہ ''قادیانیت کی حقیقت'' کے نام سے شائع کیا جارہا ہے، یہ کوشش دراصل علامہ سیف بنارسی کی تصنیفات کو منظرِ عام پر لانے کا ایک حصہ ہے

جس کے لئے عزیز فاضل شیخ عبدالاحد احسن جمیل مدنی حفظہ اللہ پرعزم ہیں اور ان کی کئی کتابوں کو منظرِ عام پر لا کر یہ سلسلہ زریں جاری رکھے ہوئے ہیں۔ علامہ کے وہ رسائل جو رد قادیانیت پر مشتمل ہیں انہیں آپ نے جمع کیا، ان پر محققانہ ترتیب وتدوین وتعلیق کا قابل قدر کام کیا، اللہ تعالی عزیز مکرم کو جزائے خیر اور علم وعمل میں برکت دے۔

بنارس میں ابنائے جامعہ سلفیہ بنارس کے اجلاس منعقدہ ۲۸-۲۹ رنومبر ۲۰۱۸ء میں شرکت کی سعادت حاصل ہوئی اسی اجلاس میں استاذ محترم شیخ احسن جمیل مدنی بنارسی حفظہ اللہ وتولاہ نے رد قادیانیت پر علامہ سیف بنارسی کے رسائل شائع کرنے کا ذکر خیر کیا، بلکہ آپ نے خواہش ظاہر کی کہ اگر آپ اسے صوبائی جمعیت اہل حدیث ممبئی سے شائع کریں تو زیادہ مفید ہوگا، وہاں سے آپ لوگ مستقل اہم ترین کتابوں کو شائع کرتے رہتے ہیں مولانا محترم کی اس پیشکش کو جو ختم نبوت کے اثبات واہتمام اور فتنۂ قادیانیت کی سرکوبی کا بڑا مشن ہے اس میں شرکت باعث سعادت مندی سمجھتے ہوئے بمشورہ ذمہ داران واحباب جماعت قبول کرلیا۔ اور اللہ تعالی سے اس کی اشاعت کی توفیق طلب کی، وما توفيقي إلا بالله۔

اللہ تعالی سے دعا گو ہوں کہ وہ اس عظیم علمی وتاریخی دستاویز کی تصنیف، تحقیق وتعلیق اور اشاعت کے تمام مرحلوں کی کوششوں کو قبول فرمائے۔

رد قادیانیت پر اس علمی دستاویز کے ساتھ ابتداء میں علامہ سیف بنارسی رحمہ اللہ کا ایک بیش قیمت معلوماتی ترجمہ بھی ہے، جسے محقق فاضل نے شامل کیا ہے۔ اور یہ بھی کافی اہم تھا کیوں کہ علامہ کی شخصیت اور ان کی خدمات وکارناموں سے ہمیں موجودہ دور تعصب وفتن میں آگاہ رہنا زیادہ ضروری ہے۔

تازہ خواہی داشتن گر داغہائے سینہ را　　　گاہے گاہے باز خواں ایں قصۂ پارینہ را

علامہ سیف بناری کا مقام جاننے کے لئے شیخ الاسلام علامہ ثناء اللہ امرتسری رحمہ اللہ کا ان پر یہ اعتماد ہی کافی ہے کہ جب بنارس کے عمائدین جماعت نے ان سے وہاں کے بہت سارے فتنوں کے بارے میں شکایت کی اور آنے کی درخواست کی تو انہوں نے فرمایا: ''یوپی، بہار، بنگال اور بنارس میں اسلام اور سلفیت کے خلاف اٹھنے والے فتنوں کے دفع اور دندان شکن جواب دینے کے لئے ابوالقاسم سیف بناری کافی ہیں''۔

علامہ سیف بناری رحمہ اللہ درحقیقت ہندوستانی مسلمان بالخصوص اہل بنارس کے لئے ایسے عالم ربانی کے مصداق تھے جو اگر اہل شہر وبلد کو میسر نہ ہوں تو بقولِ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ ایسی جگہ رہنا صحیح نہیں، فرماتے ہیں: ''لا تسكنن بلداً لا يكون فيه عالم يفتيك عن دينك '' اللہ تعالیٰ ہمیں ہمیشہ ایسے ہی علماء ربانی سے سرفراز فرمائے اور ان سے وابستہ رہنے کی توفیق دے۔

ہمارے رب تو ان رسائل کے مصنف، محقق اور اس کی اشاعت پر تعاون کرنے والے اور تمام علماء واحباب کی کوششوں کو قبول فرما، قادیانیت اور دیگر فتنوں کی گمراہی سے بچنے کے لئے ہمیں اس سے بھرپور فائدہ اٹھانے کی توفیق دے اور حسب استطاعت ہر طرح کے فتنوں کے خلاف نبرد آزمائی کا حوصلہ وعزم دے۔

وصلى الله على نبينا محمد وبارك وسلم۔

اخوکم

عبدالسلام سلفی

صوبائی جمعیت اہل حدیث ممبئی

۴رمئی ۲۰۱۹ء

۲۸رشعبان ۱۴۴۰ھ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## پیش لفظ

نحمده و نصلي على رسوله الكريم، امابعد:

اسلامی عقائد میں ایک اہم عقیدہ ختم نبوت کا ہے جو عقیدۂ رسالت کے ساتھ لگا ہوا اور اسی کی طرح اہم ہے، یہ عقیدہ اس بات کی گواہی اور اعلان ہے کہ پیارے نبی جناب احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ ﷺ اس دنیا میں تشریف لانے والے اللہ کے آخری نبی ورسول ہیں، آپ نبیوں کے سلسلہ کی آخری کڑی ہیں، اب آپ کے بعد کوئی نبی اس دنیا میں مبعوث نہیں کیا جائے گا، لہذا آپ کی لائی ہوئی شریعت بھی آخری شریعت ہے اور قیامت تک آنے والے تمام انسانوں کے لئے یہ اللہ کا آخری دین ہے، متعدد حدیثوں میں خود نبی ﷺ نے اس کی وضاحت فرمائی ہے، اسی لئے تمام علماء سلف کا اس بات پر اتفاق ہے کہ عقیدۂ ختم نبوت اسلام کے بنیادی عقائد میں داخل ہے جس کا منکر دائرہ اسلام سے خارج ہو جاتا ہے۔

نبی کریم ﷺ نے حدیثوں میں اس بات کی پیشین گوئی فرمائی ہے کہ مرے بعد متعدد نبوت کا دعوی کرنے والے ظاہر ہوں گے جو سب جھوٹے ہوں گے کیوں کہ میرے بعد کوئی نبی ورسول مبعوث نہیں کیا جائے گا، چنانچہ آپ کے انتقال کے بعد ہی کئی نبوت کے دعوے دار ظاہر ہوئے جن سے صحابہ کرام کا جہاد معروف ہے، نیز بعد کے ادوار میں بھی یہ جھوٹا دعوی کرنے والے کھڑے ہوئے، لیکن ان میں سے کسی کا یہ دعوی اس طرح نیا دین بن کر نہیں پھیلا جس طرح قادیان (جواب پاکستان میں ہے) میں پیدا ہونے والے جھوٹے مدعی نبوت مرزا غلام احمد قادیانی کا بنایا ہوا دین پھیلا اور جو آج تک مسلمانوں کے درمیان ایک بہت بڑا فتنہ بنا ہوا ہے۔

جب وطن عزیز مکمل طور پر انگیرزی سامراج کے ہاتھوں میں چلا گیا اور یہاں سے مسلمانوں کی حکومت ختم ہوگئی تو مستشرقین نے مسلمانوں کے دلوں سے اپنے دین اور مرکز اتحاد کی محبت اور اس سے تعلق کو ختم کرنے کے لئے اسلام کی پاکیزہ تعلیمات پر مختلف قسم کے حملے کئے اور اپنے کارندوں کے ذریعہ اس بات کی بھر پور کوشش کی کہ ان تعلیمات میں اگر تبدیلی یا تحریف نہ بھی ہو سکے تو کم از کم ان کی معنویت و اہمیت کا خاتمہ ہو جائے، اور مسلمانوں کے لئے وہ مرکز اتحاد نہ بن سکے، یہی وجہ ہے کہ انگریزوں کے پروردہ "مرزا غلام احمد قادیانی" نے جب مجدد، پھر مہدی و مثل مسیح، پھر مسیح اور اس کے بعد مکمل نبی بلکہ تمام انبیاء سے افضل ہونے کا دعوی کیا تو انگریزوں کی طرف سے اس کی بھر پور معاونت کی گئی، اور یہ ایک حقیقت ہے کہ اس جھوٹے نبی اور اس کی گمراہ کن دعوت کو قبول کرنے والے لوگوں کی سامراجی حکومت نے مال و دیگر وسائل سے پوری مدد کی حتی کہ ان لوگوں کو اعلی عہدہ دیئے گئے جنہوں نے قادیانیت قبول کیا اور ان کے بچوں کو تعلیمی وظائف و دیگر ممکن سہولیات بہم پہنچائی گئیں۔

چونکہ اللہ تعالی نے خود اپنے دین متین کی حفاظت کی ذمہ داری لی ہے اس لئے تاریخ گواہ ہے کہ جب اور جس زمانہ میں بھی اس دین کے بنیادی عقائد و تعلیمات کو مسخ یا تحریف کرنے کے لئے کوئی دشمن اسلام سامنے آیا یا کوئی تحریک کھڑی ہوئی تو اللہ تعالی نے اپنے دین کی حفاظت کے لئے علماء ربانیین کو اس کا مقابلہ کرنے کی خاطر طاقت عطا کی اور انہوں نے اپنی پوری طاقت سے ان فتنوں کا سد باب کیا اور فتنہ پروروں کا بھر پور جواب دے کر اللہ کے دین کی حفاظت کی۔

فتنۂ قادیانیت کے خلاف میدان سنبھالنے والے سرخیل علماء میں سرفہرست علماء اہل حدیث تھے جن کو اللہ تعالی نے کتاب وسنت کی حفاظت کے لئے تیار کیا تھا، ان سرخیل

علماء میں ابتدائی نام مولانا محمد حسین بٹالوی رحمہ اللہ کا آتا ہے جنہوں نے مرزا کے نبوت کے دعوی کرنے سے پہلے ہی اس کی طرف سے اٹھنے والے فتنہ کو بھانپ لیا تھا، حتیٰ کہ جب ۱۸۹۱ء میں مرزا غلام احمد نے اپنے غلط عقائد کی تشہیر شروع کی تو مولانا بٹالوی رحمہ اللہ نے اس کے خلاف ایک استفتاء مرتب کر کے حضرت میاں صاحب دہلوی رحمہ اللہ سے اس کا جواب حاصل کیا اور پھر برصغیر کے کونے کونے کا سفر کر کے مختلف مکاتب فکر کے علماء کو فتنہ قادیانیت کی حقیقت سے آگاہ کیا نیز اس کی تائید ان سے حاصل کی، آپ اس سلسلہ میں کتنے آگے تھے اس کا اندازہ مرزا کی ان مختلف تحریروں سے لگتا ہے جن میں اس نے اپنے مخالفین کا ذکر کیا ہے، چنانچہ اس کا یہ بیان قابل غور ہے:

''نذیر حسین دہلوی نے (علیہ مایستحقہ) تکفیر کی بنیاد ڈالی، محمد حسین بٹالوی نے کفار مکہ کی طرح یہ خدمت اپنے ذمہ لے کر تمام مشاہیر وغیر مشاہیر سے کفر کے فتوے اس پر لگوائے''۔ (روحانی خزائن، جلد: ۱۲، سراج منیر: ۷۵)

اور جب میاں نذیر حسین دہلوی رحمہ اللہ کا انتقال ہوا تو مرزا نے اس پر یہ لکھا:

''تمام مولویوں کے شیخ المشائخ مولوی نذیر حسین دہلوی اس دنیا کو چھوڑ گئے، وہی میری نسبت سب سے پہلے فتوی دینے والے تھے، جنہوں نے میرے کفر کا فتوی دیا تھا، اور مولوی محمد حسین بٹالوی کے استاد تھے، اور انہوں نے مولوی ابوسعید محمد حسین بٹالوی کے استفتاء پر یہ کلمات میری نسبت لکھے تھے کہ ایسا شخص ضال مضل اور دائرہ اسلام سے خارج ہے اور ایسے لوگوں کو مسلمان کی قبروں میں دفن نہیں کرنا چاہئے اور اس مولوی نے فتوی دے کر تمام پنجاب میں آگ لگادی تھی اور لوگ اس قدر ڈر گئے تھے کہ شائد اس قدر تعلق سے بھی ہم کافر رہ جائیں گے''۔ (روحانی خزائن جلد: ۲۲، حقیقۃ الوحی: ۹)

یہاں اس حقیقت کا بیان بھی ضروری ہے کہ جب مرزا غلام احمد نے ۱۸۹۱ء میں

مسیحیت کا دعوی کیا اور مولانا بٹالوی رحمہ اللہ نے اس کے چھوٹے دعوی کی تردید کا بیڑا اٹھایا اور اس کے خلاف قلم وسنان سے حملہ شروع کیا تو اپنی پوری باقی ماندہ زندگی اس ذمہ داری کو بخوبی نبھانے میں ہی صرف کردی، اسی لئے جب مولانا کا ۱۹۲۰ء میں انتقال ہوا تو قادیانی اخبار ''الحکم'' نے جہاں آپ کی علمیت اور اپنے عہد کے ذی علم مناظر اور اہل قلم ہونے کا اعتراف کیا وہیں یہ بھی تحریر کیا: ''ان کی مخالفت کی تاریخ ایک دلچسپ باب اور ۲۸ سال کی ایک طویل داستان ہے''۔ (الحکم قادیان، ماخوذ از: اہل حدیث امرتسر ۹ راپریل ۱۹۲۰ء)۔

اخبار کا یہ بیان بذات خود اس بات کی شہادت ہے کہ مولانا بٹالوی رحمہ اللہ ۱۸۹۱ء سے ۱۹۲۰ء تک قادیانیت کی تردید اور اس فتنہ کے سد باب میں برابر لگے رہے اور اپنی زندگی کے اس بڑے حصہ کو مرزا اور اس کے متبعین کو پریشان کرنے میں لگا ڈالا۔ فجزاہ اللہ عنا وعن الاسلام خیر الجزاء۔

اور جب مرزا نے ۱۹۰۱ء میں کھلے طور پر دعوی نبوت کا اعلان کیا تو اس فتنہ کے سد باب کے لئے اللہ تعالی نے فاتح قادیان مولانا ثناء اللہ امرتسری رحمۃ اللہ علیہ کو تیار کیا جو مولانا بٹالوی رحمہ اللہ کی طرح اس میدان کے عظیم ترین شہسوار ثابت ہوئے، اور انہوں نے ۱۹۰۱ء میں اپنی معرکہ آرا تصنیف ''الہامات مرزا'' کو منظر عام پر لا کر اس کے چھوٹے دعووں اور غلط عقائد کی حقیقت کھول دی، مولانا امرتسری نے اگرچہ ۱۸۹۱ء سے ہی فتنہ قادیانیت کے خلاف لکھنا شروع کردیا تھا لیکن مرزا نے جب نبوت کا جھوٹا دعوی کیا تو آپ نے اس کی طرف مکمل توجہ مبذول فرمائی اور پھر زندگی بھر اس طرح قادیانیت کے خلاف لکھتے رہے کہ مرزا نے مولانا کے ردود سے تنگ آکر انجامی فیصلہ کے لئے خود اللہ سے دعا کردی، مولانا نے قرآن وحدیث کی روشنی میں مرزا کی تحریفات وتاویلات نیز دجل وفریب کو کس طرح

واضح فرمادیا تھااس کا اندازہ اس دعا کے الفاظ سے ظاہر ہوتا ہے جو اس نے مولانا کے ساتھ آخری فیصلہ کے طور پر یکم ربیع الاول ۱۳۲۵ھ مطابق ۱۵/اپریل ۱۹۰۷ء کو اشتہار کی شکل میں شائع کیا تھا، اور جس دعا کے بعد خود مرزا کا ۲۴/ربیع الاول ۱۳۲۶ھ مطابق ۲۶/مئی ۱۹۰۸ء کو لاہور میں ہیضہ کی بیماری میں انتقال ہو گیا، جبکہ مولانا رحمہ اللہ اس کے بعد ۴۰ سالوں تک باحیات رہے اور مرزا کے مرنے کے بعد اس کے جانشینوں اور متبعین کا مباحثہ ومناظرہ کے ذریعہ مقابلہ کرتے رہے، محترم مولانا ابوالقاسم فاروقی صاحب نے اپنے مقدمہ میں اس زمانہ میں رد قادیانیت کے تعلق سے کی جانے والی علماء اہل حدیث کی کاوشوں اور کوششوں کا مختصراً ذکر کیا ہے جس سے اندازہ ہوتا ہے کہ ہمارے علماء ربانیین نے جہاں ایک طرف برطانوی استعمار کے زیر سایہ اٹھنے والے متعدد فتنوں کا سد باب کیا وہیں اسلام کے نام پر ایمان وعقیدہ کو برباد کرنے والے اس عظیم فتنہ کا بھی منہ توڑ جواب دیا۔

مرزا کی وفات کے بعد اس کے خلفاء اور متبعین کی کوششوں سے یہ فتنہ ملک کے دوسرے حصوں میں بھی اپنے بال وپر نکالنے لگا، اور اسی زمانہ میں چند قادیانیوں نے شہر بنارس کے مشہور علاقہ ندیسر میں اپنے پیر پھیلانے کی کوشش کی، یہ زمانہ بنارس میں مشہور اہل حدیث عالم سیف اللہ المسلول مولانا محمد ابوالقاسم سیف بنارسی (ت: ۱۹۴۹ء) کا تھا جو عنفوان شباب ہی سے قرآن وحدیث کے دفاع اور بدعی عقائد واعمال کی تردید میں مشہور تھے، چونکہ آپ کا پنجاب کے جلسوں میں بھی آنا جانا تھا اور قادیانیوں کے فتنہ سے پوری واقفیت رکھتے تھے بلکہ رد قادیانیت میں آپ کی متعدد تحریر وتقریر بھی سامنے آچکی تھی اسی لئے جب آپ کو ان فتنہ وروں کے بنارس آنے کی خبر لگی تو آپ نے اس طرف مکمل توجہ مبذول فرمائی، اور پہلے ہی بنارس کے مشہور محلہ مدنپورہ میں نامور علماء اہل حدیث مولانا عبدالمتین سلفی

بنارسی (ت ۱۹۶۴ء) اور مولانا عبدالمجید حریری (۱۹۷۲ء) رحمہما اللہ کے تعاون سے ایک انجمن "اشاعت الاسلام" کے نام سے پہلے ہی سے قائم تھی جس کا بنیادی مقصد غلط افکار ونظریات اور باطل فرق کی تردید کرنا تھا، اور مولانا سیف بنارسی صاحب رحمہ اللہ ہی اس انجمن کے سکریٹری تھے، اسی بنا پر انجمن نے آپ ہی کو اس فتنہ کے خلاف کھڑے ہونے کی ذمہ داری سونپ دی، اور آپ نے اس ذمہ داری کو بخوبی نبھاتے ہوئے شہر کے مسلمانوں کو اس فرقہ کی حقیقت سے اس طرح آگاہ کردیا کہ آج بھی اس کے لئے اس شہر میں کوئی بڑی پناہ گاہ نہیں ہے۔ مولانا سیف بنارسی رحمہ اللہ نے قادیانی ہفوات کا صرف تقریر ومناظرہ کے ذریعہ سے ہی جواب نہیں دیا بلکہ ایک سال کے مختصر عرصہ میں رد قادیانیت پر دس کتابیں تحریر کرڈالیں جو بارہ ٹریکٹس پر مشتمل ہیں، جس کی کچھ تفصیل مولانا ابوالقاسم فاروقی نے بھی بیان کی ہے، زیر نظر کتاب انہیں تحریروں کا مجموعہ ہے۔ فرزند عزیز عبدالاحد سلمہ فاضل جامعہ اسلامیہ مدینہ منورہ نے علامہ رحمہ اللہ کی ان تحریروں کو مختلف جگہوں سے اکٹھا کر کے ان کو ایڈٹ کیا، اور ان میں مذکور احادیث وآثار کو ان کے اصل سے ملایا اور ان کی تحقیق کیا، نیز مختلف منقولات کو ان کے اصل مصادر سے ملا کر ان کا نیا حوالہ درج کیا، پھر خود اپنے ہاتھ سے پوری کتاب ٹائپ کر کے طباعت کے لئے اسے تیار کیا، پھر بھی العصمۃ للہ، اللہ تعالی ان تمام حضرات کو جزاء جزیل عطا کرے جنہوں نے اس محنت طلب اور عظیم کام میں کسی طرح کا تعاون کیا ہے، نیز ہم سب کو خلوص کے ساتھ دین کی خدمت کرنے اور ہر قسم کے فتنہ کو سمجھنے اور اس کا سد باب کرنے کی توفیق دے۔ وما ذلك على الله بعزيز۔

۳ر مئی ۲۰۱۹ء
۲۷ر شعبان ۱۴۴۰ھ

اُحسن جمیل عبدالبصیر سلفی
امیر ضلعی جمعیت اہل حدیث، بنارس، الھند

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## مقدمہ

الحمد لله رب العالمین والصلاة والسلام علی رسوله الأمین ۔أما بعد:

انیسویں صدی کا نصف آخر ہندوستانی مسلمانوں کے لئے حوادث کا طوفان لے کر آیا، ۱۸۵۷ء میں برطانوی استعماریت کے مکمل غلبے کے بعد وہ قتل عام اور دار وگیر کے لامتناھی سلسلے سے ابھرنے بھی نہ پائے تھے کہ ایک اور فتنہ نے جنم لے لیا، جو براہ راست امت مسلمہ کے دین وایمان سے متصادم تھا، یہ قادیانیت کا فتنہ تھا اور اس کا بانی مرزا غلام احمد قادیانی تھا، اس کے پس پشت بھی وہی استعماری قوت کارفرما تھی، جس نے اپنی سامراجیت کو مزید مستحکم اور مضبوط کرنے کے لئے ہمیشہ مفتوح اقوام کے ایسے افراد کو آلۂ کار بنایا جو اس سے وفاداری کے جذبہ کو عام کرنے، مذہبی شعور اور غیرت کو کچلنے اور افتراق واختلاف پیدا کرنے میں مہارت رکھتے تھے۔

عقیدۂ ختم نبوت دین کا بنیادی عقیدہ ہے، ایمان اور عقیدہ کی پوری عمارت اسی بنیاد پر قائم ہے، کلمۂ توحید کے دونوں حصوں کو اسی طرح ماننا ضروری ہے جس طرح کتاب وسنت نے بتلایا ہے، جس طرح توحید کی تینوں اقسام میں سے کسی ایک کا انکار یا اس میں شک وشبہ کا اظہار ناقض ایمان اور کفر اکبر ہے، اسی طرح عقیدۂ رسالت کے لئے یہ ایمان رکھنا واجب ہے کہ آپ کی بعثت کے بعد تمام شریعتیں منسوخ ہو چکی ہیں، آپ خاتم الرسل ہیں، آپ کی رسالت قیامت تک کے لئے ہے، اب نہ کسی اور نبی کے ظہور کی گنجائش ہے نہ جواز، عقیدۂ ختم نبوت کا منکر یا اس میں شک کرنے والا یا اس کا استہزا کرنے والا کافر اور

امت محمدیہ سے خارج ہے، اس پر دنیا بھر کے علماء کا اتفاق اور اجماع ہے، قرآن کریم، احادیث صحیحہ، آثار صحابہ اور اقوال ائمہ کرام میں اس کی پوری وضاحت موجود ہے۔

قرآن مجید اور رسالت مآب ﷺ نے واشگاف الفاظ میں اعلان کردیا ہے کہ دین مکمل ہو چکا ہے، آپ ﷺ کی وفات کے بعد وحی الٰہی کا سلسلہ ہمیشہ کے لئے منقطع ہوگیا، عالم انسانیت کی ہدایت کے لئے قرآن اور احادیث نبویہ کافی ہیں اب اگر کوئی شخص نبوت کا دعوی کرتا ہے تو وہ کاذب اور کافر ہے، وہ صرف امت میں افتراق پیدا کرنا چاہتا ہے، ماضی میں مرزا غلام احمد قادیانی سے قبل بھی مدعیان نبوت نے عقیدۂ ختم نبوت پر ضرب لگانے کی کوششیں کیں اور فنا کے گھاٹ اتر گئے۔

اللہ رب العالمین نے واضح الفاظ میں فرمایا:

﴿مَا كَانَ مُحَمَّدٌ أَبَا أَحَدٍ مِّن رِّجَالِكُمْ وَلَكِن رَّسُولَ اللَّهِ وَخَاتَمَ النَّبِيِّينَ وَكَانَ اللَّهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيماً﴾ (۱)۔

محمد ﷺ تمہارے لوگوں میں سے کسی کے باپ نہیں ہیں، لیکن اللہ کے رسول اور خاتم النبیین ہیں اور اللہ ہر چیز کا جاننے والا ہے۔

﴿الْيَوْمَ أَكْمَلْتُ لَكُمْ دِينَكُمْ وَأَتْمَمْتُ عَلَيْكُمْ نِعْمَتِي وَرَضِيتُ لَكُمُ الإِسْلاَمَ دِيناً﴾ (۲)۔

آج میں نے تمہارے لئے تمہارے دین کو مکمل کردیا، اور تم پر اپنی نعمت پوری کردی اور تمہارے لئے اسلام کو دین بنا کر راضی ہوگیا۔

بخاری، مسلم، ترمذی، ابوداؤد اور دیگر کتب حدیث میں آپ ﷺ کے سینکڑوں

---

(۱) الاحزاب: ۴۰۔ (۲) المائدہ: ۳۔

فرامین اور ارشادات موجود ہیں کہ آپ کے بعد کوئی نبی نہیں آنے والا ہے، صحابہ کرام کا اس پر اجماع تھا، آپ ﷺ کے انتقال کے بعد جس نے بھی نبوت کا دعوی کیا، صحابہ نے اس سے جنگ کی اور اسے کیفر کردار تک پہنچایا۔

مرزا غلام احمد قادیانی نے نبوت کا دعوی کر کے امت میں تصادم کی صورت پیدا کر دی اور فتنے کا ایک نیا دروازہ کھول دیا، پہلے وہ ایک مذہبی عالم اور مناظر کی حیثیت سے نمودار ہوا، ۱۸۸۴ء میں ایک ضخیم کتاب (( براہین احمدیہ )) لکھ کر شہرت حاصل کی، آریہ سماجیوں اور عیسائی پادریوں سے مناظرے کئے، اس کی ان تبلیغی سرگرمیوں کی وجہ سے مسلمانوں کی توجہ اس کی جانب مبذول ہونے لگی، جب زمین ہموار ہوگئی تو ۱۸۸۹ء میں سلسلۂ بیعت کا آغاز کیا اور اپنے لئے حلقۂ ارادت قائم کرلیا، اس وقت تک کسی کے تصور میں نہیں تھا کہ یہ شخص ایک ناپاک اور خطرناک منصوبے کے تانے بانے بننے میں مصروف ہے، ۱۸۹۱ء میں اس نے تین کتابیں (( رسائل فتح اسلام ))، (( توضیح المرام )) اور (( ازالہ اوہام )) لکھیں اور بزعم خویش مہدئ موعود بن بیٹھا، اور ۱۹۰۱ء میں اس نے جھوٹی نبوت کا دعوی کیا اور ۱۹۰۸ء اپنی موت تک اپنے اسی دعوی پر قائم رہا، اس نے اپنے متبعین کو ایک جداگانہ امت اور مسلمانوں کو کافر قرار دیا، اس کے پیروکار آج بھی دنیا کے مختلف ممالک میں سرگرم ہیں، چوں کہ ان کے نام اور طرز معاشرت مسلمانوں کے مماثل ہیں، اس لئے مسلمانوں کے ساتھ غیر مسلم بھی ان کے دام فریب میں پھنس جاتے ہیں، جب کسی مسلمان سے وہ گفتگو کریں گے تو اپنے مذہب اور عقائد کے بجائے حیات عیسی علیہ السلام کو موضوع بنائیں گے، اسلام دشمنی میں یہ لوگ صہیونیوں اور رافضیوں سے چار ہاتھ آگے ہیں، بعض غیر ممالک میں ان کے اپنے ٹی وی چینلز ہیں، جن سے یہ چوبیس گھنٹے اپنے مذہب کی دعوت وتبلیغ کرتے رہتے

ہیں، حیفہ (اسرائیل)، برطانیہ، کینڈا اور امریکہ وغیرہ کے بڑے شہروں میں ان کے اہم مراکز قائم ہیں۔

قادیانیت کا فتنہ کوئی معمولی فتنہ نہیں تھا، یہ عقیدۂ اسلام پر براہ راست حملہ تھا، برصغیر کے مسلمانوں کے لئے ابتلاء وآزمائش تھا، اس کے قبیح نتائج، مفاسد اور مضرات کو سب سے پہلے علمائے اہل حدیث نے محسوس کیا، پنجاب ہی کے علمائے اہل حدیث اس کے سد باب کے لئے آگے بڑھے، سب سے پہلے مولانا ابوسعید محمد حسین بٹالوی رحمہ اللہ نے رد قادیانیت کا علم اپنے ہاتھوں میں لیا، آپ مرزا کو قریب سے جانتے تھے، اس کے رگ وریشے سے واقف تھے، لدھیانہ مرزا کا محفوظ قلعہ تھا، وہاں اس کے عقیدت مندوں کی کثرت تھی، مولانا بٹالوی نے شیخ محمد حسن رئیس لدھیانہ کی وساطت سے وہیں پر آکر مرزا کو گھیرا، بارہ دن تک اس سے تحریری مناظرہ ہوا، مرزا نے بارہویں دن کسی طرح جان چھڑا کر راہ فرار اختیار کی، مناظروں کی تاریخ میں یہ سب سے طویل مناظرہ ہے، جو مباحثہ لدھیانہ کے نام سے مشہور ہے۔

مولانا بٹالوی نے دوسرا عظیم کارنامہ یہ انجام دیا کہ برصغیر کے تقریبا دوسو (۲۰۰) علماء سے مرزا کے متعلق فتوی حاصل کیا، علماء نے متفقہ طور پر لکھا کہ مرزا غلام احمد قادیانی اور اس کے متبعین کافر ہیں، اس میں سب سے پہلا فتوی شیخ الکل سید نذیر حسین محدث دہلوی رحمہ اللہ کا ہے، آپ اگرچہ اہل حدیثوں کے سرخیل تھے، لیکن احناف علماء میں بھی آپ کے فتوی کا اعتبار اور اثر پہلے نمبر پر تھا، آپ کے فتوی نے کتابوں اور مناظروں سے بڑھ کر کام کیا، جس کا ذکر مرزا نے بار بار اپنی تحریروں میں کیا، پورے ہندوستان کے علماء کو اس کی تکفیر پر متحد کرنا کوئی معمولی کام نہیں تھا، مولانا بٹالوی نے یہیں پر بس نہیں کیا، آپ نے اپنے اخبار ((اشاعۃ السنۃ)) (اہل حدیثوں کا پہلا اخبار سن اجرا: ۱۸۷۷ء) کو مرزا کے ہفوات کی

تردید کے لئے وقف کر دیا، اس اخبار کی فائلیں اور مولانا کی تحریریں ردقادیانیت کا سب سے اہم ماخذ بنیں، مولانا سیف بنارسی لکھتے ہیں:

''اس میں کوئی شک نہیں کہ مولانا محمد حسین بٹالوی مرزا غلام احمد قادیانی کے پڑوسی اور ملاقاتی تھے، جتنا وہ مرزا صاحب کو جانتے تھے، دوسرے نہیں، اور جس قدر انہوں نے مرزا قادیانی کی تردید کی، اس کا صحیح اندازہ نہیں کیا جاسکتا، پس کیا کوئی صاحب مولانا محمد حسین بٹالوی مرحوم کی یادگار کے طور پر ہی ان کے تمام مضامین کو جو مرزا غلام احمد قادیانی کے متعلق ((اشاعۃ السنۃ)) وغیرہ میں شائع ہوئے، ایک کتابی صورت میں جمع کر کے شائع کریں گے''(۱)۔

جیسا کہ گذشتہ سطور میں ذکر ہوا (۱۸۹۱ء) میں مرزا غلام احمد قادیانی نے اپنے دعوی نبوت کی اس اشاعت کے لئے تین کتابیں لکھیں، ان کتابوں کی اشاعت کے چند ماہ بعد ہی مولانا قاضی سلیمان سلمان منصور پوری م: ۱۹۳۰ء نے مرزا کی کتابوں کا دندان شکن جواب دیا، آپ نے ستمبر: ۱۸۹۱ء میں ((غایۃ المرام)) کے نام سے ردقادیانیت پر کتاب لکھی جو اسلامیہ پریس لاہور سے شائع ہوئی، اس کا دوسرا حصہ تائید الاسلام کے نام سے ۱۳۱۱ھ مطابق ۱۸۹۳،۹۴ء میں شائع ہوا آپ نے تیسرا مختصر رسالہ ((مرزا قادیانی اور نبوت)) کے نام سے لکھا۔

تحریک شہیدین کے مردمجاھد مولانا جعفر تھانیسری (۱۸۳۸-۱۹۰۵ء) نے مرزا کے دعووں کی تردید میں ((تائید آسمانی در نشان آسمانی)) ۱۸۹۲ء میں لکھا، یہ رسالہ اگرچہ بہت مختصر اور محض (۲۲) صفحات پر مشتمل ہے، لیکن مرزا کی نبوت کاذبہ سے متعلق تاریخی انکشاف کی وجہ سے بے حد اہمیت کا حامل ہے، مولانا تھانیسری کے پاس مولانا ولایت علی عظیم آبادی (م: ۱۸۵۲ء) کا رسالہ ((اربعین فی احوال المهديين)) تھا (یہ رسالہ مع اردو ترجمہ مطبع فاروقی

(۱) اخبار اہل حدیث امرتسر: (ص: ۲)، ۱۹، فروری ۱۹۳۴ء، شمارہ: ۱۵، جلد: ۳۱۔

دہلی سے شائع ہوا ہے) اس کے ساتھ میں شاہ نعمت اللہ ولی بانسوی کی ۵۲ اشعار پر مشتمل پیشین گوئیاں بھی تھیں (ان پیشین گوئیوں کی صداقت ابھی بھی تحقیق طلب ہے) مرزا یہ رسالہ مولانا تھانیسری سے عاریتا لے گئے اور اشعار میں تحریف کر کے اپنے اوپر چسپاں کرلیا، مولانا نے ان تحریفات کی پول کھول دی۔

۱۸۹۱ء میں مرزا نے حضرت میاں سید نذیر حسین محدث دہلوی کو مناظرہ کا چیلنج کر دیا، حضرت نے ضعیفی کے باوجود چیلنج قبول کرلیا، لیکن مرزا کترا کر نکل گئے، مولانا بشیر شہسوانی (م: ۱۳۲۶ھ) بھوپال کی سرکار علیا کے حکم سے دہلی مناظرہ کے لئے آئے، زبردست مناظرہ ہوا، لیکن تیسرے دن مرزا حیلۂ استقبال خسر کر کے میدان چھوڑ کر فرار ہو گئے، مولانا شہسوانی رحمہ اللہ نے مناظرہ کی روئیداد ((الحق الصریح فی اثبات حیات المسیح)) کے نام سے لکھی، جسے مطبع انصاری نے ۱۳۰۹ھ مطابق ۱۸۹۱ء میں شائع کیا(۱)۔

۱۸۹۲ء میں مولانا عبدالمجید میرٹھی نے محمد احسن امروہوی قادیانی کے رسالہ ((اعلام الناس)) کے جواب میں ((بیان للناس)) اور ((شفاء الناس)) کے نام سے دو رسالے لکھے، ۱۸۹۱ء میں مولانا اسماعیل علی گڑھی رحمہ اللہ (م: ۱۸۹۴ء) نے ((اعلاء الحق الصریح بتکذیب مثیل المسیح)) کے نام سے ایک اہم رسالہ قادیانیت کی تردید میں لکھا، جو اسی سال مطبع انصاری دہلی سے شائع ہوا، دوسری بار مشہور مؤرخ ڈاکٹر بہاء الدین حفظہ اللہ کے تعارف کے ساتھ احتساب قادیانیت کی جلد (نمبر ۴۴) میں شائع ہوا، شیخ حسین بن محسن الیمانی (م: ۱۹۰۹ء) نے مرزا کی تردید میں عربی میں ایک کتاب ((الفتح الربانی فی الرد علی القادیانی)) تحریر کی، جسے اردو ترجمہ کے ساتھ مولانا عبدالمجید میرٹھی نے ۱۸۹۳، ۹۴ء میں مطبع انصاری دہلی

(۱) مولانا سید عبدالباقی شہسوانی: ((حیات العلماء)) (ص: ۱۹۷) مطبوعہ اردو کونسل، دہلی۔

سے شائع کیا۔ ۱۹۰۴ء میں مولانا ابراہیم سیالکوٹی نے (( شہادۃ القرآن )) لکھی۔

۱۹۰۱ء اس لحاظ سے اہم سال تھا کہ مرزا غلام احمد قادیانی نے اسی سال مکمل نبوت کا دعوی کیا، اس سے قبل وہ خود کو مثیل مسیح، مسیح موعود، بروزی نبی اور ظلی نبی کہتے تھے، مولانا ثناء اللہ امرتسری نے اگرچہ ۱۸۹۴ء سے قادیانیت کے خلاف لکھنے کا آغاز کردیا تھا، مگر ان کی معرکہ آرا تصنیف (( الہامات مرزا )) ۱۹۰۱ء میں منظر عام پر آئی اور اس موضوع پر لکھنے والوں کے لئے سب سے مستند ماخذ بنی، آپ کی یہ کتاب اس قدر مقبول ہوئی کہ آپ کی زندگی میں چار بار شائع ہوئی، آپ زندگی بھر قادیانیت کے خلاف لکھتے رہے، بے شمار مضامین لکھے، تقریبا چھتیس (۳۶) کتابیں ان کی تردید میں لکھیں، سینکڑوں مناظرے کئے، ہر ایک میں فاتح رہے، مسلمانوں نے فاتح قادیان کا خطاب دیا۔ ۱۹۰۳ء میں اخبار اہل حدیث جاری کیا تو اس کا ایک بڑا حصہ رد قادیانیت کے لئے وقف کردیا، اہل حدیث آخری دم تک قادیانیت کی تردید میں جاری رہا، اور آپ نے ۱۹۰۷ء میں ''مرقع قادیان'' نامی ایک رسالہ خاص قادیانیت کی تردید میں جاری کیا، جو آپ اپنی مثال تھا، اس رسالہ میں قادیانی ہفوات کا مدلل جواب ہوتا تھا، اکتوبر ۱۹۰۸ء کے بعد یہ رسالہ بند ہوگیا، دوبارہ ۱۹۳۱ء میں جاری ہوا اور اپریل ۱۹۳۳ء میں یہ ہمیشہ کے لئے بند ہوگیا۔

۱۹۰۱ء میں مولانا سید احمد حسن شوکت میرٹھی (م: ۱۹۲۳ء) نے اپنے مقبول عام اخبار (( شحنۂ ہند )) میں اضافہ کیا اور رد قادیانیت کا سلسلہ شروع کیا۔ ۱۹۰۴ء تک آپ نے ہزاروں صفحات قادیانی اور قادیانیت کی تردید میں لکھ ڈالے، اس ضمیمہ میں ایک آدھ مضمون دوسروں کا ہوتا بقیہ آپ ہی کے قلم سے نکلتے، (( شحنۂ ہند )) اور (( اخبار اہل حدیث )) کی وجہ سے رد قادیانیت کے موضوع پر منجھے ہوئے قلم کار علمائے اہل حدیث کی ٹیم منظر عام پر

آئی، جس نے پورے ہندوستان میں تحریک ختم نبوت کا مورچہ سنبھال لیا۔

مرزا غلام احمد قادیانی کی وفات (۱۹۰۸ء) تک مرزائی جماعت زیادہ تر پنجاب کے علاقوں تک محدود رہی، لیکن اس کے بعد اس نے پر پرزے نکالے اور ہندوستان کے ہر صوبہ میں اپنے مراکز قائم کرنے کا سلسلہ شروع کردیا، ۱۹۰۸ء کے بعد عمومی طور پر اس کارواں میں دیوبندی اور اہل سنت کے علماء بھی شامل ہوگئے، ہر طرف قادیانیوں سے مناظروں کا بازار گرم ہوگیا، رد قادیانیت پر رسائل اور کتب کا انبار لگ گیا، مگر السابقون الاولون اور قیادت کا شرف علمائے اہل حدیث ہی کو حاصل رہا، ان کی کتابوں، اخبارات اور رسائل نے اس میدان میں سرگرم ہر مسلک کے علماء کے لئے بڑی آسانیاں پیدا کردیں، مولانا بٹالوی اور مولانا امرتسری کے علاوہ مولانا ابراہیم سیالکوٹی، مولانا سیف بنارسی، مولانا عبداللہ روپڑی، مولانا محمد گوندلوی، مولانا داؤد غزنوی اور اس خانوادہ کے دیگر علماء، مولانا اسماعیل گجرانوالوی، مولانا محمد حنیف ندوی، مولانا عبداللہ معمار امرتسری اور ماسٹر حبیب الٰہی امرتسری مولوی نور محمد گرجاگھی وغیرھم کے اسمائے گرامی سرفہرست ہیں۔

متذکرہ بالا سطور کا مقصد قادیانیت کے ابتدائی دور میں علمائے اہل حدیث کی مساعی جمیلہ کے متعلق ان تاریخی حقائق کی طرف اشارہ کرنا ہے جن سے صرف نظر نہیں کیا جاسکتا ہے۔

**مولانا سیف بنارسی اور رد قادیانیت**

عنفوان شباب میں مولانا سیف بنارسی کی بیشتر توجہ دفاع بخاری، دفاع سنت اور رد عقائد بدعیہ پر مرکوز تھی، قادیانیت کا فتنہ پنجاب سے اٹھا تھا اور پنجاب کے علماء اس کیلئے کافی تھے تاہم آپ اس کی طرف سے غافل نہیں رہے، پنجاب کے جلسوں میں آپ شریک ہوتے

تو آپ کے خطابتی موضوعات کی فہرست میں ردقادیانیت بھی شامل ہوتا، اس موضوع پر مضامین بھی لکھتے، چنانچہ ((اخبار اہل حدیث)) امرتسر ۲۶/مارچ ۱۹۰۹ء کے شمارے میں آپ کا مضمون بعنوان ((مرزا قادیانی خدا بھی تھا اور رسول بھی)) شائع ہوا، اخبار مذکور ۲۵/اکتوبر ۱۹۱۸ء میں ایک اور تحریر ((مرزائیوں سے سوال)) شائع ہوئی، ((بارقۃ السیف)) کے نام سے ایک طویل مقالہ آٹھ قسطوں میں شائع ہوا، جو زیر نظر مجموعہ رسائل میں شامل ہے۔

بہار اور بنگال میں ۱۹۱۰ء کے بعد مرزائی تحریک کے جراثیم پھیلنے لگے تھے، علمائے بہار اور بنگال نے ان کے لئے زمین تنگ کردی، بھاگل پور، مونگیر، پورنیہ، پٹنہ اور کلکتہ میں ان سے مناظرے ہوئے، بہار میں مولانا محمد علی مونگیری (م ۱۹۲۷ء) اور ان کے تلامذہ نے ان کی بیخ کنی کی ذمہ داری سنبھالی، کلکتہ میں مولانا ابوتراب عبدالرحیم نے محمڈن مشینری کے نام سے ایک انجمن قائم کی اور رسائل ومناظروں کے ذریعے قادیانیوں سے لوہا لیتے رہے، بنارس میں ۱۹۳۰ء کے بعد مرزائیت کے جرثوموں نے پاوں پسارنے کی کوشش کی، ۱۹۲۸ء میں مولانا سیف بنارسی نے سیالکوٹ میں قادیانیوں کے خلاف شعلہ بار تقریر کی، مرزائیوں میں اس کا شدید ردعمل ہوا، قادیانی جماعت نے باقاعدہ اس کا جواب دیا، مقامی طور پر اس کی اہمیت نہیں تھی، لیکن لوگوں نے مولانا کو خطوط بھیجے کہ آپ ضرور ان تحریروں کا جواب دیں۔

۱۹۳۰ء میں انجمن اشاعت اسلام کے نام سے بنارس کے اہل حدیثوں نے مدن پورہ بنارس میں ایک انجمن قائم کی، جس کا مقصد فرق باطلہ خصوصا بریلویت اور قادیانیت کی تردید تھی اس انجمن کی روح رواں مولانا بنارسی تھے اور اس کے زیر اہتمام مولانا سیف بنارسی، مولانا منیر خاں، اور مولانا عبدالمجید حریری وغیرھم کی مذکورہ فرق کی تردید میں تقریریں ہوتی تھیں، اس انجمن کی ایک رپورٹ اخبار اہل حدیث امرتسر ۶/اکتوبر ۱۹۳۳ء میں

بعنوان (( بنارس میں قادیانی تحریک )) شائع ہوئی جس کا ایک اقتباس درج ذیل ہے:

''چونکہ بنارس میں کچھ دنوں سے فتنہ مرزائیہ قادیانیہ نمودار ہوگیا ہے۔اس لئے اس فتنہ کے استیصال اور عامہ مسلمین کو مرزا قادیانی کے دعوائے مسیحیت ومہدیت کی پرفریب چالوں سے خبردار کرنے کے لئے انجمن اشاعت اسلام بنارس ہرامکانی کوشش عمل میں لارہی ہےاور مصمم ارادہ کرچکی ہے کہ بذریعہ تحریر وتقریر مسلمانوں کواس فرقہ باطلہ سے آگاہ کرے۔اوراس فتنہ کے شجرہ مطعونہ کو بیخ وبن سے اکھیڑ کرزمین پردے پٹکے''۔

اس انجمن کے علاوہ احناف نے بھی ایک انجمن اشاعۃ الحق کے نام سے قائم کی تھی،جس کی روح رواں مفتی محمد ابراہیم بنارسی (م:۱۹۶۶ء) تھے،اس موضوع پر آپ کی کتاب (( حیات عیسی علیہ السلام کا ثبوت )) کا ذکر ملتا ہے،لیکن انجمن کی سرگرمیوں کا پتہ نہیں چل سکا،بنارس میں قادیانی تحریک کا بانی مرزا قادیانی کا ہم نام غلام احمد مجاھد مرزائی تھا،اس نے بنارس کے مسلمانوں کوورغلانے اور گمراہ کرنے کی بھرپور کوشش کی،قادیانیت کی تبلیغ کے لئے (( ظہور امام )) کے نام سے رسائل اوراشتہارات شائع کئے،مولانا سیف بنارسی کا رہوار قلم حرکت میں آیا،بالآخر آپ نے اس آگ کوراکھ بناکر چھوڑا،غلام احمد مرزائی کے رسالوں کا دنداں شکن جواب دیا،ایک سال کے عرصے میں رد قادیانیت پر دس کتابیں لکھیں،جو بارہ ٹریکٹس پر مشتمل ہیں،ان میں ٹریکٹ (۸،۹،۱۰،۱۱) ایک ہی میں ہے،ان میں سے بعض مختصر اور بعض مفصل ہیں،آپ کی تحریری اور تقریری کوششوں سے اس فتنے کی آگ سرد پڑگئی،محلہ ندیسر بنارس میں ان کی ایک عبادت گاہ بطور صدائے عبرت باقی رہ گئی۔

مولانا کے رسائل کوانجمن اشاعت اسلام بنارس نے شائع کیا،عامۃ المسلمین میں وہ اس قدر مقبول ہوئے کہ بعض کے دو ایڈیشن ہاتھوں ہاتھ نکل گئے،ان کے مخاطب عام

مسلمان تھے، اس لئے مولانا نے علمی انداز سے گریز کرتے ہوئے سلیس اور عام فہم زبان کا استعمال کیا، تاکہ زیادہ لوگ فائدہ اٹھا سکیں، ان کے سرورق پر مصنف کے نام کے بجائے ناشر سکریٹری انجمن اشاعت اسلام درج ہے، لیکن اخبار اہل حدیث امرتسر کے مختلف شماروں میں ان کے جو اشتہارات آپ نے شائع کرائے، ان میں مصنف کی حیثیت سے آپ ہی کا نام مذکور ہے، نیز تراجم علمائے اہل حدیث میں آپ کی تصنیفات کی فہرست میں بھی ان رسالوں کا ذکر ہے، رسائل کے مشتملات بھی اس کے بین ثبوت ہیں، مولانا نے اپنے مملوکہ نسخہ میں عبارتوں میں کانٹ چھانٹ اور ترمیم واضافے کئے ہیں، یہ نسخے جامعہ سلفیہ بنارس کی لائبریری میں محفوظ ہیں۔

بڑی خوشی اور مسرت کی بات ہے کہ جامعہ سلفیہ اور مدینہ یونیورسٹی کے فاضل مولانا عبدالاحد احسن جمیل نے مولانا سیف بنارسی کی تصنیفات کو دوبارہ منظر عام پر لانے کا بیڑا اٹھایا ہے، آپ مولانا بنارسی کی مشہور تصنیف ((ذخائر المواریث فی الدلالۃ علی ثبوت جمع القرآن والاحادیث)) اور ((قضیۃ الحدیث فی حجیۃ الحدیث)) کو اپنی تحقیق کے ساتھ شائع کر چکے ہیں اب رد قادیانیت پر آپ کے تمام رسائل کا مجموعہ حواشی کے ساتھ آپ نے ترتیب دیا ہے، تحشیہ اور تدوین میں آپ نے مندرجہ ذیل نکات کو ملحوظ رکھا ہے:

ا۔ رسائل کے اصل متون سے عدم تعرض۔

۲۔ قرآنی آیات کے حوالے پارہ اور رکوع کے بجائے سورت اور آیت نمبر۔

۳۔ احادیث کی مکمل تحقیق وتخریج۔

۴۔ فارسی اشعار وضرب الامثال کے اردو ترجمے۔

۵۔ اقتباسات اور حوالوں کے اصل ماخذ کی نشان دہی۔

۶۔رسالوں کی طباعت کے بعد مولانا بنارسی کے اضافوں اور ترمیمات کا ذکر۔

ردقادیانیت پر مولانا سیف بنارسی کے رسائل کا یہ محقق مجموعہ صوبائی جمعیت اہل حدیث بمبئی کے زیراہتمام شائع ہورہا ہے، امید ہے کہ یہ مجموعہ نہ صرف تردید قادیانیت کی تاریخی بازیافت میں سنگ میل ثابت ہوگا بلکہ مسلمانوں کے عقائد کو فتنۂ قادیانیہ سے محفوظ رکھنے میں اہم کردار ادا کرے گا۔ان شاء اللہ، اللہ رب العالمین سے دعا ہے کہ اس خدمت جلیلہ میں تمام حصہ لینے والوں کو اجر جزیل عطا کرے۔آمین۔

محمد ابوالقاسم بن ابوالخیر فاروقی سلفی

۲۰/صفر ۱۴۳۹ھ = ۱۰/نومبر ۲۰۱۷ء

بروز جمعہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# تقدیم

الحمد لله رب العالمین، والصلاة والسلام على رسوله الأمين، وبعد:

ایک دور تھا جب پورے ہندوستان پر اغیار کا قبضہ ہو چکا تھا، ہر چہار جانب سے دین اسلام اور اس کی پاکیزہ تعلیمات پر حملہ ہو رہا تھا، مسلمانوں کے عقائد وایمانیات اور عبادات ومعاملات دینیہ پر چوطرفہ یلغار کی جارہی تھی، اس زمانہ میں شریعت اسلامیہ کو مقام استہزاو تحریہ بنانے کی جوناروا کوششیں مختلف جماعتوں، انجمنوں اور حلقوں کی جانب سے کی جارہی تھیں وہ تاریخ کا سیاہ باب ہے، بلاشبہ اس پیہم یلغار کے ذریعہ مسلمانوں کے ایمان وعقیدہ پر ایسی ضرب لگائی گئی تھی جس سے کمزوردل وضعیف الایمان مسلمانوں نے اپنا دین وایمان گنوا رکھا تھا، اور آریہ سماج کی تلبیسات سے عبدالغفور جیسے ذی علم حضرات بھی گمراہی اور ارتداد کے شکار ہو چکے تھے، اور ((تغلیب الاسلام)) اور ((ترک اسلام)) کے اعلان سے دھرم پال غازی محمود بن گیا تھا، برطانوی استعمار حکومت کی سرپرستی میں پوری قوت اور سطوت سے مسلسل حملے کر رہا تھا اور جو کچھ اسلام مخالف سرگرمیاں چل رہی تھیں ان کو حکومت کی مکمل حمایت حاصل تھی، اس لئے اسلام مخالف عناصر کو تشکیک وتضحیک کا وہ تمام سامان فراہم کیا جارہا تھا جس سے اسلام کی صورت زیبا کو داغدار کیا جاسکے اور مسلمانوں کی ایذارسانی اور دل آزاری کا کام چلتا رہے۔

ان تمام محاولات، مکابرات اور ہفوات میں سب سے زیادہ خطرناک وتشویشناک بلکہ زہرناک وہ فتنہ تھا جسے مرزا غلام احمد قادیانی کی طرف منسوب کر کے قادیانیت کہا گیا، جو درحقیقت انگریز استعمار کا خود کاشتہ پودا اور اسی کا پروردہ اور پرداختہ تھا، اور چونکہ مسلمانوں کا

لبادہ اوڑھے ہوئے تھا اس لئے مسلمانوں کو شکار کرنے کا ایک بہترین حربہ ان دشمنان اسلام کے ہاتھ آ گیا تھا جس کے ذریعہ مسلمانوں کے دین وشریعت کی شہ رگ پر چھری چلانا ان کے لئے آسان ہو گیا تھا، درحقیقت اسلامی عقائد میں توحید کو اولیت وافضلیت اور سب سے بڑی اہمیت حاصل ہے اسی طرح ختم نبوت کا عقیدہ نبوت پر عقیدہ کا بہت اہم حصہ ہے جس سے پوری شریعت کی حفاظت ہوتی ہے اور جو من مانے طریقہ پر دین میں دخل اندازی کے تمام راستوں کو بند کرتا ہے، کیونکہ نبی آخرالزماں محمد بن عبداللہ ﷺ کو خاتم النبیین نہ تسلیم کرنے پر شریعت مطہرہ کی کوئی حتمی حیثیت باقی نہیں رہ جاتی اور اگر وہ مشکوک اور بے وقعت ہوگئی تو پھر پورا اثاثۂ دین وشریعت معرض خطر اور بے لگام ہو کر رہ جائے گا، بلکہ جو چاہے گا، جب چاہے گا اور جیسے چاہے گا اپنے منامات، ہفوات اور شہوات وخواہشات کو دین وشریعت کا نام دے کر خلق خدا کو دھوکہ دے گا اور ان کو جادہ حق وراست سے ہٹا کر قادیانیت جیسی بدترین راہ پر ڈال دے گا۔

بنابریں علماء اسلام بالخصوص علماء اہل حدیث جنہوں نے ہر زمانہ میں کتاب وسنت کو مضبوطی سے تھامنے اور اعتصام بالکتاب والسنہ کا مکمل طور پر حق ادا کرنے کا عہد وپیمان کر رکھا ہے اس وقت کے اس خطرناک اور شریعت کو کھلواڑ بنانے والے شر انگیز فتنہ کی سرکوبی کے لئے کمر کس لی، اور اس فتنہ قادیانیت کا مقابلہ کرنے کے لئے بھی ہراول دستہ کے طور پر وہی میدان میں اترے، اور مناظرے، رسالے، مکاتبے، مباحثے وغیرہ جتنے ذرائع ہو سکتے تھے ان تمام کے ذریعہ اس مکر قادیانی کو روکنے کا بھرپور کام کیا، فجزاھم اللہ خیر الجزاء۔

اس میدان میں سب سے پہلے علامۂ دہر امام عصر محدث شیخ الکل فی الکل سید میاں نذیر حسین دہلوی رحمہ اللہ نے مرزا غلام احمد قادیانی کے مکر وضلال سے لوگوں کو آگاہ کیا، اور مرزا غلام احمد جو مناظرہ کرنے کی غرض سے دہلی آیا تھا اس دعوت مناظرہ کو چھوڑ کر دہلی سے راہ فرار اختیار کرنے پر مجبور ہو گیا، بعدہ میاں صاحب کے ارشد تلامذہ میں سے

لائق وفائق شاگرد مولانا محمد حسین بٹالوی رحمہ اللہ نے اس پر عرصۂ حیات تنگ کردیا اور اس مردحق نے اس کو کھدیڑنے اور کیفر کردار تک پہنچانے میں وہ کارہائے نمایاں انجام دیا کہ بجا طور پر کہنا پڑتا ہے:

این کار از تو آید مرداچنیں کنند

حضرت بٹالوی رحمہ اللہ کی تحریریں مرزا غلام احمد قادیانی کے علم کلام اور ہر طرح کے مکروخداع کے پردے کو چاک کرنے اور ختم کرنے کے لئے کافی تھیں اس لئے بعد کے ادوار میں فاتح قادیان شیخ الاسلام ابوالوفاء ثناء اللہ امرتسری رحمہ اللہ کی بے شمار اور با اعتبار تحریریں ان کے اساتذہ میاں صاحب اور بٹالوی صاحب کی تحریروں کی تفصیل وتوضیح اور حسب ضرورت ایجاز واطناب اور تنبیہ ہے، لیکن وہ مرزا ہی کیا جو اتنی آسانی سے حق تسلیم کر لے اور اپنی ہفوات سے باز آجائے۔ بہر حال جو مرزا قادیانی کی تحریروں سے ادنی بھی واقف ہے وہ اس کی کذب وافتراء، دروغ وخداع اور خود ساختہ الہامی ومنامی واہیات وخرافات پر تف کئے بغیر نہیں رہ سکتا۔ اَعاذنا اللہ من ذلک۔

مرزا غلام احمد قادیانی کی زندگی میں اور اس کے بعد بھی جو ریشہ دوانیاں ان قادیانیوں کی طرف سے ہوتی رہیں علماء اہل حدیث نے ان سب کا نہایت مسکت جواب دیا، علامہ بشیر شہسوانی اور علامہ عبداللہ معمار کے علاوہ دسیوں علماء نے اس فتنہ کی بیخ کنی کرنے کی کوشش کی، جو اپنے زمانہ میں ع

این خانہ ہمیں چراغ است

کے مصداق تھے، اسی سلسلۃ الذھب کی اہم کڑی حضرت علامہ ابوالقاسم سیف بنارسی رحمہ اللہ بھی ہیں جو راہ حق کے شہسوار تھے، اور ہر میدان خصوصا میدان مناظرہ میں ان کا کوئی ثانی نہ تھا، حضرت سیف بنارسی کا سیف وسنان اور قلم وزبان ہمہ جہت اور اپنے

معاصرین پر بوجوہ فائق وافضل تھا، چونکہ اعتصام بالکتاب والسنہ کے معاملہ میں وہ بہت سخت تھے اس لئے ان کی تحریر دفاع کتاب وسنت نیز دفاع حدیث وائمہ حدیث میں لاجواب اور لاثانی ہوا کرتی تھی، خواہ وہ ((الکوثر الجاری)) ہو یا ((خطبۂ صدارت)) اور ((ایضاح الطریق)) ہو۔اسی طرح دفاع مصطفی اور دفع شر قادیانی میں ان کے رسائل وکتابیں مسکت ومفحم ہوتے تھے، جہاں یہ رسائل وکتب اپنے زمانہ میں اس فتنہ کے خاتمہ کے لئے شمشیر براں تھے وہیں دعاوی الہامات مرزا کے رد وابطال میں حرف آخر تھے، درحقیقت خواہ مرزا کی ساری تعلیمات، ہفوات وخرافات میں قادیانی متنبّی کے نزول مسیح اور ختم نبوت کے انکار کی تلبیسات کا پردہ چاک کردینے کا معاملہ ہو یا اس کی ''دعوت مباہلہ'' اور ''دعا بر فیصلۂ الٰہی اور قضاء ربانی'' یا مرزا کے ''معیار نبوت'' اور ''اوہام از ظہور امام'' اور ظلی وبروزی نبوت کی تاویلات کے تار پور بکھیرنے کا معاملہ ہو یہ سارے خواص وامتیازات علامہ محدث ابوالقاسم سیف بنارسی رحمہ اللہ کو حاصل تھے۔

مجھے بے حد خوشی ہے کہ اسلاف کے اس عظیم ورثہ کی طرف متعدد علمی شخصیات اور انجمنوں واداروں نے توجہ فرمائی اور توفیق ربانی سے رہوار قلم وقرطاس اس جانب موڑ کر ان قیمتی اثاث اور بہترین تراث اور خدمات کو اس قحط الرجال والعلم کے زمانہ میں منظر عام پر لانے کی دوبارہ کوشش کر رہے ہیں۔

انہیں معروف ناموں میں ایک جانا پہچانا نام محترم جناب مولانا احسن جمیل حفظہ اللہ سابق شیخ الجامعہ سلفیہ بنارس کا ہے جنہوں نے بہت سارے علمی، دفاعی کاموں کے ساتھ ذہبی دوراں، بیہقی عصر علامہ امام نواب صدیق حسن خان رحمہ اللہ کے بعض رسائل کو تسہیل وتحقیق کے ساتھ منصۂ شہود پر لانے کا کام کیا، اور اب سیف اللہ المسلول محدث ومحقق علامہ

ابوالقاسم سیف بنارسی رحمہ اللہ کی تحریروں کو بہترین شکل میں منظر عام پر لا رہے ہیں۔ اللہ جل شانہ ان کی ان مساعی کو قبول فرمائے اور مزید توفیق عطا کرے۔

مزید خوشی اور مسرت کی بات ہے کہ مولانا نے قدیم مفید علمی کتابوں اور محقق مؤلفین کی نگارشات اور فیوض علمیہ کا انتخاب کر کے ان کو اپنی تحقیق اور تعلیق سے مزین کرنے کے بعد طبع کرنے کا پروگرام بنایا ہے جس کام میں ان کے لائق وہونہار فرزند جو "الولد سر لأبیه" کے مصداق ہیں یہی نہیں کہ ہاتھ بٹا رہے ہیں بلکہ خود بھی اس تحقیقی وطباعتی کام میں حصہ لے رہے ہیں۔

زیر نظر رسائل وکتب جو حضرت سیف بنارسی رحمہ اللہ نے رد قادیانیت اور دفاع رحمۃ للعالمین میں تحریر کئے تھے مولانا کے فرزند نے نہایت محنت سے مختلف کتب خانوں اور افراد سے حاصل کئے اور ان کو مفید تحقیق وتعلیق سے مزین کیا، اور اب زیور طبع سے آراستہ ہو کر کتابی شکل میں قارئین کی خدمت میں حاضر ہونے کو تیار ہے، ان ہی کی طلب پر انتہائی عجلت میں ان سطور کو لکھنے کی سعادت حاصل کر رہا ہوں، اللہ تعالی ان دونوں (پدر بزرگوار اور پسر ہونہار) کو مزید توفیق وتائید سے نوازتا رہے آمین۔

وصلى الله على نبينا محمد وسلم وبارك۔

طالب دعا

اصغر علی امام مہدی سلفی

امیر مرکزی جمعیت اہل حدیث ہند

۸/ اکتوبر ۲۰۱۶ء، مطابق: ۱۸/ محرم الحرام ۱۴۳۸ھ

# مقدمۃ المحقق

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

إن الحمد لله نحمده و نستعينه ونستغفره ونعوذ بالله من شرور أنفسنا ومن سيئات أعمالنا من يهده الله فلا مضل له ومن يضلل فلا هادي له وأشهد أن لا إله إلا الله وحده لا شريك له، وأشهد أن محمدا عبده ورسوله

﴿يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُواْ اتَّقُواْ اللّهَ حَقَّ تُقَاتِهِ وَلاَ تَمُوتُنَّ إِلاَّ وَأَنتُم مُّسْلِمُونَ﴾

﴿يَا أَيُّهَا النَّاسُ اتَّقُواْ رَبَّكُمُ الَّذِي خَلَقَكُم مِّن نَّفْسٍ وَاحِدَةٍ وَخَلَقَ مِنْهَا زَوْجَهَا وَبَثَّ مِنْهُمَا رِجَالاً كَثِيراً وَنِسَاء وَاتَّقُواْ اللّهَ الَّذِي تَسَاءلُونَ بِهِ وَالأَرْحَامَ إِنَّ اللّهَ كَانَ عَلَيْكُمْ رَقِيباً﴾

﴿يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا اتَّقُوا اللَّهَ وَقُولُوا قَوْلاً سَدِيداً ☆ يُصْلِحْ لَكُمْ أَعْمَالَكُمْ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوبَكُمْ وَمَن يُطِعْ اللَّهَ وَرَسُولَهُ فَقَدْ فَازَ فَوْزاً عَظِيماً﴾

أما بعد:

عقیدہ ختم نبوت ایک ایسا بحر لا ساحل ہے جس میں بہت سارے غوطہ خوروں کو ڈوبتے دیکھا گیا ہے، لیکن اللہ رب العالمین کا خاص انعام اس باب میں بھی برصغیر ہند وپاک کی عامل بالکتاب والسنۃ جماعت پر رہا کہ جس طرح ان کو صحیح عقیدہ کی ہدایت کی، اسی طرح اس مسئلہ میں بھی انہیں ہدایت کی راہ دکھلائی، اور دوسرا بڑا انعام اللہ نے اس جماعت حقہ پر یہ کیا کہ اس میں حق گو اور باطل کا قلع قمع کرنے والے چوٹی کے علماء کی ایسی جماعت پیدا کی جنہوں نے اپنی بے باک قلمی اور لسانی کاوشوں سے باطل کے پرخچے اڑا کر رکھ

دیئے، دفاع عن الاسلام کے سلسلہ میں ان کی بے مثال کاوشوں کا ایک حصہ ردقانیت ہے، جب قادیانیت کا فتنہ سامنے آیا تو اللہ غریق رحمت کرے ہمارے علماء کو جو اس فتنہ پر اس تیز وتند آندھی کی طرح حملہ آور ہوئے کہ قادیانیت اور قادیانیوں کی کھوکھلی اور باطل پر مبنی عمارت کو ریزہ ریزہ کر دیا، ردقادنیت کے سلسلہ میں جن علماء اہل حدیث نے بڑھ چڑھ کر اپنی خدمات پیش کیں انہی میں ایک نام بنارس کے مشہور عالم سیف اللہ المسلول حضرت مولانا ابوالقاسم سیف بنارسی رحمہ اللہ کا بھی ہے جنھوں نے تحریر اور مناظرہ کے ذریعہ اس فتنہ کے سد باب کی بھرپور کوشش کی، آپ کی بے باک تحریریں اس وقت کے مختلف پمفلٹوں اور میگزینوں میں شائع ہوتی تھیں، زیرنظر کتاب میں ہم نے حضرت العلام کی ان قیمتی تحریروں کو اکٹھا کرنے کی سعادت حاصل کی ہے جو انجمن اشاعت الاسلام مدن پورہ بنارس کے پلیٹ فارم سے طبع ہوئی تھیں، تاکہ تاریخ کے یہ منتشر اوراق ایک جگہ جمع ہو جائیں، اور ہمارے لئے بھی مشعل راہ بنیں، لیکن مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ابتداء فرقۂ قادنیت کے بانی مرزا غلام احمد قادیانی کا مختصر سا تعارف قارئین کی خدمت میں پیش کر دیا جائے، تاکہ آگے کی تحریروں کو پڑھنے اور سمجھنے میں آسانی ہو:

**غلام احمد قادیانی:**

مرزا کا نام اس کے والدین نے ابتداء میں دسوندی رکھا تھا(۱)، لیکن سندھی کے نام سے مخاطب ہوتا تھا اور مشہور تھا، اس نام سے مشہور ہونے کی وجہ تحریر کرتے ہوئے قادیانی کا بیٹا تحریر کرتا ہے: ''اس زمانہ میں مشہور تھا کہ چھوٹے بچے کو پیار سے سندھی کہہ کر پکارتے تھے کیوں کہ جس بچے کے گلے میں سیندھی (ہنسلی) ڈال کر نذر ریوری کی جاتی تھی اس کا نام عموما سندھی رکھ دیتے تھے'' (۲)۔ لیکن دسوندی اور سندھی سے یہ شخص غلام احمد کب اور کیوں

(۱) تکذیب براہین احمدیہ: (ص:۱۳۷)۔ (۲) دیکھیں: ((سیرۃ المہدی)) از: بشیر احمد: (۳۶/۱)۔

ہوگیا۔ بہت ممکن ہے کہ یہ بھی مرزا کی افتراء پردازیوں کی ہی ایک کڑی ہو۔

مرزا نے ایک جگہ اپنے نسب نامہ کو خود اس طرح تحریر کیا ہے: ''میرا نام غلام احمد میرے والد صاحب کا نام غلام مرتضی، میرے دادا صاحب کا نام محمد عطا اور میرے پردادا کا نام گل محمد تھا، اور جیسا کہ بیان کیا گیا کہ ہماری قوم مغل برلاس ہے''(۱)۔

مرزا نے اپنی تاریخ پیدائش سے متعلق یہ تحریر کیا ہے: ''میری پیدائش موضع قادیان ضلع گورداس پور میں ۱۸۳۹ء یا ۱۸۴۰ء میں ہوئی، اور ۱۸۵۷ء کی تحریک آزادی میں میری عمر سولہ یا سترہ سال کی تھی''(۲)، اور مرزا کی ایک دوسری تحریر سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کی ولادت یا تو ۱۸۴۱ء یا ۱۸۴۲ء میں ہوئی تھی، جس میں اس نے کہا ہے کہ میرے والد کے انتقال کے وقت میری عمر چونتیس یا پینتیس سال کی رہی ہوگی (۳)، اس کے والد کا انتقال ۱۸۷۵ء میں ہوا ہے (۴)۔

مرزا غلام احمد قادیانی نوجوانی کے ہی دنوں سے مقدمہ بازی اور رشوت خوری وغیرہ میں معروف تھا، چنانچہ خود ہی تحریر کیا ہے: ''میرے والد صاحب اپنے بعض آباء واجداد کے دیہات کو دوبارہ لینے کے لئے انگریزی عدالتوں میں مقدمات کر رہے تھے انہوں نے ان ہی مقدمات میں مجھے بھی لگایا اور ایک زمانہ دراز تک میں ان کاموں میں مشغول رہا''(۵)۔

پھر مرزا نے مستقبل کو دیکھتے ہوئے ان مقدمات اور کورٹ کچہری سے خود کو نکالا اور گوشہ نشینی اختیار کر لی، اس کے بعد وہ لاہور پہنچ گیا اور ان کتابوں کا مطالعہ شروع کیا جو غیر اسلامی مذہبوں کی تردید میں لکھی گئیں تھیں۔

---

(۱) کتاب البریہ: (ص:۱۳۴)۔
(۲) دیکھیں: ((کتاب البریہ)): (ص:۱۴۶)۔
(۳) ایضا (ص:۱۶۰)۔
(۴) دیکھیں کتاب: ((براہین احمدیہ)) آخری جلد۔
(۵) دیکھیں: ((کتاب البریہ)): (ص:۱۵۱)۔

اب مرزا کے سامنے اپنے مستقبل کو لے کر دو راستے تھے، ایک یہ کہ کتابیں تصنیف کر کے فروخت کرے اور پیسے جمع کرے، یا ولی کامل اور مامور من اللہ ہونے کا دعوی کر کے اپنی بزرگی کا رنگ جمالے اور دنیاوی زیب وزینت سے آراستہ ہولے، پہلے راستہ پر عمل پیرا ہوتے ہوئے کتاب ((براہین احمدیہ)) لکھنے کا فیصلہ کیا۔ لیکن یہ بہت طول طویل کام تھا۔ لہذا خوابوں کی جھوٹی تعبیر کا کام اپنا کر کمزور عقیدہ والے مسلمانوں کو مرعوب کرنے لگا، لیکن اسے جلدی ہی مراق اور سلسل البول جیسی بیماریوں نے اپنی گرفت میں لے لیا(۱)، اور یہ دونوں مرض جب اپنے شباب کو پہنچ گئے اور اس کے دل ودماغ پر چھا گئے تو اس کے اوپر جھوٹے الہامات کی تیز وتند ہوائیں چلنے لگیں، نیز اپنے آپ کو ملہم اور مستجاب الدعوات ہونے سے معروف کرنے لگا، اور جس کمرے میں بیٹھ کر الہام بازی کرتا تھا اس کا نام "بیت الفکر" رکھ لیا(۲)۔

اور بالآخر ان جھوٹے دعووں کا انجام یہ ہوا کہ اس نے انیسویں صدی کے اخیر میں مہدی اور مسیح موعود اور مثل مسیح ہونے کا اعلان کیا، اور ساتھ میں یہ بھی گردانا شروع کیا کہ مسیح علیہ السلام کشمیر میں وفات پا چکے ہیں(۳)۔ اس کے بعد مرزا کا وہ دور آیا جب اس نے جھوٹی نبوت ہی کا دعوی کر دیا۔

چونکہ مرزا غلام احمد قادیانی کے دعوی نبوت سے اسلام کے ایک اہم اور بنیادی عقیدہ (عقیدہ ختم نبوت) پر ضرب لگ رہی تھی اس لئے بلاتفریق ملت ومسلک علماء نے اس فتنہ کا سدباب کرنے کی کوششیں تیز کر دیں لیکن اس میدان میں علماء اہل حدیث کا رول سب

(۱) ان دونوں بیماریوں کا اعتراف خود مرزا نے کیا ہے، دیکھیں: ((تشحیذ الاذہان)): جون/۱۹۰۶ء، (ص:۵-۶)

(۲) دیکھیں مرزا کی: ((البشری)): (۱/۱۰)، حصہ دوم۔

(۳) دیکھیں: ((کتاب البریہ)): (ص:۲۲۰)، ((الھدی)): (ص:۱۰۹)۔

سے اہم رہا، چنانچہ میاں نذیر حسین دہلوی رحمہ اللہ کی زیر سرپرستی مولانا محمد حسین بٹالوی رحمہ اللہ کی قیادت میں جماعت کے علماء کی ایک پوری ٹیم اس فتنہ کے خلاف سینہ سپر ہوگئی، اور تحریر وتقریر نیز مناظرہ کے ذریعہ مرزا کی ہفوات کا منہ توڑ جواب دیا نیز مسلمانوں کو اس فتنہ کی حقیقت سے آگاہ کیا، بلاشبہ اس محاذ کے صف اول میں جو مرد مجاہد کھڑا نظر آتا ہے وہ مولانا محمد حسین بٹالوی رحمہ اللہ کی شخصیت ہے، جنھوں نے مرزا کی تردید میں صفحات در صفحات لکھ ڈالے، آپ کے بعد اس فتنہ کے سد باب کے لئے جس عالم جلیل کو سب سے بڑی توفیق حاصل ہوئی وہ شیر پنجاب مولانا ثناء اللہ امرتسری رحمہ اللہ (ت: ۱۹۴۸ء) ہیں جنھوں نے اپنی تقریر وتحریر اور بحث ومناظرہ کے ذریعہ اس جھوٹی نبوت کا دعوی کرنے والے کے خلاف ایسا بندھ باندھا کہ عاجز آکر اس نے حق وباطل کے درمیان فیصلہ کی اللہ سے دعا کردی، اور یہی دعا اس کی زندگی کے خاتمہ اور اس دعوی نبوت کے جھوٹ کو واضح کرنے کا ذریعہ بن گئی۔

مرزا کے اس دنیا سے رخصت ہوجانے کے چند سالوں بعد اس کے متبعین میں سے دو فرد شہر بنارس وارد ہوئے اور شہر کے ایک مشہور علاقہ ندیسر میں سکونت پذیر ہوئے جہاں آج بھی اس فرقہ باطلہ کی ایک مسجد موجود ہے، جیسا کہ بعض حضرات کی زبانی معلوم ہوا کہ ان دونوں میں سے ایک کا نام مجاہد تھا، یہ دونوں مل کر اس قادیانی کی تعلیمات کو لوگوں میں پھیلانے لگے، جب اس فتنہ کے بنارس پہنچنے کی خبر لگی تو اس وقت کے مشہور عالم دین میاں صاحب رحمہ اللہ کے شاگرد رشید محدث علامہ محمد ابوالقاسم سیف بن علامہ محمد سعید بنارسی (ت: ۱۹۴۹ء) جو افکار باطلہ اور عقائد ھدامہ کی تردید میں مشہور تھے اس کے خلاف کھڑے ہوئے، اس وقت نوجوانان اہل حدیث مدنپورہ نے دین کی نشر واشاعت کی غرض سے ۱۹۳۰ء میں انجمن اشاعت اسلام کے نام سے ایک انجمن قائم کر رکھی تھی جس کے ناظم مولانا سیف بنارسی رحمہ

اللہ ہی تھے، آپ کے ساتھ دیگر بنارسی علماء بھی شامل تھے جن میں مولانا عبدالمجید حریری (ت: ۱۹۷۲ء) اور مولانا عبدالمتین بن حافظ عبدالرحمٰن سلفی (ت: ۱۹۶۴ء) پیش پیش تھے، اس موقع پر انجمن نے مولانا رحمہ اللہ کو اس بات کی ذمہ داری سونپ دی کہ زبان کے ساتھ آپ قلم کے ذریعہ بھی اس باطل فرقہ کی حقیقت کو لوگوں کے سامنے واضح کردیجئے تو مولانا رحمہ اللہ نے یکے بعد دیگرے (۱۲) ٹریکٹ مرتب کیے جن کو انجمن نے شائع کیا اور بنارس والوں نے یہ جان لیا کہ اس فرقہ کی حقیقت کیا ہے۔ ان میں سے پہلا ٹریکٹ مرزا غلام احمد قادیانی کے بعض دعاوی اور الہامات اور ان کی حقیقت پر مشتمل تھا۔ دوسرا ''اظہار حقیقت'' اس ٹریکٹ میں مولانا رحمہ اللہ نے ان مسائل کا ذکر کر کے ان کی حقیقت کو واضح کیا ہے جن پر مرزا غلام احمد قادیانی نے اپنے مذہب کی بنیاد رکھی تھی۔ تیسرے ٹریکٹ میں مرزا غلام احمد قادیانی کے نزول مسیح اور مسئلہ ختم نبوت پر ایک بحث کی گئی ہے۔ چوتھا ٹریکٹ ''ثناء رحمانی بر قضاء قادیانی'' یا ''قضاء ربانی بر دعائے قادیانی'' یعنی الٰہی فیصلہ پر مشتمل ہے جس میں مرزا کے اس اشتہار کا ذکر ہے جو اس نے مولانا ثناء اللہ کے ساتھ آخری فیصلہ کے نام سے شائع کیا تھا اور پھر کچھ ہی مہینوں میں اس کا انتقال ہوگیا تھا، اور اس بات کی وضاحت کی گئی ہے کہ یہ اشتہار محض ایک دعا تھی کوئی مباہلہ نہ تھا۔ پانچواں ٹریکٹ مرزا غلام احمد قادیانی کے جوابات کے ردود پر مشتمل ہے۔ چھٹا ٹریکٹ جو ''جواب دعوت'' ہے یہ ٹریکٹ ایک ((دعوت الی الحق)) نامی اشتہار کے جوابات پر مشتمل ہے۔ ساتواں ٹریکٹ ''معیار نبوت''، اس رسالہ میں مولانا بنارسی رحمہ اللہ نے مرزا کے دعوائے نبوت کی حقیقت کو واشگاف کرنے کے ساتھ اصل معیار نبوت کی طرف سرسری توجہ مبذول کرائی ہے، ٹریکٹ آٹھ تا گیارہ ''نور اسلام بجواب ظہور امام'' جو ان لوگوں کی درحقیقت تردید ہے جنہوں نے بنارس میں اس شجر ملعونہ کو

پھیلانے کا ذمہ اٹھا رکھا تھا اور انہوں نے ایک کتابچہ شائع کیا تھا جس پر لکھ مارا تھا کہ جواب ٹریکٹ ۱، ۲، ۳، جب کہ یہ درحقیقت سوائے آیات قرآنیہ اور احادیث نبویہ میں تحریف کے کچھ بھی نہ تھا، ٹریکٹ بارہ "دفع اوہام از ظہور امام" اس میں علامہ رحمہ اللہ نے ان دلائل کا جواب دیا ہے جو قادیانی عیسی علیہ السلام کی وفات پر پیش کرتے ہیں، اور ان کے ارادہ باطلہ کو عوام کے سامنے واضح کیا ہے۔

**مؤلف رحمہ اللہ کے ان رسائل کی اہمیت** اس طرح سمجھ لیجئے کہ جب بنارس کے اندر یہ فتنہ پرور لوگ پہنچے اور اپنی چکنی چپڑی باتوں کے ذریعہ عام مسلمانوں کو یہ باور کرانے لگے کہ عیسی علیہ السلام زندہ نہیں ہیں اور نہ وہ دوبارہ آنے والے ہیں، نیز قرآن واحادیث میں جہاں کہیں بھی اس کا ذکر آیا ہے وہ استعارہ ہے اور ان سب سے مراد یہی مرزا غلام احمد قادیانی ہیں تو سادہ لوح عوام اضطراب میں پڑ گئے، اور ان کے عقائد متزلزل ہونے لگے اس موقع پر انجمن اشاعت اسلام کے زیر سایہ علماء نے جہاں اپنے خطابات کے ذریعہ اس شجر ملعونہ کو جڑ سے اکھاڑ پھینکنے کا کام کیا وہیں مولانا کے یہ رسائل ان قادیانیوں کے ہر حربہ اور ان کے تمام رسائل کا منہ توڑ جواب پیش کرنے لگے، اور دھیرے دھیرے ان رسائل کی وجہ سے وہ فتنہ پرور لوگ نہ صرف یہ کہ خاموش ہوگئے بلکہ لوگوں کی نگاہوں سے مخفی ہوگئے، اس کے علاوہ بھی مولانا کی بے شمار چھوٹی بڑی تصانیف ہیں جن کا ذکر ان شاء اللہ مولانا رحمہ اللہ کی سوانح میں آئے گا۔

**اب جب یہ فتنے پھر دھیرے دھیرے اپنا سر شکل وصورت اور نام تبدیل کر کے اٹھانے لگے تھے** تو ضرورت تھی کہ علامہ رحمہ اللہ کے ان رسائل کو پھر سے نئی تحقیق وترتیب کے ساتھ مزین کر کے منظر عام پر لایا جائے، کیوں کہ اس سلسلہ میں مولانا رحمہ اللہ نے جتنا

لکھ دیا ہے اس سے زیادہ لکھنے کی نا تو ضرورت ہے اور نہ ہی کوئی آج کے اس دور میں ان مخلصین کی طرح لکھ سکتا ہے الا ماشاء اللہ۔

اس لئے میں نے مناسب سمجھا کہ ان رسائل پر علمی طور پر کام کیا جائے اور اپنے علماء کی ان گراں قدر محنتوں سے لوگوں کو روشناس کرایا جائے۔ اس لئے میں نے اس پر متعدد کام کئے جو مندرجہ ذیل ہیں:

۱۔ پوری کتاب کو اول تا آخر خود سے ٹائپ کیا۔

۲۔ قرآنی آیات میں سورہ اور آیت نمبر درج کیا۔

۳۔ حدیثوں کو اس کے اصل مصادر کی طرف تحویل کیا۔

۴۔ صحت وضعف کے اعتبار سے حدیثوں کا حکم علماء کے اقوال سے بیان کرنے کی اپنی استطاعت اور ناقص علم کی حد تک کوشش کی۔

۵۔ عموما حدیثوں کے حوالہ میں مؤلف رحمہ اللہ نے (( کنز العمال )) یا اسی طرح کی کتابوں کا ذکر کیا تھا جو اصل مصادر میں سے نہیں ہیں ہم نے ان کے اصل مصادر کا ذکر کیا۔

۶۔ جا بجا اقوال کے حوالہ جات کو ایک حد تک نقل کیا۔

۷۔ مصنف رحمہ اللہ نے جو حوالہ جات نقل کئے تھے جدید طرز کے مطابق ہم نے ان کو حاشیہ میں کیا اور جو کتابوں کی جدید طبعات موجود ہیں ان سے حوالہ جات نقل کیا، چونکہ مصنف رحمہ اللہ نے عموما قرآن کی آیتوں میں پارہ اور رکوع کا حوالہ درج کیا تھا جو اس دور کے حساب سے تھا افادہ عامہ کی غرض سے ہم نے ان کو جدید طرز کے مطابق سورہ کا نام اور آیت نمبر ذکر کیا، ایسے ہی صحیح بخاری اور فتح الباری وغیرہ میں مصنف رحمہ اللہ نے پارہ وغیرہ کا حوالہ نقل کیا تھا جو اب نہ تو دستیاب ہیں اور نہ ہی رائج ہیں، اسی لئے ان ساری جگہوں پر ہم

نے جدید طرز کے حوالے نقل کئے ہیں، اور مؤلف نے جو حوالہ جات حاشیہ میں رکھے تھے ہم نے بھی ان کو حاشیہ ہی میں باقی رکھا ہے ہاں ان کو نقل کرنے کے بعد بریکٹ میں (مؤلف) لکھ دیا ہے، اور جہاں مزید حاشیہ لگانے کی حاجت پیش آئی حسب ضرورت حاشیہ لکھا تا کہ کسی طرح کے شک وشبہ کی گنجائش باقی نہ رہ جائے۔

۸۔مرزا غلام احمد قادیانی کی جن کتابوں کا مولانا نے حوالہ دیا تھا ان کو ان سے ملانے کی اور مکمل حوالہ درج کرنے کی ہر ممکن کوشش کی، اور جدید دور میں مرزا کی ساری کتابیں (روحانی خزائن) کے نام سے ۲۳ جلدوں میں جمع کردی گئی ہیں ہم نے حسب ضرورت ان کے حوالے کو بھی حاشیہ میں درج کیا ہے۔

۹۔تفسیر کی کتابوں میں مؤلف رحمہ اللہ نے عموماً صرف نام یا نسبت ذکر کرنے پر اکتفا کیا تھا ہم نے ان کے حوالہ جات کو درج کیا۔

۱۰۔ایسے ہی شروح حدیث میں بھی مؤلف رحمہ اللہ نے عموماً کتابوں کے ناموں کے ذکر پر اکتفا کیا ہے ہم نے ان کے حوالہ جات درج کئے۔

۱۱۔جو نسخہ ہمیں میسر ہوا اللہ کے شکر سے وہ نسخہ ہے جو مؤلف رحمہ اللہ کا ہے جس میں انہوں نے متعدد مقامات پر اضافہ وتعلیقات وغیرہ کا اندراج کیا ہے بعض جگہوں پر تو کئی سطریں ہیں، اور بعض جگہوں پر کچھ عبارتوں کو کاٹ دیا ہے اور ان کی جگہ پر دوسری عبارت کا اضافہ کیا ہے اور بعض جگہوں پر نہیں کیا ہے ان سب کو ہم نے شامل کتاب کیا۔

۱۲۔مفید تعلیقات وحواشی سے کتاب کو مزید مزین کرنے کی کوشش کی۔

۱۳۔عربی وفارسی کی جن عبارتوں کا ترجمہ مؤلف رحمہ اللہ نے نہیں ذکر کیا تھا ہم نے حاشیہ میں حسب ضرورت ذکر کردیا۔ وغیرہ۔

جب میں نے اس کام کو انجام دینے کا عزم مصمم کرلیا اور ایک حد تک کام ختم بھی کر چکا تھا تو کسی نے یہ خبر دی کہ (( احتساب قادیانیت )) میں ان رسائل کو شامل کیا گیا ہے، تو میں نے بلا تاخیر اس جلد کو نکال کر پڑھا تو دیکھا کہ اس میں مولانا کے متعدد رسائل غیر موجود ہیں،، اور بعض جگہوں پر مولانا نے مرزا کی جس کتاب کا حوالہ درج کیا ہے اس کو نہ ذکر کر کے اس کی جگہ دوسری کتاب کو ذکر کیا گیا ہے، اور نہ کوئی علمی تحقیق ہے اور نہ کوئی حواشی وغیرہ، نیز احادیث اور علماء کے اقوال کو بھی ان کے اصل سے ملایا نہیں گیا ہے جس کی وجہ سے کئی جگہ عبارتوں میں علمی غلطیاں رہ گئی ہیں، اور سب سے بڑی چیز یہ ہے کہ مولانا رحمہ اللہ نے ان رسائل کو پڑھتے وقت جو حذف واضافہ کیا ہے وہ غیر موجود ہیں، اس لحاظ سے اگر کہا جائے کہ یہ کام بہت ناقص ہے تو اس میں کوئی مبالغہ نہ ہوگا، حتی کہ لکھنے والے کو یہ بھی نہ معلوم ہوسکا ہے کہ یہ رسائل کس کے ہیں، چونکہ یہ رسائل سکریٹری انجمن اشاعت اسلام کے نام سے شائع ہوئے ہیں اس لئے عموما لوگ ان رسائل کو نہیں جانتے اور نہ ہی ان کی اہمیت سے واقف ہیں۔ واللہ اعلم۔

کتاب کے اخیر میں ہم نے علامہ رحمہ اللہ کا ایک نفیس سلسلہ مضامین ( بارقۃ السیف ) نامی جو ردقادیانیت ہی پر ہے اور جو اخبار اہل حدیث امرتسر کی زینت تھا وہاں سے اخذ کر کے خود سے اس کو ٹائپ کیا اور اس پر بھی دیگر رسائل کی طرح علمی تعلیقات اور حواشی کا کام کیا، چونکہ یہ مضامین ڈاکٹر بہاء الدین صاحب کی کتاب ( تحریک ختم نبوت ) میں موجود تھے تو لگا کہ شاید اس کی وجہ سے اس پر کام کرنا آسان ہوگا لیکن اس سے کوئی خاصہ فائدہ نہ ملا کیوں کہ ڈاکٹر صاحب نے صرف جمع کیا ہے اس پر کوئی علمی کام نہیں کیا ہے، اور عبارت نقل کرنے میں کئی جگہ کافی نقص ہے۔ اسی وجہ سے افادیت عامہ کی خاطر اس پر بھی

علمی حواشی وغیرہ کا کام کرنے کے بعد شامل کتاب کیا۔ واللہ اعلم۔

**اس موقع پر میں اللہ رب العالمین کا نہایت شکرگزار ہوں** کہ اس نے مجھ جیسے کم علم اور بے عمل انسان کو اتنی بڑی خدمت انجام دینے کی توفیق عطا کی اور ہر قدم پر اس وحدہ لا شریک نے میری مدد اور اعانت کی۔

پھر میں اپنے دادا رحمہ اللہ کے لئے دعا گو ہوں کہ اللہ ان کو کروٹ کروٹ جنت نصیب کرے اور ان کی قبر کو جنت کی کیاری بنادے جن کی بے انتہا محبت اور پھر ان کی دعاؤں اور نصیحتوں کا ثمرہ ہے کہ آج میں اس لائق ہوا کہ اس دین حنیف کی خدمت میں کچھ حصہ لے سکوں۔

اس موقع پر میں اپنے والدین کا شکریہ ادا کرنا اور ان کے لئے دعائیں کرنا بھی اپنا لازمی فرض سمجھتا ہوں کہ جن کی تربیت اور جن کی پرورش نے دین کی خدمت کی ذمہ داری کا جذبہ میرے اندر پیدا کیا۔

اور میں شکرگزار ہوں استاذ محترم مولانا ابوالقاسم فاروقی حفظہ اللہ کا جن کے نیک مشورے میرے ساتھ شامل حال رہے اور میری گزارش پر انہوں نے مقدمہ بھی تحریر فرمایا، اور فارسی عبارتوں کا ترجمہ عموماً آپ ہی کا کیا ہوا ہے۔ اور میں شکرگزار ہوں استاذ محترم شیخ محمد مستقیم سلفی حفظہ اللہ کا جو ہر جگہ میری بے حد تعریف کرتے ہیں اور ہر چھوٹے بڑے کے سامنے میرے حقیر کام کو سراہتے ہیں، اور کچھ فارسی عبارتوں کا ترجمہ بھی کیا ہے، پھر شکرگزار ہوں استاذ محترم شیخ اصغر علی امام مہدی سلفی امیر مرکزی جمعیت اہل حدیث ہند کا جنہوں نے میرے ادنی سے مطالبہ پر اپنی مشغولیت بھری زندگی سے وقت نکال کر ایک نفیس مقدمہ تحریر فرمایا۔

اسی طرح شکرگزاری کے مستحق ہیں شیخ عبدالسلام سلفی امیر صوبائی جمعیت اہل

حدیث بمبئی جنہوں نے اس کتاب کی طباعت کے لئے جوش دلایا اور آگے بڑھ کر اس کی طباعت اپنے ذمہ لیا، اللہ شیخ کی اس فراخ دلی کو ان کے حصول جنت کا سبب بنائے۔

اس موقع پر میں حافظ محفوظ الرحمٰن صاحب سلفی لائبریرین جامعہ سلفیہ کا شکریہ ادا کرنا بھی نہیں بھول سکتا جنہوں نے ہر وقت کتابوں اور حوالہ جات کے حصول میں میری بے حد مدد کی، اور اخیر میں میں شکر گزار ہوں اپنے ان چند ساتھیوں کا بھی (جیسے مولانا محمد عمران بن جعفر علی سلفی و مولانا عبدالرحیم بن محمد یونس سلفی اور دوسرے ان احباب کا) جنہوں نے اس عمل کو پایہ تکمیل تک پہنچانے میں میرے ساتھ کسی بھی طرح کا تعاون کیا۔ اللہ ان سب کو اجر جزیل سے نوازے اور ان کی کوششوں کو اور ہر اس شخص کی کوشش کو قبول فرمائے جس نے میری کسی طرح بھی اس عمل میں مدد کی ہو۔

اللہ تعالی میرے اس عمل کو قبول کرے اور خالص اپنی رضا کے لئے بنائے اور میرے اور میرے والدین اور ہر اس شخص کے لئے جس نے اس میں دامے درمے سخنے حصہ لیا ہو جہنم سے نجات اور جنت الفردوس کے حصول کا سبب بنائے۔ آمین۔

عبدالأحد احسن جمیل آل عبدالرحمٰن

بنارس

۲۶/۸/۱۴۴۰ھ مطابق ۱/۵/۲۰۱۹ء

# علامہ سیف بنارسی حیات وخدمات

**علامہ شیخ محمد ابوالقاسم سیف بن محمد سعید بنارسی:**

مولانا سیف بنارسی رحمہ اللہ اوران کے والد محترم مولانا محمد سعید بنارسی رحمہ اللہ کی زندگیاں ہمارے لئے عبرت بھی ہیں اور نصیحت بھی ۱۲۷۴ھ = ۱۸۵۸ء کو گجرات (پنجاب) کے ایک قصبہ کنجاہ میں ایک لڑکا پیدا ہوتا ہے جسے گھر والے معمول کے مطابق اپنے عقائد شرکیہ کوملحوظ رکھتے ہوئے ''مول سنگھ'' کے نام سے موسوم کرتے ہیں، لیکن اللہ رب العالمین نے اسے تقدیر کا بہت بلند بلکہ محدث عصر بنانے کا فیصلہ کیا تھا، چنانچہ مناظراتی خیالات کی وجہ سے اسلام کو پڑھا اور پھر اسلام میں داخل ہوئے والد نے ان کو واپس کفر کی طرف لوٹانے کی ہر ممکن کوشش کی لیکن ناکام رہے، اور آپ ابتدائی زمانہ اسلام میں دیوبندی مکتب فکر کے حامل تھے پھر جب حدیث کا نور آپ کے اوپر پڑا تو میاں صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور زانوئے تلمذتہ کیا، اور وہاں سے فراغت کے بعد بنارس کو بطور اپنے مسکن کے اختیار کیا اور ﴿يُخْرِجُهُم مِّنَ الظُّلُمَاتِ إِلَى النُّوُرِ﴾ کی زندہ مثال بن کر لوگوں کو ﴿وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْإِنسَ إِلَّا لِيَعْبُدُونِ﴾ کی نوید جاں فزا سنانی شروع کردی۔

اللہ کا کرنا ایسا ہوا کہ آپ کی اولاد بھی خلف الصدق ثابت ہوئی اور جوان میں سب سے زیادہ مشہور ہوئے وہ علامہ محمد ابوالقاسم سیف ہیں، سطور ذیل میں ہم آپ ہی کی سوانح اختصار کے ساتھ ذکر کریں گے۔

**نام ونسب اور کنیت:**

آپ کا نام محمد ابوالقاسم بن مولانا محمد سعید بن سردار کھڑک سنگھ بن کاہن سنگھ کنجاہی ہے۔

چنانچہ محترم مولانا عبدالحنان صاحب رحمہ اللہ تحریر فرماتے ہیں:

''محمد نام اور ابوالقاسم کنیت، سیف الاسلام لقب، سلسلۂ نسب محمد بن سعید بن سردار کھڑک سنگھ بن کاہن سنگھ کنجاہی (پنجابی) آپ کے والد حضرۃ العلامہ محمد سعید صاحب رحمہ اللہ نے قبول اسلام کے بعد ترک وطن کر کے بنارس میں مستقل سکونت اختیار کی''(۱)۔

آپ کا تاریخی نام ''محمد فضل قادر'' ہے(۲)۔

آپ کی کنیت آپ کے استاذ محترم میاں صاحب رحمہ اللہ نے اختیار کی تھی، آپ خود ہی تحریر فرماتے ہیں: میری کنیت تو خود جناب میاں صاحب نے انتخاب کی تھی، مجھے اس وقت صرف ''محمد'' کے ساتھ پکارا جاتا تھا، جب سند میں میرا نام خالی محمد لکھا گیا تو میاں صاحب نے ارشاد فرمایا: ارے یہ خالی ''محمد'' کیا ہے؟ کنیت ''ابوالقاسم'' بڑھا لے(۳)۔

**ولادت باسعادت:**

مولانا بنارسی کے والد مولانا محمد سعید رحمہ اللہ چونکہ اسلام قبول کرنے کے بعد میاں صاحب رحمہ اللہ کے حلقۂ تعلیم میں داخل ہو گئے تھے، اور آپ کے استاذ میاں صاحب رحمہ اللہ نے آپ کو شہر بنارس کے محاذ پر لگایا تھا، اسی لئے مولانا رحمہ اللہ نے بنارس جا کر ۱۲۹۹ھ (۴) میں ایک مدرسہ کا قیام کیا جو الحمدللہ آج تک باقی ہے، اور وہیں آپ کی ازدواجی زندگی

---

(۱) حیات ابوالقاسم از مولوی عبدالحنان خان صاحب، مطبوعہ از (نور توحید) لکھنو، (ص:۸-۹)، سیف الاسلام نمبر، شمارہ:۷-تا-۱۰، یکم و۱۵ ربیع الثانی، یکم و۱۵ جمادی الاولی ۱۳۷۰ھ=۱۰و۲۴ جنوری، ۸و۲۲ فروری ۱۹۵۱ء۔

(۲) ایضاً۔ (۳) الزہر الباسم فی الرخصۃ فی الجمع بین محمد وأبی القاسم: (ص:۱۶)۔

(۴) حضرت مولانا حافظ ابوالقاسم صاحب سیف بنارسی رحمۃ اللہ علیہ از قاری احمد سعید صاحب مطبوعہ از (نور توحید) لکھنو، (ص:۱۹)، سیف الاسلام نمبر، شمارہ:۷-تا-۱۰، یکم و۱۵/ ربیع الثانی، یکم و۱۵/ جمادی الاولی ۱۳۷۰ھ=۱۰و۲۴/ جنوری، ۸، و۲۲/ فروری ۱۹۵۱ء۔ اور دیکھیں: ((اخبار اہل حدیث)) امرتسر: (ص:۹-۱۰)، شمارہ:۳، جلد:۱۶، ۱۷/ صفر المظفر ۱۳۳۷ھ مطابق: ۲۲/ نومبر ۱۹۱۸ء۔

استوار ہوئی اور وہی آپ کا مسکن ہوگیا(۱)، اسی لئے مولانا بنارسی (سیف) رحمہ اللہ کی ولادت ہندوستان کے اسی معروف ومشہور شہر بنارس (اتر پردیش) میں یکم شوال شب چہار شنبہ ۱۳۰۷ھ کو محلہ دارانگر میں بوقت طلوع ہلال ہوئی (۲)۔

**آپ کا خاندان:**

آپ کے دادا سردار کھڑک سنگھ اور ان کے خاندان کا شمار اپنے دور کے صاحب ثروت اور انتہائی معزز ہندو گھرانوں میں ہوتا تھا اور اس کے افرادِ خاندان ہندو معاشرے میں عزت ووقار کی نگاہ سے دیکھے جاتے تھے، آپ کی قوم چھتری تھی۔ سردار کھڑک سنگھ کے بیٹے مول سنگھ (مولانا محمد سعید) کی ولادت ۱۲۷۴ھ = ۱۸۵۸ء میں ہوئی، مولانا سعید بنارسی ۱۸۷۴ء میں اسلام میں داخل ہوئے، اور پھر وہاں سے بھاگ کر تحصیل علم کی خاطر دیوبند گئے اور چند ہی عرصے میں حقیقت حال سے واقف ہوکر چھوڑ کر دہلی مولانا نذیر حسین محدث دہلوی رحمہ اللہ کی خدمت میں پہنچے اور تحصیل علم کے بعد منطق وفلسفہ وغیرہ کے لئے ۲۲ رصفر ۱۲۹۷ھ میں یوم چہار شنبہ آرہ پہنچے، اور وہاں مولانا سعادت حسین ومولانا عبداللہ غازی پوری وغیرہ سے زانوئے تلمذ تہ کیا، اسکے بعد حسبِ اصرار جناب مولوی محمد ابراہیم صاحب کے ایک سال مدرسہ احمدیہ میں تدریسی خدمات انجام دی۔ بعدہٗ بمعیت جناب مولانا حافظ عبداللہ صاحب ممدوح حرمین شریفین کی زیارت سے مشرف ہوئے۔ مکہ معظمہ میں شیخ عباس بن عبدالرحمان یمنی تلمیذ قاضی شوکانی سے سند حدیث حاصل کی۔ وہاں سے واپس آکر ۱۰ر جمادی الآخرہ ۱۲۹۹ھ یوم شنبہ کو بنارس پہونچے اور وہیں سکونت اختیار کی۔ اسی زمانہ میں حنفیوں کی طرف

---

(۱) دیکھیں: ((تذکرۃ السعید)) از محمد ابوالقاسم سیف: (ص:۱۵)۔

(۲) حیات ابوالقاسم از مولوی عبدالحنان خان صاحب، مطبوعہ از (نور توحید) لکھنؤ، (ص:۹)، سیف الاسلام نمبر، شمارہ: ۷۔تا۔۱۰، یکم و۱۵ر ربیع الثانی، یکم و۱۵ر جمادی الاولی ۱۳۷۰ھ = ۱۰و۲۳ر جنوری، ۸و۲۳ر فروری ۱۹۵۱ء۔

سے رسالہ ''کشف الحجاب'' جاری تھا۔ مولانا رحمہ اللہ نے اس کا جواب ''ہدایۃ المرتاب'' لکھا۔ جس کو نواب صدیق حسن صاحب والی ریاست بھوپال نے بہت پسند کیا اور براہ قدر دانی مبلغ پچاس روپیہ ماہوار مشاہرہ مقرر کردیا۔ چونکہ مولانا نے اللہ کے لیے اپنا عیش وآرام ترک کیا تھا، اسی لئے اللہ نے ان کو اسلام میں ویسے ہی بڑھادیا۔ اپنے بندوں میں سے ایک خاص مقبول بندے کو مولانا کے حال پر مہربان کردیا، جس کے باعث مولانا کو کامل غنا ہوئی۔ مکان بھی ان کی اعانت سے بن گیا، مطبع بھی قائم ہوگیا اور ۲۷ رصفر ۱۳۰۲ھ یوم سہ شنبہ کو عقدِ ثانی بھی ہوگیا۔ یہ سب فضل الٰہی ہے''(۱)۔

مولانا سعید نے بنارس میں مستقل سکونت اختیار کرنے کے بعد یہاں ایک مدرسے کی بنیاد رکھی اور تعلیم وتدریس کا آغاز کیا۔ مدرسے کا نام آپ نے ''دارالحدیث''(۲) یا مدرسہ اسلامیہ رکھا، جو مولانا کی وفات کے بعد بانی مدرسہ کے نام سے موسوم ہوکر ''مدرسہ سعیدیہ'' ہوگیا(۳)۔ (جیسا کہ اوپر ذکر ہوا کہ جو بفضلہٖ تعالیٰ آج تک قائم ودائم ہے) دینی کتب کی نشر واشاعت کی غرض سے ایک مطبع بنام ''مطبع صدیقی'' قائم کیا، جسے مولانا کی وفات کے بعد ''سعید المطابع'' کے نام سے موسوم کیا گیا۔ تبلیغی اغراض ومقاصد کے لیے ایک ماہانہ جریدہ ''نصرۃ السنۃ'' کا اجراء بھی ۱۰ رتمبر ۱۸۸۵ء کو کیا تھا جو اسم بامسمّٰی تھا۔ فنِ مناظرہ سے انہیں

---

(۱) نصرۃ السنۃ: شمارہ:۲، جلد:۹، مجریہ رمضان ۱۳۰۵ھ، اور دیکھیں: ((اخبار اہل حدیث)) امرتسر: (ص:۹۔۱۰)، شمارہ:۳، جلد: ۱۶، ۱۷ رصفر المظفر ۱۳۳۷ھ مطابق: ۲۲ رنومبر ۱۹۱۸ء، اور دیکھیں: ((تذکرۃ السعید)) از محمد ابوالقاسم سیف: (ص:۲۱)۔

(۲) حضرت سیف محدث بنارسی از ابو مسعود قمر بنارسی مطبوعہ از (نور توحید) لکھنؤ، (ص:۲۹)، سیف الاسلام نمبر۔ شمارہ: ۷۔تا۔۱۰، یکم و۱۵ ربیع الثانی، یکم و۱۵ رجمادی الاولیٰ ۱۳۷۰ھ = ۱۰و۲۴ رجنوری، ۸و۲۲ رفروری ۱۹۵۱ء۔

(۳) حضرت مولانا حافظ ابوالقاسم صاحب سیف بنارسی رحمۃ اللہ علیہ از قاری احمد سعید صاحب مطبوعہ از (نور توحید) لکھنؤ، (ص:۱۹)، سیف الاسلام نمبر۔ شمارہ: ۷۔تا۔۱۰، یکم و۱۵ ربیع الثانی، یکم و۱۵ رجمادی الاولیٰ ۱۳۷۰ھ = ۱۰و۲۴ رجنوری، ۸و۲۲ رفروری ۱۹۵۱ء۔

خاص دلچسپی تھی۔ اپنے عصر کے ایک کامیاب مناظر کی حیثیت سے انہیں شہرت ومقبولیت ملی۔ انہوں نے متعدد کتابیں تالیف فرمائیں جن کی تعداد (۴۴) سے زائد ہے۔

اللہ تعالی نے مولانا سعید رحمہ اللہ کو (۱۲) اولاد عطا کیں، ۶ لڑکے اور ۶ لڑکیاں۔ جن میں سے ۴ لڑکیوں نے کم سنی ہی میں وفات پائی۔ صاحبزادوں کے اسمائے گرامی حسب ذیل ہیں:

مولانا محمد ابوالقاسم سیف، مولانا عبدالرحمٰن ولادت: ۱۳۱۷ھ، وفات: ۱۳۵۳ھ، مولانا ابومسعود قمر ولادت: ۱۳۱۳ھ، وفات: ۱۳۹۲ھ، قاری احمد سعید ولادت: ۱۳۰۹ھ، وفات: ۱۳۸۴ھ، مولانا عبدالآخر ولادت: ۱۳۲۳ھ، وفات: ۱۴۰۳ھ (۱)۔

**سن رشد، تعلیم وتربیت اور اساتذہ:**

مولانا عبدالحنان صاحب رحمہ اللہ تحریر فرماتے ہیں: ”بچپن لہوولعب سے مبرا ہے، زمانہ طفلی کی کوئی حرکت قابل ملامت نہیں دیکھی گئی، ۴ سال کی عمر میں تعلیم کی ابتدا شفیق چچا مولانا عبدالکبیر صاحب (۲) کی نگرانی میں ہوئی، ۵ سال کی عمر میں قرآن مجید ناظرہ سے فارغ ہوکر حفظ شروع کیا، ۱۳۱۲ھ میں شیخ محمد بن عبدالعزیز صاحب (۳) سے سند مسلسل بالا وبقیہ حاصل کی (۴)۔

مذکورہ بالا کلام میں اور مولانا ممدوح کے کلام کہ میری تعلیم کی ابتدا اور انتہا دونوں مولانا میاں صاحب رحمہ اللہ کے ہاتھوں سے ہوئی، جیسا کہ مولانا ممدوح خود ہی تحریر فرماتے

---

(۱) ((تراجم علماء اہل حدیث بنارس)) از محمد یونس مدنی، اور ((تراجم علماء اہل حدیث ہند)) از نوشہروی ملاحظہ کریں۔

(۲) (م: ۱۳۳۱ھ)۔　(۳) (مچھلی شہری، م: ۱۳۲۴ھ)۔

(۴) حیات ابوالقاسم از مولوی عبدالحنان خان صاحب، مطبوعہ از (نورتوحید) لکھنؤ، (ص: ۹)، سیف الاسلام نمبر، شمارہ: ۷۔تا۔۱۰، یکم و۱۵/ربیع الثانی، یکم و۱۵/جمادی الاولی ۱۳۷۰ھ = ۱۰و۲۴/جنوری، ۸و۲۲/فروری ۱۹۵۱ء۔

ہیں کہ: ''میری تعلیم کی ابتدا اور انتہا دونوں آپ ہی کے ہاتھوں سے ہوئی ہے''(۱)، میں بظاہر تعارض نظر آتا ہے لیکن ان میں کوئی تعارض نہیں ہے۔ کیونکہ مولانا عبدالحنان صاحب کی تحریر میں باقاعدہ تعلیم کے آغاز کی طرف اشارہ ہے، جوکہ آپ نے اپنے والد کے قائم کردہ مدرسہ میں حاصل کی تھی۔

مولانا عبدالحنان صاحب رحمہ اللہ مزید تحریر کرتے ہیں کہ: ''دیگر فنون کی کتابیں حسب ذیل اساتذہ سے پڑھیں۔ فارسی وصرف ونحو ودیگر ابتدائی کتابیں اپنے چچا سے، فقہ، منطق، فلسفہ کی تعلیم حکیم عبدالمجید صاحب بنارسی (۲) سے حاصل کی۔ تفسیر قرآن وحدیث اپنے والد بزرگوار (۳) سے پڑھی، اور ۱۳۲۲ھ میں صحاح ستہ کی سند لی، ادب ومعانی مولانا سید نذیرالدین صاحب (۴) سے پڑھی، فن شعروشاعری میں مولانا ابوادریس صاحب میرٹھی سے مدد لی، والد کی زندگی میں ہی کچھ انگریزی بھی حاصل کی تھی، ۱۹۱۵ء میں ایک بنگالی ماسٹر سے بنگلہ پڑھنا شروع کیا جب آریوں کا زور کافی سے زیادہ ہوا۔ اس زمانہ میں آپ نے ہندی وسنسکرت میں بھی کافی عبور حاصل کیا''(۵)۔

یہاں ایک بات کی طرف اشارہ کرتا چلوں کہ زیادہ تر علماء نے مولانا سیف بنارسی رحمہ اللہ کا سنہ اکمال ناظرہ (۷) سات سال لکھا ہے، ان سب کا مدار مولانا قاری احمد سعید صاحب رحمہ اللہ کی تحریر ہے، جب کہ مولانا عبدالحنان صاحب کی تحریر سے یہ محسوس ہوتا ہے کہ وہ سات نہیں بلکہ پانچ ہے، واللہ اعلم۔

---

(۱) مسلک اہل حدیث پر ایک نظر از مولانا محمد ابوالقاسم سیف: (ص:۳۱)۔

(۲)(م:۱۳۵٦ھ)۔ (۳)(م:۱۳۲۲ھ)۔ (۴)(م:۱۳۵۲ھ)۔

(۵) حیات ابوالقاسم از مولوی عبدالحنان خان صاحب، مطبوعہ از (نور توحید) لکھنؤ، (ص:۹)، سیف الاسلام نمبر۔ شمارہ: ۷۔تا۔۱۰، یکم و۱۵ ربیع الثانی، یکم و۱۵ جمادی الاولی ۱۳۷۰ھ=۱۰و۲۳ جنوری، ۸و۲۳ فروری ۱۹۵۱ء۔

آپ کے ان مذکور اساتذہ کے علاوہ چند بڑے پائے کے اور بھی اساتذہ ہیں جن کے آگے آپ نے زانوئے تلمذ تہہ کیا ہے، جیسے مولانا حافظ عبدالمنان صاحب وزیرآبادی (ت: ۱۳۳۴ھ)، شیخ حسین بن محسن یمانی (ت: ۱۳۲۷ھ) اور شیخ عبداللطیف نجدی آل الشیخ رحمہم اللہ(۱)۔

آپ کے اساتذہ میں ایک نام شیخ الحدیث میاں صاحب رحمہ اللہ کا ہے جیسا کہ اوپر ذکر ہوا کہ سیف بنارسی رحمہ اللہ خود ہی کہتے تھے کہ میری تعلیم کی ابتداء اور انتہا دونوں آپ ہی سے ہوئی۔

میاں صاحب رحمہ اللہ سے آپ نے ۱۳۱۹ھ میں سند حدیث لی تھی، جیسا کہ خود ہی تحریر فرماتے ہیں کہ: ''آپ نے چھ مہینہ پیشتر ذی الحجہ ۱۳۱۹ھ میں مجھے سند حدیث مرحمت فرمائی تھی، رحمہ اللہ رحمۃ واسعہ''(۲)۔

ایسے ہی جن عظیم شخصیات سے آپ نے کسب فیض کیا ان میں شیخ الحدیث مولانا محدث شمس الحق صاحب ڈیانوی رحمہ اللہ (م: ۱۳۲۹ھ) بھی ہیں، یہی وہ شخصیت ہے جس سے سیف بنارسی رحمہ اللہ نے اپنے والد کے بعد سب سے زیادہ کسب فیض کیا، انہی کے ایماء پر مولوی عمر کریم پٹنوی کے امام بخاری اور صحیح بخاری پر کئے گئے بے جا اور بے ہودے اعتراضات کا جواب بشکل (الکوثر الجاری) (الامر المبرم) (ماء حمیم) (صراط مستقیم) (الریح العقیم) (العرجون القدیم) (الخزي العظیم) وغیرہ وجود میں آیا۔

---

(۱) ایضا، حضرت مولانا حافظ ابوالقاسم صاحب سیف بنارسی رحمۃ اللہ علیہ از قاری احمد سعید صاحب مطبوعہ از (نور توحید) لکھنؤ، (ص: ۱۹)، سیف الاسلام نمبر۔ شمارہ: ۷۔تا۔۱۰، یکم و ۱۵/ ربیع الثانی، یکم و ۱۵/ جمادی الاولی ۱۳۷۰ھ = ۱۰ و ۲۴/ جنوری، ۸ و ۲۲/ فروری ۱۹۵۱ء۔ اور دیکھیں: ((حیاۃ المحدث شمس الحق وأعمالہ)) از شیخ محمد عزیر شمس: (ص: ۲۷۰)۔

(۲) مسلک اہل حدیث پر ایک نظر از مولانا محمد ابوالقاسم سیف: (ص: ۴۱)۔

**درس وتدریس:**

اس طرح آپ مختلف علوم وفنون کا علم حاصل کرنے کے بعد سولہ (۱۶) سال کی عمر میں فارغ التحصیل ہوگئے اور ۱۳۳۰ھ سے بالالتزام آپ نے صحیحین وتفسیر کا درس دینا شروع کر دیا، اور اسی سال آپ نے ''السعید'' نامی ایک پرچہ بھی نکالنا شروع کیا جو سولہ (۱۶) ورقی ہوتا تھا، لیکن دوسری مشغولیات کی وجہ سے یہ زیادہ دن نہ چل سکا، پھر آپ ۱۳۳۱ھ میں ہی با قاعدہ مدرسہ سعیدیہ کے مدرس اول بھی مقرر ہوئے، جس میں آپ نے ۱۳۶۸ھ تک ۳۹ بار صحیح بخاری شریف وصحیح مسلم شریف اور تفسیر قرآن کا درس دیا، تقریبا ۷۰۰ سات سو طلباء شائقین قرآن وحدیث ہندوستان کے گوشہ گوشہ سے آکر فیض یاب ہوئے۔ افسوس کہ چالیسواں دور پورا نہ ہونے پایا تھا کہ آپ کی حیات مستعار پوری ہوگئی (۱)۔

مولانا ابومسعود قمر بنارسی رحمہ اللہ تحریر فرماتے ہیں: ''حضرت والد ماجد رحمۃ اللہ علیہ کے انتقال پُر ملال پر مخالفین کو خوشی ہوئی کہ تقلید وبدعات کی تردید ختم ہوگئی اور جماعت اہل حدیث کو سخت فکر تھی کہ اب توحید وسنت کا باغ کس طرح ہرا ابھرا رہے گا۔ مگر حضرت والد ماجد مرحوم اپنی زندگی میں ہی اخی معظم مرحوم کو علم کتاب وسنت میں کامل کر چکے تھے اور استاد الہند حضرت میاں صاحب دہلوی رحمۃ اللہ علیہ مہر تکمیل ثبت فرما چکے تھے، چنانچہ اخی معظم صاحب مرحوم نے توحید وسنت کی اشاعت کا کام سنبھالا اور درس وتدریس، وتصنیف وتالیف، وعظ ومناظرہ شروع فرمایا'' (۲)۔

---

(۱) حیات ابوالقاسم از مولوی عبدالحنان خان صاحب، مطبوعہ از (نورتوحید) لکھنؤ، (ص:۹)، سیف الاسلام نمبر۔ شمارہ: ۷۔ تا۔ ۱۰، یکم و۱۵/ ربیع الثانی، یکم و۱۵/ جمادی الاولی ۱۳۷۰ھ = ۱۰و۲۴/ جنوری، ۸و۲۴/ فروری ۱۹۵۱ء، حضرت مولانا حافظ ابوالقاسم صاحب سیف بنارسی رحمۃ اللہ علیہ از قاری احمد سعید صاحب مطبوعہ از (نورتوحید) لکھنؤ، (ص:۱۹)، سیف الاسلام نمبر۔ شمارہ: ۷۔ تا۔ ۱۰، یکم و۱۵/ ربیع الثانی، یکم و۱۵/ جمادی الاولی ۱۳۷۰ھ = ۱۰و۲۴/ جنوری، ۸و۲۴/ فروری ۱۹۵۱ء۔

(۲) حضرت سیف محدث بنارسی رحمۃ اللہ علیہ از ابومسعود قمر بنارسی صاحب مطبوعہ از (نورتوحید) لکھنؤ، (ص:۲۹)، سیف

## فضائل وشمائل:

مولانا میانہ قد وقامت کے مالک اور بڑے خوش اخلاق انسان تھے ایک بار جس سے ملتے اسے اپنا گرویدہ بنا لیتے تھے، متواضع اور حددرجہ خاکسار تھے ہمیشہ اپنا کام خود کرتے تھے کبھی کسی ملازم کی ضرورت پیش نہ آئی۔

مولانا عبدالحنان صاحب رحمہ اللہ آپ کا وصف بیان کرتے ہوئے تحریر کرتے ہیں:

''آپ کا قد باوجاہت درمیانہ تھا، جسیم اور کشادہ چشم تھے، ظاہری و باطنی خوبیوں سے آراستہ نیک سیرت وخوب صورت تھے آواز بہت بلند تھی، جس کے باعث جلسوں میں اکثر آپ کی تقریر کے لئے لاؤڈ اسپیکر کی چنداں ضرورت باقی نہ رہتی تھی، تقریر کے وقت پر آپ پر مضامین کا دروازہ ایسا کھل جاتا تھا، جیسے کوئی ٹھاٹھیں مارتا ہوا سمندر ہے۔۔۔''۔

آگے لکھتے ہیں: ''آپ کا معین بنے اخلاق کے باب میں مؤقر جریدہ ''اعتصام'' کا یہ ٹکڑا قابل ذکر ہے: نہایت محبوب شخصیت رکھتے تھے، جس دوست سے ایک مرتبہ ملے اسے ہمیشہ کے لئے اپنا گرویدہ بنالیا۔۔۔ کتنا اخلاص کتنی اپنائیت اور کس درجہ تواضع کے مناظر دیکھنے میں آئے۔۔۔ اللہ اللہ اب یہ مواقع کہاں ملیں گے؟''(۱)۔

## وسعت علم:

آپ کا علم اتنا وسیع تھا کہ کم عمری ہی میں ہر چہار جانب آپ کے علم کی شہرت ہونے لگی کوئی جگہ ایسی نہ تھی چاہے وہ بنارس اور مضافات بنارس ہو یا دور دراز کے علاقے جہاں آپ کے علم کا چرچہ نہ تھا لوگ آپ کی موجودگی کو غنیمت جانتے اور آپ کے خطاب کو سننے کے

---

الاسلام نمبر۔ شمارہ: ۷۔تا۔۱۰، یکم و۱۵/ربیع الثانی، یکم و۱۵/جمادی الاولی ۱۳۷۰ھ=۱۰و۲۴/جنوری، ۸و۲۴/فروری ۱۹۵۱ء۔

(۱) حیات ابوالقاسم از مولوی عبدالحنان خان صاحب، مطبوعہ از (نور توحید) لکھنؤ، (ص:۹)، سیف الاسلام نمبر۔ شمارہ: ۷۔تا۔۱۰، یکم و۱۵/ربیع الثانی، یکم و۱۵/جمادی الاولی ۱۳۷۰ھ=۱۰و۲۴/جنوری، ۸و۲۴/فروری ۱۹۵۱ء۔

لئے ہجوم لگا دیتے تھے۔

مولوی ابوالخیر صاحب رحمہ اللہ لکھتے ہیں: ''جب مولانا کے علم کی دھوم مچی ہوئی تھی ہمارے پھوپھا مولوی محمد اسماعیل صاحب مرحوم جو عمر میں مولانا سے بڑے تھے ان کو علم دین حاصل کرنے کا شوق ہوا حالانکہ کافی عمر ہو چکی تھی اور صاحب اولاد بھی تھے مگر دین حاصل کرنے کی کچھ ایسی قابل رشک تڑپ پیدا ہوئی کہ بنارس دارانگر پہونچ کر خود مولانا سے دریافت کرتے ہیں کہ حضرت مولانا ابوالقاسم صاحب کہاں تشریف فرما ہیں وہ کہتے ہیں کہ میں ہی ہوں ان کو کسی طرح یقین نہ آیا کیوں کہ ابھی تک مولانا کی ریش بھی نمودار نہ ہوئی تھی اور دنیائے علم میں ایک شہرت مچ چکی تھی۔۔۔۔مولانا سیف سے ایسا تعلق بڑھ گیا کہ اپنے وطن ضلع پرتاپ گڑھ لے گئے۔۔۔

آگے لکھتے ہیں: ''چنانچہ بدعتیوں کے سرغنہ ورئیس مولوی۔۔۔۔نے مولانا کو تحریری چیلنج دیا مولانا سیف بطیب خاطر تیار ہو گئے اور مناظرہ بھی ہوا، چنانچہ اس مباحثہ کی یادگار ایک کتاب بنام ''ردتقلید'' موجود ہے''(۱)۔

مسجد بڑھیا دائی بنارس کے سالانہ جلسہ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ: ''گو مولانا کے انتقال کے بعد اب بھی یہ جلسہ ہوتا ہے، مگر مولانا کی وہ باتیں اب کہاں؟ مولانا سیف جیسا انسان صدیوں کے بعد پیدا ہوتا ہے''(۲)۔

**فریضۂ حج:**

علامہ سیف بنارسی رحمہ اللہ کو دو مرتبہ حج بیت اللہ کی سعادت حاصل ہوئی، پہلی مرتبہ

(۱) شیخ الاسلام حضرت مولانا حافظ محمد ابوالقاسم صاحب سیف بنارسی اور فریضۂ تبلیغ کی ادائیگی مطبوعہ از (نورتوحید) لکھنؤ، (ص:۴۴)، سیف الاسلام نمبر۔شمارہ:۷۔تا۔۱۰، یکم و۱۵/ربیع الثانی، یکم و۱۵/جمادی الاولی ۱۳۷۰ھ=۱۰و۲۴/جنوری، ۸و۲۴/فروری ۱۹۵۱ء۔

(۲) ایضا۔

آپ کو یہ شرف سنہ ۱۳۳۰ھ میں حاصل ہوا، اس سفر میں آپ کا ارادہ مکہ مکرمہ کے علاوہ مدینہ منورہ اور بیت المقدس، ومصر کی زیارت کا تھا لیکن علالت اور طبیعت کی ناسازگی کی وجہ سے مکہ مکرمہ ہی سے آپ کو اپنے بلد واپس آنا پڑا۔

مولانا رحمہ اللہ نے اپنے اسی سفر کی داستان ((سفر بیت اللہ)) نامی اپنی تصنیف میں قلم بند کی ہیں۔

اور دوسری مرتبہ یہ شرف آپ کو سنہ ۱۳۴۴ھ میں حاصل ہوا، اسی سفر میں علامہ محمد بن عبدالوہاب رحمہ اللہ کے پڑپوتے محمد بن عبداللطیف (ت: ۱۳۶۷ھ) صاحب نے ثلاثیات بخاری شریف سنا کر آپ سے سند حدیث لی۔ یہ زمانہ ملک عبدالعزیز رحمہ اللہ (م: ۱۳۷۳ھ) کی بادشاہت کا تھا، مولانا کی زندگی کا یہ دوسرا سفرِ حجاز ان کی زندگی کا یادگار ترین سفر ثابت ہوا۔ مولانا ثناء اللہ امرتسری اور مولانا محمد جونا گڑھی (م: ۱۳۶۰ھ) جیسے اصحابِ علم وفضل کی رفاقت میسر آئی۔

سلطان وقت سے پہلی ملاقات کچہری میں بعد جمعہ ہوئی، سفر مدینہ منورہ میں بنر الشیخ پر قاضی مکہ عبداللہ بن بلیہد (ت: ۱۳۵۹ھ) سے ملاقات ہوئی انہوں نے آپ کو چائے پر مدعو کیا اور قافلہ کی روانگی تک آپس میں خوب مذاکرہ علمیہ جاری رہا، مدینہ منورہ میں حاکم مدینہ ابراہیم بن سالم آل سبہان (۱) سے ملاقات کی اور ان کی خواہش اور ایما پر مسجد نبوی میں جمعہ کا خطبہ دیا۔ اور آپ جب تک مدینہ منورہ میں رہے کبھی شیخ محمد بن علی الترکی (ت: ۱۳۸۰ھ) اور کبھی شیخ قاضی محمود مصری (۲) صاحبان کے یہاں عصرانہ میں شریک ہوتے رہے اور علمی مجالس خوب گرم ہوتی رہیں۔ یہ دونوں مذکورہ مشائخ حدیث کے بہت ہی زیادہ دلدادہ تھے۔

---

(۱) ان کا سنہ وفات نہ معلوم ہو سکا۔ (۲) ان کا سنہ وفات بھی نہ معلوم ہو سکا۔

مختصرا یہ کہ آپ کا یہ دورہ ایک ناحیہ سے دورہ علمیہ کے نام سے بھی موسوم کیا جا سکتا ہے(۱)۔

**دینی حمیت وغیرت:**

جب مولانا سعید بنارسی رحمہ اللہ کا انتقال ہو گیا اور مسلمانوں میں عموما اور اہل حدیثوں میں خصوصا ایک خلا سا محسوس ہونے لگا تو ایسے موقع پر مولانا اپنے کارناموں کے ذریعہ ابھر کر سامنے آئے اور یہ ثابت کر دیا کہ اللہ نے مولانا سعید رحمہ اللہ کا بدل انہیں عطا کر دیا ہے، چونکہ مولانا رحمہ اللہ کا مسکن بنارس تھا جو ہندووں کے نزدیک تقدس کی حیثیت رکھتا ہے اور وہاں ہر مذاہب فکر کے لوگ سانس لیتے ہیں اس لئے علامہ رحمہ اللہ مختلف مذاہب فکر کے عقائد ونظریات اور تاریخ سے بھی بخوبی وقف تھے، چونکہ مولانا رحمہ اللہ نہایت غیور طبیعت کے مالک تھے اس لئے جب کبھی بھی اسلام اور مسلمانوں کے خلاف یا منہج کو گندلا کرنے کی کسی نے سعی کی مولانا رحمہ اللہ اس کے سامنے الصارم المسلول کی طرح ڈٹ گئے اور آنا فانا باطل کے خلاف کمر بستہ ہو گئے اور باطل کی کمر توڑ کر ہی سانس لیا۔

علامہ رحمہ اللہ نے جہاں مختلف انجمنوں جلسے اور تقریروں کے ذریعہ باطل کا جواب دیا وہیں آپ نے وقت کے ہر فتنہ کے خلاف قلم دانی کا جوہر بھی خوب دکھایا۔

چنانچہ آپ نے آریہ ساجیوں سے پٹنہ، بہار اور الہ آباد وغیرہ جیسے نامور شہروں میں جا کر مناظرے کئے اور ان کو مسکت جواب دیا، ایسے ہی آپ نے شیعوں سے بھی مناظرے کئے اور وہ میدان چھوڑنے پر مجبور ہوئے، پھر آپ نے حنفیوں سے بھی متعدد مناظرے کئے اور ان کو مسلک حق کے سامنے اپنی آواز بند کرنی پڑی۔

---

(۱) دیکھیں: (( مختصر از خطوط سفر و یادداشت مولانا سیف بنارسی )) نقلا از: (( حیات ابو القاسم )) از مولوی عبد الحنان خان صاحب، مطبوعہ از (نور توحید) لکھنؤ، (ص:۱۰)، سیف الاسلام نمبر۔ شمارہ: ۷۔تا۔۱۰، یکم و۱۵/ربیع الثانی، یکم و۱۵/ جمادی الاولی ۱۳۷۰ھ = ۱۰و۲۴/جنوری، ۸و۲۲/فروری ۱۹۵۱ء۔

یہ تو مولانا کی لسانی کاوشوں کی ایک جھلکی تھی، آیئے ذرا مولانا رحمہ اللہ کی قلمی کاوشوں پر بھی طائرانہ نظر ڈالتے چلیں۔

مولانا رحمہ اللہ نے اس وقت کے سب سے بڑے معاند صحیح بخاری عمر کریم حنفی کے امام بخاری پر اور صحیح بخاری پر نازیبا اعتراضات کے جواب میں متعدد رسالے مرتب کئے جیسے: الکوثر الجاری (حل مشکلات بخاری)، الامر المبرم، صراط مستقیم، ماء حمیم، الریح العقیم، العرجون القدیم، الخزی العظیم، وغیرہ۔

بدعت اور اہل بدعت کے رد میں آپ نے متعدد رسائل تالیف کئے جیسے: شرعی باز پرس در فتویٰ جواز عرس، الصول الشدید علی مصنف القول السدید، التدید لمافی التھدید، صخور المنجنیق، البرذج فی رد الانموذج، ایضاح المنہج لمؤلف اقامۃ الحجج وغیرہ۔

ردتقلید میں بھی آپ کی تالیفات لاجواب ہیں، مثلا: الجرح علی ابی حنیفہ، التنقید فی رد التقلید، ذکر اہل الذکر، تحریر الطرفین فی صلاۃ التراویح وتکبیر العیدین، وغیرہ۔

قادیانی اور قادیانیت کے رد میں بھی آپ کی تالیفات عدیم المثال ہیں، جیسے: اظہار حقیقت، میرزا غلام احمد قادیانی کا اعتراف نزول مسیح اور مسئلہ ختم نبوت، ثناء رحمانی بر قضاء قادیانی یا قضاء ربانی بر دعائے قادیانی، جواب دعوت، معیار نبوت، دفع اوہام از ظہور امام، وغیرہ، انہی رسائل پر مشتمل یہ مجموعہ ہے۔

منکرین حدیث اور اہل قرآن کے رد میں بھی آپ نے متعدد کتب تحریر کیں، جیسے: ذخائر المواریث فی الدلالۃ علی ثبوت جمع القرآن والاحادیث، قضیۃ الحدیث فی حجیۃ الحدیث (یہ دونوں کتابیں راقم کی تحقیق سے طبع ہو چکی ہیں)، اربعین محمدی وغیرہ۔

آپ نے مسلک سلف اہل حدیث کے دفاع میں بھی متعدد کتب ورسائل تحریر فرمائے

جیسے: السیر الحثیث فی برائۃ أھل الحدیث، سواء الطریق، ایضاح الطریق، وغیرہ۔

اسی طرح آپ نے دفاع علماء اور سیر سلف میں بھی متعدد کتابیں تحریر کیں، جن میں: اجتلاب المنفعہ لمن یطالع أحوال الائمہ الاربعہ، تنقید المعیار، تذکرۃ السعید، حکم الحاکم اور الزہر الباسم وغیرہ قابل دید ہے۔

اس کے علاوہ آپ کی بے شمار علمی کاوشیں ہیں جن کا تذکرہ ان شاء اللہ آپ کی تالیفات میں آئے گا۔

یہاں ہم مولانا کی زندگی کے سیاسی پہلو سے گریز کرنا مناسب سمجھتے ہیں چونکہ مولانا رحمہ اللہ نے کبھی کسی موقع پر اس کی وضاحت نہیں کی گرچہ آپ کی زندگی کا مطالعہ کرنے والا شخص اس بات کو بخوبی سمجھ سکتا ہے کہ جس دور میں آپ نے اپنی آخری عمر گزاری ہے وہ ہندوسان سے انگریزوں کی سامراجیت کا خاتمہ اور ہندوستان کی تقسیم کا وقت تھا تو اتنے بڑے عالم سے یہ کیسے ہوسکتا تھا کہ ایسے موقعہ پر اپنے عوام کی اور اپنے ملک کی حفاظت کی غرض سے کوئی حرکت نہ کرے۔ اسی طرح یہ بات بھی ہر عاقل انسان سمجھ سکتا ہے کہ مولانا رحمہ اللہ چونکہ ہمیشہ سے مولانا ابوالکلام آزاد کے ہمراہ اور ان کے مداح رہے ہیں تو وہ کس طرف مائل رہے ہوں گے، بلکہ آپ باقاعدہ کانگریس کمیٹی بنارس کے ۳۶ء تا ۴۰ء نائب صدر رہے ہیں، اور ۴۰ء کے آخر میں آپ فارورڈ بلاک کمیٹی کے ممبر ہوئے (۱)۔ لیکن مولانا رحمہ اللہ نے کہیں اس سے تعرض نہیں کیا اور نہ عموماً ان مؤلفین نے کوئی بحث کی جنہوں نے ابتدا ابتدا میں مولانا رحمہ اللہ کی زندگی پر قلم اٹھائی صرف اتنا اشارہ ہے کہ مولانا انگریزوں کے خلاف سیف وسنان وقلم سے کمربستہ تھے تو اس سے گریز کرنا ہی انصاف کا تقاضہ ہے۔

---

(۱) ((حیات ابوالقاسم)) از مولوی عبدالحنان خان صاحب، مطبوعہ از (نورتوحید) لکھنؤ، (ص:۱۱)، سیف الاسلام نمبر، شمارہ: ۷۔تا۔۱۰، یکم و۱۵/ ربیع الثانی، یکم و۱۵/ جمادی الاولی ۱۳۷۰ھ == ۱۰ و۲۴/ جنوری، ۸ و۲۲/ فروری ۱۹۵۱ء۔

## تبلیغی مشن:

اپنے تبلیغی مشن کے لئے سب سے پہلے علامہ رحمہ اللہ نے ۱۹۰۴ء میں ایک انجمن بنام مؤید السنة (تائید الاسلام) قائم کی، اس انجمن کے زیر اہتمام ہفتہ واری جلسہ ہوا کرتا تھا، جس کا اہم مقصد کتاب وسنت کی نشر واشاعت اور عقیدہ صحیحہ کی ترویج اور شرک وبدعات کا قلع قمع کرنا تھا، اس کے علاوہ ایک ''اشاعت الاسلام'' نامی مدنپورہ کے اہل حدیثوں نے ۱۹۳۰ء میں ایک انجمن قائم کی تھی، اور مولانا رحمہ اللہ ہی اس کے سکریٹری تھے، یہ اس وقت کی بات ہے جب بنارس میں چند قادیانیوں نے اپنے مذہب کی ترویج واشاعت کے لئے سعی شروع کردی تھی، اس پلیٹ فارم سے جہاں مولانا رحمہ اللہ نے دوسرے بنارسی علماء (جیسے: مولانا عبدالمجید حریری، اور مولانا عبدالمتین سلفی) کے ساتھ تقریری طور سے اس فتنہ کی بیخ کنی شروع کی وہیں انجمن نے آپ کو قلمی طور سے بھی اس فتنہ کے سد باب کی ذمہ داری سونپ دی، جس کے نتیجہ میں یہ بیش بہا قیمتی تحفہ آج ہمارے بیچ موجود ہے۔ عموما بنارسی علماء کی کاوشوں اور خصوصا مولانا رحمہ اللہ کی سعی لازوال سے قادیانیوں کو گوشہ نشینی اختیار کرنی پڑی۔

۱۹۳۶ء سے لیکر ۱۹۴۰ء کے فترہ میں آپ کی تبلیغی سرگرمیاں بند رہیں کیوں کہ برطانوی حکومت نے پابندی لگا رکھی تھی اور آپ کے پیچھے جاسوس چھوڑ رکھے تھے۔

مولانا عبدالحنان صاحب رحمہ اللہ فرماتے ہیں: ''آپ کا تبلیغی مشن صرف چار سال ۳۶ء تا ۴۰ء بند رہا، حکومت برطانیہ نے آپ کے لئے جاسوس مقرر کر رکھے جو آپ کا ساتھ مسجد میں بھی نہ چھوڑتے تھے۔ نیز اضلاع بنارس میں تقریر کرنے پر پابندی عائد کر رکھی تھی۔ پابندی ختم ہوتے ہی آپ کی تقریر محلّہ در محلّہ دوبارہ شروع ہوگئی ۴۴ء تا ۴۹ء آپ کی تقریریں ہر ہفتہ بنارس میں خاص اہتمام کے ساتھ ہوتی تھیں۔ آپ کی تقریریں صرف مسلم طبقہ تک

محدود نہ تھیں بلکہ آریوں کے سالانہ جلسہ (کیرتن) میں آپ مدعو کیے جاتے تھے۔ بنارس کے علاوہ انجمن اہل حدیث مضافات یوپی، سی پی، بہار اور بنگال کے سالانہ جلسوں میں آپ کی شرکت فرض کفایہ کی صورت اختیار کر چکی تھی، ملک کے بیشتر حصوں میں جماعتی جلسوں میں بحیثیت مقرر شرکت فرماتے، یوپی کا شاذ ونادر ہی کوئی شہر ہوگا جہاں آپ بہ سلسلۂ تقریر تشریف نہ لیگئے ہوں، آپ کی تقریر میں وہ کشش تھی کہ عوام وخواص دونوں میں بے حد مقبول تھے، آپ کی اسی مقبولیت کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فاتح قادیان مولانا ثناء اللہ امرتسری رحمہ اللہ فرماتے ہیں: ''عجیب بات ہے کہ مولانا ابوالقاسم بنارسی کی غیر موجودگی حاضرین کو بہت شاق گذرتی اور پوچھتے کہ کیوں نہیں آئے؟ مولوی صاحب کی اس پنجابی مقبولیت پر جتنا غبطہ کیا جائے کم ہے''۔

جس وقت آپ کسی مجلس میں تشریف فرما ہوتے اس وقت کا منظر کسی شاعر نے کیا خوب کھینچا ہے:

سیف بھی بیٹھے ہوئے ہیں ایک طرف کس گھات سے
کفر کی گردن کٹے گی آج ان کے ہاتھ سے (۱)۔

اپنے والد ماجد کے انتقال کے بعد بنارس میں عیدین کے مستقل امام ہوئے (۲) جسے آپ نے پابندی کے ساتھ آخر تک نبھایا اور جماعت اہل حدیث نے اپنا امام بنارس تسلیم کیا۔

---

(۱) دیکھیں: ((حیات ابوالقاسم)) از مولوی عبدالحنان خان صاحب، مطبوعہ از (نور توحید) لکھنؤ، (ص: ۱۰)، سیف الاسلام نمبر۔ شمارہ: ۷۔تا۔۱۰، یکم و۱۵/ ربیع الثانی، یکم و۱۵/ جمادی الاولی ۱۳۷۰ھ = ۱۰و۲۴/ جنوری، ۸و۲۲/ فروری ۱۹۵۱ء۔ اور ((تراجم علماء اہل حدیث بنارس)) از شیخ محمد یونس: (ص: ۳۲۵۔۳۲۹)، مولانا محمد ابوالقاسم سیف بنارسی رحمہ اللہ۔

(۲) دور حاضر میں شیخ الجامعہ عبدالوحید رحمانی رحمہ اللہ (ت ۱۹۹۷ء) کے انتقال کے بعد سے اس مصلے کی امامت راقم الحروف کے والد شیخ احسن جمیل عبدالبصیر حفظہ اللہ کے کاندھوں پر ہے۔ اللہ ہمارے علماء کی مغفرت فرمائے اور جو باحیات ہیں ان کو برکت عطا کرے اور صحت وعافیت کے ساتھ سلامت رکھے۔

بنارس میں جماعت اہل حدیث کو مرکزی مقام حاصل ہونے میں آپ اور آپ کے والد ماجد رحمہما اللہ کو ایک خصوصی حیثیت حاصل ہے، اور ہمارے انہیں اسلاف کے اخلاص اور کوششوں کا ثمرہ ہے کہ آج ہندوستان کی مرکزی درسگاہ مرکزی دارالعلوم (جامعہ سلفیہ) کے نام سے بنارس میں موجود ہے اور اس کے قیام سے سلفیت کو جو فروغ حاصل ہوا وہ اظہر من الشمس ہے۔ اللہ تعالی جامعہ کو ہر نظر بد سے اور ہر ید بد سے محفوظ رکھے۔

**آل انڈیا اہل حدیث کانفرنس:**

آل انڈیا اہل حدیث کانفرنس جس کا قیام ۱۹۰۶ء میں عمل میں آیا ہے، آپ پہلے اس کے بلاتنخواہ سفیر وواعظ تھے، آپ نے اس کے قیام اور اغراض ومقاصد کی بھرپور تائید کی تھی، موصوف کا تائیدی بیان یہ ہے: ''اہل حدیث کانفرنس کی بابت جو رائے قرار پائی ہے اس کے ساتھ میں بھی اتفاق کرتا ہوں اور دعا کرتا ہوں کہ اللہ تعالی اس کا اچھا اثر بخشے، نہایت خوشی کی بات ہے کہ مذاکرۂ علمیہ آرہ قریب ہے''، اس اہل حدیث کانفرنس کے وفد میں آپ نے بنگال کا دورہ کیا، اور اس کے تیسرے سالانہ اجتماع میں شعبۂ تالیف وتصنیف کے سکریٹری مقرر ہوئے، اس کے پاس پانچویں اجتماع کے داعی خود آپ ہیں جو کہ ۱۹۱۶ء میں بنارس میں ہوا تھا، یہ جلسہ ہر حیثیت سے کامیاب اور گذشتہ جلسوں سے بڑھا ہوا اور آئندہ کے لئے ایک نمونہ تھا(۱)۔

**اہل حدیث لیگ:**

اہل حدیث لیگ کا انعقاد ۱۹۳۲ء میں کلکتہ کی جمعیت تبلیغ اہل حدیث کانفرنس میں

---

(۱) حیات ابوالقاسم: از مولوی عبدالحنان خان صاحب، مطبوعہ از (نور توحید) لکھنؤ، (ص:۱۱)، سیف الاسلام نمبر۔ شمارہ: ۷۔تا۔۱۰، یکم و۱۵ ربیع الثانی، یکم و۱۵ جمادی الاولی ۱۳۷۰ھ=۱۰و۲۴ جنوری، ۸و۲۲ فروری ۱۹۵۱ء۔ اور دیکھیں: ((تراجم علماء اہل حدیث ہند)) از ملک ابویحیی امام خان نوشہروی: (ص:۳۵۷)۔

ہوا، جس میں تین ماہ کے لئے عارضی طور پر آپ صدر منتخب ہوئے تھے، دوبارہ چھپرا میں باقاعدہ عہدہ داروں کا انتخاب ہوا جس میں آپ بالاتفاق صدر منتخب ہوئے اور آپ کے بھائی جناب مولانا قاری احمد سعید صاحب (ت: ۱۹۶۵ء) سکریٹری منتخب ہوئے (۱)۔

**جمعیت علمائے ہند:**

مولانا بنارسی جمعیت علماء ہند کے اہم مؤیدین بلکہ اس کے قیام کے لئے آپ نے قیمتی اپنی حد تک بہت محنتیں کیں، لیکن افسوس ہے ان لوگوں پر جنہوں نے صرف مسلکی اختلاف کی بنیاد پر دھیرے دھیرے علماء اہل حدیث کو اس انجمن سے بے دخل کر دیا اور اس جمعیت کی تاریخ تک کو مسخ کر کے رکھ دیا، اور یہ ظاہر کرنے کی کوشش کی کہ جمعیت علماء ہند میں اہل حدیث علماء کا کوئی حصہ نہیں، مولانا ابوالوفا ثناء اللہ امرتسری رحمہ اللہ جو اس جمعیت کے قیام کے اہم محرکین میں سے ایک تھے ان کی خدمات تک کو اجاگر نہیں کیا، اس پر سے دعوی یہ ہے کہ دیوبندی منصف ہیں، یہی آپ کا انصاف ہے کہ تاریخ کو مسخ کر دیا جائے، یا یہ آپ کی انگریز نوازی ہے، انگریزوں نے جیسے آپ کو استعمال کرنا چاہا کیا اور آج تک انگریز نما آپ کو استعمال کر رہے ہیں، مگر یہ یاد رکھئے گا کہ جو کسی کی تاریخ کو مٹانے کی کوشش کرتا ہے قدرت اس کے وجود کا ہی خاتمہ کر دیتی ہے، اور تاریخ مسخ کرنا کسی سچے مسلمان کا کام نہیں یہ تو ان لوگوں کا کام ہے جن کی کوئی تاریخ ہی نہیں ہوتی۔ اس حقیقت کو واضح کرنے کے لئے صرف ایک نکتہ کی طرف اشارہ کرتا چلوں، تاکہ اپنی بات کا ثبوت بھی ہو جائے اور حقیقت بھی قارئین کو سمجھ میں آجائے۔ نومبر ۱۹۱۹ء کی آخری تاریخوں میں دہلی میں خلافت کانفرنس کے اختتام

---

(۱) حیات ابوالقاسم: از مولوی عبدالحنان خان صاحب، مطبوعہ از (نور توحید) لکھنؤ، (ص: ۱۰)، سیف الاسلام نمبر۔ شمارہ: ۷۔تا۔۱۰، یکم و۱۵/ ربیع الثانی، یکم و۱۵/ جمادی الاولی ۱۳۷۰ھ = ۱۰و۲۴/ جنوری، ۸و۲۲/ فروری ۱۹۵۱ء۔ اور ((تراجم علماء اہل حدیث بنارس از شیخ محمد یونس: (ص: ۳۲۷)، مولانا محمد ابوالقاسم سیف بنارسی رحمہ اللہ۔

کے بعد علمائے کرام کے ایک مخصوص اجلاس میں جمعیت علمائے ہند کے قیام کی تجویز پیش کی جس میں مولانا ثناء اللہ پیش پیش تھے۔ مولانا ثناء اللہ اور مولانا سید داود غزنوی (ت: ۱۹۶۲ء) نے حضرات علماء کو امرتسر تشریف لانے کی دعوت دی۔ جو جمعیت کے پہلے اجتماع کی شکل میں اس روئے زمین پر وجود میں آیا۔ چنانچہ ڈاکٹر ابوسلمان شاہجہاں پوری لکھتے ہیں:

''۲۸ر دسمبر ۱۹۱۹ء کو بعد نماز عصر امرتسر میں اسلامیہ ہائی اسکول کے وسیع کمروں میں جمعیت علمائے ہند کا پہلا جلسہ منعقد ہوا'' (۱)۔

اس کے بعد ڈاکٹر صاحب نے اسمائے حاضرین کی فہرست پیش کی ہے، جس میں مولانا ابوالقاسم سیف بنارسی کا اسمِ گرامی بھی شامل ہے۔ جو اس بات کی شہادت دیتا ہے کہ آپ رحمہ اللہ اس کے تأسیسی ارکان میں سے ہیں، اور یہ ایک ایسی حقیقت ہے جس کا انکار ناممکن نہیں بلکہ اس کا انکار تاریخ سے انکار ہے۔

**میدان مناظرہ:**

مولانا سیف بنارسی رحمہ اللہ جس طرح میدان خطابت کے عظیم شہسوار تھے ویسے ہی آپ میدان مناظرہ کے بھی بہت بڑے فارس تھے۔ آپ نے زندگی کا پہلا مناظرہ اسی شہر بنارس میں کیا۔ دوسرا مناظرہ سالک کور ضلع دیناج پور (۱۳۲۵ھ) میں ہوا۔

اکثر ہوئی ہے منکر سنت سے گفتگو لیکن کسی جگہ میں نہ ہارا محمدی (۲)

مولانا سید محمود الحسن صاحب کانپوری فرماتے ہیں:

ایک مناظر کی حیثیت سے مولانا سیف بنارسی کی شخصیت بھی کافی ممتاز تھی، یوں تو

---

(۱) علماء حق کے مجاہدانہ کارنامے: ۳۲۹۔

(۲) حیات ابوالقاسم: از مولوی عبدالحنان خان صاحب، مطبوعہ از (نور توحید) لکھنؤ، (ص: ۲۱)، سیف الاسلام نمبر۔ شمارہ: ۷۔تا۔۱۰، یکم و۱۵ر ربیع الثانی، یکم و۱۵ر جمادی الاولی ۱۳۷۰ھ = ۱۰و۲۴ر جنوری، ۸و۲۲ر فروری ۱۹۵۱ء۔

آپ نے بیسیوں مناظرے کئے اور سب میں بفضل منان کامیاب رہے مگر مشہور اور معروف مناظرے کانپور، الہ آباد، پٹنہ اور ٹانڈہ ضلع بستی کے ہیں اس کا صحیح احساس وہی حضرات کر سکتے ہیں جو ان مناظروں میں شریک تھے۔

فاتح قادیان مولانا امرتسری نے بھی آپ کو اپنا دستِ راست تسلیم کرلیا تھا۔

چنانچہ ایک بار جب بنارس تشریف لائے تو اہالیان بنارس نے شکایتاً عرض کیا کہ آپ بنارس وغیرہ کے مناظروں میں کیوں نہیں شرکت فرماتے؟ تو فاضل امرتسری رحمہ اللہ نے جواب دیا کہ چونکہ مولانا سیف بنارس، یوپی، بہار، بنگال کے لئے کافی ہیں، اس لئے میں ان علاقوں کی طرف سے مطمئن ہوں (۱)۔

**صحافت ومضمون نگاری:**

آپ میدان صحافت کے بھی بے باک سپاہی تھے، نوجوانی سے ہی مضامین وغیرہ لکھتے تھے جو زیادہ تر اخبار اہل حدیث امرتسر کی زینت بنتا، اسی تشنگی کو بجھانے کے لئے آپ نے اپنا ایک خاص رسالہ ''السعید'' کے نام سے نکالنا شروع کیا جو دوسرے رسائل وجرائد سے مختلف نوع کا تھا، اس کے نکلنے کے لئے کوئی تاریخ، دن مقرر نہ تھی، بلکہ جب رسالہ تیار ہوتا شائع کرا دیتے اور ہر رسالہ ۱۶ صفحات پر مشتمل ہوتا، اور عموماً عقائد بدعیہ کے رد میں ہوتا تھا۔ لیکن یہ رسالہ زیادہ دن نہ چل سکا، اس کے بند ہونے کے بعد آپ نے پھر مضامین ''مذاکرہ علمیہ'' آرہ، اور ''اخبار اہل حدیث'' امرتسر، ''اہل حدیث گزٹ''، ''اخبار محمدی'' وغیرہ میں شائع کراتے رہے۔ قوت حافظہ کی وجہ سے جس مضمون پر بھی قلم اٹھاتے انبار لگا دیتے۔

---

(۱) تذکرۃ السیف از سید محمود الحسن ریاض کانپوری مطبوعہ از (نور توحید) لکھنو، (ص: ۴۳۔۵۳)، سیف الاسلام نمبر۔ شمارہ: ۷۔تا۔۱۰، یکم و۱۵/ربیع الثانی، یکم و۱۵/جمادی الاولی ۱۳۷۰ھ = ۱۰و۲۲/جنوری، ۸و۲۲/فروری ۱۹۵۱ء۔

**مکتبہ سعیدیہ (یا) کتب خانہ سعیدیہ:**

آپ کا کتب خانہ بیش بہا علمی کتابوں کا اتنا بڑا مخزن تھا کہ اس زمانہ میں اس کا تصور اگر محال نہیں تو مشکل ضرور تھا، مصر کے مکتبات، وحیدر آباد دائرۃ المعارف سے چھپی تقریباً ہر کتاب آپ کے پاس موجود تھی۔ آپ کے برادر مکرم مولانا ابو مسعود قمر رحمہ اللہ لکھتے ہیں:

''مرحوم کی جس قدر آمدنی تھی وہ سب علمی خدمات میں صرف ہوتی تھیں، بمبئی، مصر نیز دائرۃ المعارف حیدر آباد میں مرحوم کا نام درج رجسٹر تھا کہ جوں ہی کوئی علمی کتاب شائع ہوتی وہ مرحوم کے پاس آتی'' (۱)۔

الغرض یہ کہ آپ کا کتب خانہ نوادرات کا مجموعہ تھا، چونکہ آپ رحمہ اللہ کے انتقال کے بعد آپ کے خانوادوں میں کوئی آپ کا سچا جانشین نہ ہوا جس کی وجہ سے کافی کتابیں ضائع ہوگئیں اور جو باقی تھیں جامعہ سلفیہ کی تأسیس کے بعد آپ کے بیٹوں اور پوتوں نے اسے جامعہ سلفیہ میں منتقل کر دیا، لیکن افسوس کہ باذوق افراد کی قلت کی وجہ سے ان کی کتابوں کو الگ سے ایک گوشہ میں ان کے نام سے نصب کرنے کے بجائے ان کو دوسری کتابوں کے ساتھ ملا دیا گیا جس کی وجہ سے اب اس کی افادیت اور اس مکتبہ کی قیمت کوئی سمجھ نہیں سکتا، کاش اللہ تعالی جامعہ کو ایسے باذوق افراد فراہم کرے جو ذاتی مکتبات کی اہمیت سمجھیں اور اس کی حفاظت کریں (۲)۔

**تلامذہ:**

مولانا کا درسِ حدیث طلاب علم کے لیے بڑی اہمیت کا حامل تھا، کیوں کہ آپ ائمہ

---

(۱) حضرت سیف محدث بنارسی رحمۃ اللہ علیہ از ابو مسعود قمر بنارسی صاحب مطبوعہ از (نور توحید) لکھنؤ، (ص: ۹۳)، سیف الاسلام نمبر۔ شمارہ: ۷۔ تا۔ ۱۰، یکم و ۱۵/ ربیع الثانی، یکم و ۱۵/ جمادی الاولی و ۱۳۷۰ھ = ۱۰ و ۲۴/ جنوری، ۸ و ۲۲/ فروری ۱۹۵۱ء۔

(۲) بروایت ماسٹر عبدالمنان و پروفیسر ابو حاتم رحمہما اللہ، و ذاتی مشاہدہ و معلومات۔

سلف کی نشانی تھے، یہی وجہ ہے کہ ملک اور بیرون ملک کے جس گوشہ میں مولانا کے درس وتدریس کی خبر پہنچتی تشنگانِ علم اپنی پیاس بجھانے کی غرض سے آپ کی خدمت میں حاضر ہوجاتے، آپ کے چند مشہور تلامذہ کے اسماء یہ ہیں: مولانا عبدالرحمان (ت: ۱۹۳۵ء)، مولانا ابومسعود محمود قمر (ت: ۱۹۷۲ء)، قاری احمد سعید (ت: ۱۹۶۴ء)، مولانا عبدالآخر (ت: ۱۹۸۳ء) شیخ محمد بن عبداللطیف بن ابراہیم بن عبداللطیف نجدی آل الشیخ (ت: ۱۳۸۶ھ)، مولانا محمد بشیر الاعظمی (ت: ۲۰۰۳ء)، مولانا زین العابدین سعیدی (ت: ۱۹۸۲ء)، مولانا محمد سہراب خان فیضی (ت: ۱۹۷۹ء)، مولانا شکر اللہ سعیدی (ت: ۲۰۰۷ء)، مولانا مختار احمد ندوی (ت: ۲۰۰۸ء)، مولانا حکیم عبدالحکیم رحمانی، مولانا عبدالمبین منظر (ت: ۱۹۸۹ء)، مولانا عبدالوحید سلفی (ت: ۱۹۸۹ء)، مولانا محمد منیر بنارسی (ت: ۱۹۴۵ء)، مولانا محمد الاعظمی، مولانا عبدالرحمان، وغیرہم شامل ہیں (۱)۔

## تصانیف:

آپ رحمہ اللہ نے نوعمری ہی میں درس وتدریس کی طرح تالیف وتصنیف بھی شروع کردی تھی، اور دورطالب علمی میں ہی آپ نے کئی رسائل عربی واردو میں تحریر فرمائے۔ آپ کی تصنیفات میں جن کتابوں کو زیادہ شہرت ملی، وہ ''حل مشکلات بخاری''، ''ذخائر المواریث''، اور ''قضیۃ الحدیث'' وغیرہ ہے۔

آپ کی تصانیف میں تقریبا علوم اسلامیہ کا احاطہ ہے، ان تصنیفات کی صحیح تعداد کتنی ہیں یہ تو بالضبط بتلانا مشکل ہے، لیکن ایک اندازے کے مطابق آپ کی تصنیفات ۷۰ کے قریب ہے۔ ذیل میں ان کا تعارف پیش کیا جارہا ہے:

---

(۱) دیکھیں: ((تراجم علماء اہل حدیث بنارس)) از شیخ محمد یونس مدنی۔

۱۔حل مشکلات بخاری (الكوثر الجاري في جواب الجرح على البخاري):

یہ کتاب مولوی عمر کریم حنفی کے امام بخاری اور صحیح بخاری پر اعتراضات کے جواب میں ہے، جو چار جلدوں پر مشتمل ہے،مگر تین جلدیں طبع ہوئیں اور چوتھی سے پہلے مولوی عمر کریم پٹنوی کا انتقال ہوگیا تو مؤلف رحمہ اللہ نے اس کو طبع کرانے کی ضرورت محسوس نہ کی۔

۲۔ الأمر المبرم لإبطال الكلام المحكم:

یہ کتاب بھی مولوی عمر کریم حنفی پٹنوی کے امام بخاری اور صحیح بخاری پر (۱۷۵) اعتراضات کا جواب ہے۔

۳۔ماء حميم للمولوي عمر كريم:

مولوی عمر کریم نے (۱۲) اعتراضات صحیح بخاری پر کئے تھے یہ کتاب اسی کا جواب ہے۔

۴۔صراط مستقيم لهداية عمر كريم:

یہ رسالہ عمر کریم کیا عتراضات کا جواب ہے جو انہوں صحیح بخاری پر ایک اشتہار کی صورت میں کئے تھے۔

۵۔الريح العقيم لحسم بناء عمر كريم:

یہ کتاب بھی عمر کریم کے ایک رسالہ کے جواب میں ہے جس میں انہوں نے صحیح بخاری پر (۵۹) اعتراضات کئے ہیں۔

۶۔الخزي العظيم للمولوي عمر كريم:

یہ کتاب بھی عمر کریم کے ایک رسالہ کے جواب میں ہے جس میں انہوں نے صحیح بخاری پر (۱۰) اعتراضات کئے ہیں۔

۷۔العرجون القديم في انشاء هفوات عمر كريم:

یہ کتاب بھی عمر کریم کے ایک رسالہ کے جواب میں ہے۔جس میں انہوں نے صحیح بخاری پراعتراضات کیئے ہیں، اوراس اشتہار میں عمر کریم نے بہت ہی بے ہودہ زبان استعمال کی ہے، اورگزستہ تمام رسائل سے زیادہ زہرافشانی کی ہے۔

۸۔ذخائرالموریث فی الدلالۃعلی ثبوت جمع القرآن والأحادیث:

اس کتاب میں علامہ رحمہ اللہ نے وہ سارے ثبوت جمع کیئے ہیں جوکہ اس بات پر دال ہیں کہ قرآن کی موجودہ ترتیب عہد نبوی کی ہی ترتیب ہے، اورکتابت حدیث کا آغاز بھی عہد نبوی ہی میں ہوگیا تھا۔اس کتاب کی جدید طبع راقم الحروف کی تحقیق کے سے ۲۰۱۴ء میں شائع ہوئی ہے۔

۹۔اللؤلوءوالمرجان فی تکلم المرأۃ بآیات القرآن:

اس رسالہ میں امام عبداللہ بن مبارک اورصالحہ خاتون رابعہ بصری کا مکالمہ درج ہے، امام ابن مبارک کے سوالات کے جوابات اس صالحہ خاتون نے آیاتِ قرآنیہ سے دیئے تھے۔مطبع سعید المطابع سے ۱۳۲۳ھ میں پہلی مرتبہ شائع ہوا، جو(۱۶)صفحات پرمشتمل ہے، آخر کے دو صفحوں میں مولانا سیف رحمہ اللہ نے اپنے والد مولانا سعید بنارسی کی سوانح مختصرا درج کیا ہے۔

۱۰۔کتاب الردعلی أبی حنیفۃ:

اس کتاب میں مصنف ابن ابی شیبہ کی وہ حدیثیں مع ترجمہ وفوائد درج ہیں جن سے امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے ان مسائل پر رد کیا گیا ہے جو کتاب وسنت کے خلاف ہیں۔

۱۱۔الجرح علی ابی حنیفہ:

یہ رسالہ احناف کی امام بخاری رحمہ اللہ کے خلاف جارحانہ تحریروں کے پس منظر

میں تحریر کیا گیا ہے، جواب آں غزل کے طور پر امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ پر محدثین کی جرحوں کو نقل کیا گیا ہے۔ جو اس باب میں حرف آخر ثابت ہوا، آج تک کوئی حنفی اس کا جواب دینے کی جرأت نہ کر سکا، مولانا بنارسی رحمہ اللہ (۱۱۰) جلیل القدر محدثین کا نام مع حوالہ درج کیا ہے جنہوں نے امام ابوحنیفہ کی تضعیف کی ہے، اور ساتھ ہی میں صاحبین (امام ابو یوسف، وامام محمد رحمہما اللہ) کا بھی ضعیف ہونا ثابت کیا گیا ہے۔ یہ کتاب سعد بنارسی کے نام سے شائع ہوئی ہے، سعد یہ ابتدا میں مولانا بنارسی کا تخلص تھا، اسی سعد کی وجہ سے کچھ لوگ اس بات سے انکار کرتے ہیں کہ یہ کتاب مولانا بنارسی کی ہے۔ لیکن حقیقت میں یہ کتاب انہی کی ہے۔ مطبع سعید المطابع سے ۱۹۱۲ء میں پہلی بار طبع ہوا۔ تعداد صفحات: (۳۰)۔

۱۲۔ شرعی باز پرس در فتوی جواز عرس:

یہ رسالہ سوالات در فتوی جواز عرس کے جواب پر مشتمل ہے، مطبع سعید المطابع سے ۱۳۳۰ھ میں پہلی مرتبہ طبع ہوا، تعداد صفحات: (۱۶)۔

۱۳۔ الصول الشدید علی مصنف القول السدید:

اس رسالۂ عجیبہ میں حکیم ابوالمنظور قادری حنفی بدایونی کے رسالہ ''القول السدید'' (جس کو انہوں نے فتوائے جواز عرس کی تائید میں اور ''السعید'' (۲)، موسوم بہ ''شرعی باز پرس'' کی تردید میں شائع کیا ہے) کا قابل دید دنداں شکن جواب دیا گیا ہے۔ مطبع سعید المطابع سے ۱۳۳۱ھ میں پہلی بار طبع ہوا۔ تعداد صفحات: (۱۶)۔

۱۴۔ التبدید لما فی التہدید:

اس رسالہ میں مولوی حبیب الرحمان بدایونی کے رسالہ ''التہدید'' کا جواب دیا گیا ہے جس میں انہوں نے اپنے زعم میں مولانا بنارسی رحمہ اللہ کے رسالے ''الصول الشدید'' کا

جواب دیا ہے۔ مطبع سعید المطابع بنارس سے ۱۳۳۲ھ میں پہلی مرتبہ طبع ہوا۔ تعداد صفحات (۱۶)۔

۱۵۔ جمع الرساتین في النهي عن قراءة الفاتحة على القبور والأطعمة برفع اليدين مع الضميمتين الكريمتين:

اس میں کھانا سامنے رکھ کر اور قبر پر دونوں ہاتھ اٹھا کر سورہ فاتحہ پڑھنے کی رسم کی تردید کی گئی ہے۔ نیز حدیثِ ضعیف کے حجت نہ ہونے کی بھی بحث کی گئی ہے جو کہ قابلِ مطالعہ ہے۔ یہ کتاب مولانا سیف بنارسی کے برادرِ صغیر حافظ عبداللہ بنارسی کے نام سے شائع ہوئی ہے، تاہم اصلاً اس کے مؤلف مولانا سیف بنارسی ہی ہیں۔ تعداد صفحات: (۸۱)۔

۱۶۔ إيضاح المنهج لمؤلف إقامة الحجج:

یہ کتاب وحشی قلندر پوری اعظم گڑھی کے خرافاتی عقائد کی تردید میں ہے۔ وحشی صاحب نے یہ رسالہ مولانا بنارسی رحمہ اللہ کی کتاب صخور المنجنیق پر اعتراضا تالیف کیا ہے، اور یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ آپ کے جو اعتراضات الحق الحقیق پر ہیں وہ صحیح نہیں ہیں۔ مولانا سیف بنارسی نے وحشی صاحب کے دلائل کا تار و پود بکھیر کر رکھ دیا۔ مطبع سعید المطابع بنارس ۱۳۳۲ھ میں شائع ہوا۔ تعداد صفحات: (۴۸)۔

۱۷۔ حسن الصناعة في صلاة التراويح بالجماعة:

اس میں نماز تراویح مع جماعت پڑھنے کا ثبوت دیا گیا ہے۔ ثنائی برقی پریس امرتسر سے ۱۳۶۳ھ = ۱۹۴۴ء کو پہلی مرتبہ طبع ہوا۔ ماضی قریب میں جامعہ سلفیہ بنارس ہند نے اس کی طبع جدید کرائی۔ تعداد صفحات: ۲۰۔

۱۸۔ تحرير الطرفين في صلاة التراويح وتكبير العيدين:

''مدرسہ عین العلم'' شاہجہانپور کے ایک اشتہار کے جواب میں ہے جس میں بیس

رکعت تراویح کو سنت موکدہ ثابت کیا گیا تھا۔ نیز تکبیرات عیدین کی تعداد فقہ حنفی کی رو سے بتائی گئی اور یہ دعویٰ کیا گیا تھا کہ یہی طریق سنت ہے۔ مطبع سعید المطابع بنارس سے ۱۹۰۸ء میں طبع ہوا۔ تعداد صفحات: (۱۶)۔

۱۹۔ صخور المنجنیق علی صاحب الحق الحقیق:

اس میں مولانا بنارسی نے ایک معاصر پانی پتی مصنف کی تردید کی ہے۔ پانی پتی مصنف نے بدعت کو سیئہ اور حسنہ میں تقسیم کیا تھا اور اپنے خرافاتی رسومات کو سندِ جواز بخشنے کی کوشش کی تھی۔ یہ اسی کا مدلل ومسکت جواب ہے۔ مطبع سعید المطابع بنارس سے ۱۳۳۲ھ میں طبع ہوا۔ تعداد صفحات: (۳۹)۔

۲۰۔ البرزج في رد الأنموذج:

عبداللطیف نامی ایک شخص کے اشتہار کا جواب ہے جس میں اس نے صخور المنجنیق پر اعتراض کرتے ہوئے ۹ سوال کیے ہیں، اسی کا اس میں جواب دیا گیا ہے، جو قابل دید ہے۔ مطبع سعید المطابع بنارس سے ۱۳۳۲ھ میں طبع ہوا۔ تعداد صفحات: (۸)۔

۲۱۔ سواء الطریق:

یہ کتاب دراصل ۲؍اپریل ۱۹۴۳ء کے ۲۳ویں آل انڈیا اہل حدیث کانفرنس کا صدارتی خطبہ ہے، جس میں مولانا نے نہایت خوبصورت، مختصر اور جامع انداز میں تاریخ اہل حدیث پر روشنی ڈالی ہے، مطبع اسرار کریمی الہ آباد سے ۱۹۴۸ء میں شائع ہوئی، پھر مولانا داؤد راز رحمہ اللہ نے طبع کرائی اس کے بعد متعدد طبعات وجود میں آئی۔

۲۲۔ إیضاح الطریق لصاحب التحقیق:

''سواء الطریق'' کی اشاعت کے بعد مولانا حبیب الرحمان اعظمی نے ''تحقیق اہل

حدیث'' کے عنوان سے اس کا مفصل جواب لکھا۔ تاہم مولانا سیفؔ بنارسی نے نا قابلِ تردید دلائل و براہین سے مولانا حبیب الرحمان کے ایرادات کی تردید کی ہے کہ جس کے جواب میں مولانا اعظمی کو خاموش ہوجانا پڑا۔ آج تک کسی مقلد عالم نے اس کے جواب کی ہمت نہیں کی۔ مطبع اسرار کریمی الہ آباد سے طبع ہوا۔ تعداد صفحات: (۱۳۰)۔

۲۳۔ تبصرہ:

مولانا بنارسی نے آل انڈیا اہلِ حدیث کانفرنس کے بعد مؤ آئمہ ضلع الہ آباد کے حنفی بھائیوں نے اہلِ حدیث کانفرنس کی مخالفت کرتے ہوئے ''آل انڈیا احناف کانفرنس'' کا انعقاد کیا۔ جس کے صدر قاری محمد طیب دیوبندی تھے۔ موصوف نے اپنے خطبہ صدارت میں مسلک اہلِ حدیث کی تردید کی اور مختلف انواع کی غلط بیانیاں کی ہیں اور ایسی باتیں مسلک اہل حدیث کی طرف منسوب کی ہیں جن سے مسلک اہلِ حدیث بری ہے۔ مولانا سیف بنارسی نے اسی پر تبصرہ کیا ہے اور قاری صاحب کے دعوے کی حقیقت بیان کردی ہے۔ یہ کتاب مولوی محمد شفیع اعظمی کے نام سے ثنائی برقی پریس امرتسر سے ۱۹۴۴ء میں طبع ہوئی ہے۔ تعداد صفحات: (۴۰)۔

۲۴۔ حکم الحاکم في التکني بأبي القاسم:

مولانا نے اس رسالہ میں احادیث رسول ﷺ اور اعمال صحابہ وتابعین اور علماء امت سے ثابت کیا ہے ابوالقاسم کنیت رکھنا جائز ہے۔ مطبع سعید المطابع بنارس سے ۱۹۰۹ء میں طبع ہوا۔ تعداد صفحات: (۱۶)۔

۲۵۔ الزھر الباسم في الرخصۃ في الجمع بین محمد وأبي القاسم:

مولانا نے اپنے ایک ہم مسلک معاصر مولانا حکیم ابوتراب عبدالحق امرتسری کی

اس تنقید کا جواب دیا ہے کہ محمد نام اور ابوالقاسم کنیت ایک ساتھ رکھنا درست نہیں۔ مولانا عبد الحق امرتسری نے اپنی تنقید میں نہایت عامیانہ اسلوب اختیار کیا تھا، مولانا بنارسی نے بھی ترکی بہ ترکی نہایت سخت الفاظ اختیار کئے۔ مطبع سعید المطابع بنارس سے ۱۳۳۱ھ میں طبع ہوا۔ تعداد صفحات: (۱۶)۔ اسی کتاب کے صفحہ (۹) پر آپ نے بتلایا ہے کہ ابو ہریرہ کے منصرف اور غیر منصرف سے متعلق جو رسائل آپ کے شاگردوں کے نام سے طبع ہوئے ہیں وہ دراصل آپ ہی کے ہیں۔

۲۶۔ رمی الجمر تین علی شاک کلمۃ الشہادتین:

یہ رسالہ مولوی عبدالستار بن امام الدین قادر پوری کے جواب میں ہے، موصوف نے اپنی بعض تقریروں میں یہ ثابت کرنے کی کوشش کی تھی کہ کلمہ ''لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ'' ایک ساتھ کہنا شرک ہے کیونکہ یہ کلمہ اجتماعی طور پر قرآن وحدیث سے ثابت نہیں ہے، نیز ان لوگوں کا بھی جواب دیا گیا ہے جو اس میں نحوی وصرفی خطا دکھلانے کی کوشش کرتے ہیں۔ مطبع سعید المطابع سے ۱۳۲۶ھ میں پہلی مرتبہ طبع ہوا، تعداد صفحات: (۴۰)۔

۲۷۔ علاج درماندہ در کیفیت مباحثہ ٹانڈہ:

یہ مناظرہ مولوی فاخر الہ آبادی سے ۱۳۳۱ھ میں ہوا تھا۔ استاد محترم شیخ محمد مستقیم سلفی صاحب حفظہ اللہ فرماتے ہیں: ''اس رسالہ میں تیس سوالات مولوی فاخر حنفی صاحب کی طرف سے ہیں اور پچیس مولانا سیف بنارسی کی جانب سے، لیکن دونوں کے اصل سوالات کے جوابات کسی کی طرف سے نہیں آئے بلکہ مقابلہ شعر وشاعری میں ہو کر رہ گیا، اور آخر میں جب مولانا فاخر بے بس ہو گئے تو خط میں صرف یہ لکھ کر بھیج دیا کہ: ''جواب جاہلاں باشد خموشی'' اس کے جواب میں مولانا سیف نے اسی رقعہ پر یہ تضمین لکھ دی۔

یہی کہہ کر کروتم عیب پوشی　　　　جواب جاہلاں باشد خموشی"(۱)۔

مطبع سعید المطابع بنارس سے (۱۶) صفحات میں طبع ہوا۔

۲۸۔السعید (ٹریکٹ:۱):

اس رسالہ میں توحید اور اس کی تینوں قسموں کی وضاحت کی گئی ہے۔ مطبع سعید المطابع بنارس سے (۱۶) صفحات میں طبع ہوا۔

۲۹۔۱۲سوالات کے جوابات:

اس رسالہ میں ان بارہ سوالات کے جواب دیئے گئے ہیں جو شیخ کاظم حسین دردوز وغیرہ نے مولانا سیف بنارسی کے رسالہ السعید کے نمبر(۱) پر کئے تھے۔ مطبع سعید المطابع بنارس سے ۱۳۳۰ھ میں طبع ہوا۔ تعداد صفحات: (۱۶)۔

۳۰۔عمدۃ التحریر فی جواب المنیر وصاحب التفسیر (عربی):

اس رسالہ میں علامہ رحمہ اللہ نے مختلف دلائل سے ابوہریرہ کو منصرف ثابت کیا ہے، اس لئے کہ اس میں دوسبب نہیں پائے جاتے ہیں، صرف تانیث لفظی پائی جاتی ہے۔ اور ابوہریرہ علم نہیں بلکہ مرکب، اور نکرہ ہے۔ مطبع سعید المطابع سے ۱۳۲۹ھ میں طبع ہوا۔

۳۱۔احسن التقریر فی جواب المنیر (عربی):

یہ رسالہ بھی انصراف ابوہریرہ پر مشتمل ہے۔ مطبع سعید المطابع سے ۱۳۲۹ھ میں طبع ہوا، تعداد صفحات: (۳)۔

۳۲۔عمدۃ الرفیق (عربی):

یہ رسالہ بھی انصراف ابوہریرہ پر مشتمل ہے۔

(۱) ((علامہ محمد ابوالقاسم صاحب سیف بنارسی اور ان کی تصانیف)) از شیخ محمد مستقیم سلفی: مطبوعہ محدث بنارس دسمبر ۱۹۸۵ء، (ص:۵۳)۔

۳۳۔الاصباح فی ردالایضاح:(عربی)

یہ کتاب ایک بنارسی عالم کے رد میں ہے،جس میں اس نے ابوہریرہ کو غیر منصرف ثابت کرنے کی کوشش کی ہے۔مولانا بنارسی نے ان کا تعاقب کرتے ہوئے حافظ ابن حجر،ملا علی قاری،ابن مرزوق وغیرہ کے اقوال سے ثابت کیا ہے کہ ابوہریرہ منصرف ہے۔مطبع الاکسیر الاعظم بنارس سے ۱۳۳۱ھ میں طبع ہوا،(۱۶)صفحات پر مشتمل ہے(۱)۔

۳۴۔لؤلؤ الشرع فی حدیث ام زرع:

اس حدیث میں صحیح بخاری وصحیح مسلم کی مشہور حدیث ام زرع نامی خاتون کی جو گیارہ(۱۱)عورتوں کا اپنے شوہر کے وصف بیان کرنے پر مشتمل ہے،مع ترجمہ وتشریح۔مطبع سعید المطابع سے ۱۳۲۵ھ میں پہلی بار طبع ہوئی۔تعداد صفحات:(۸)۔

۳۵۔سفرِ بیت اللہ:

اس کتاب میں مولانا نے اپنے پہلے سفرحج کی تفصیلات ذکر کی ہیں۔مطبع سعید المطابع سے ۱۳۳۱ھ میں پہلی مرتبہ طبع ہوئی۔تعداد صفحات:(۶۳)۔

۳۶۔تذکرۃ السعید یا سوشل لائف:

یہ کتاب مولانا سعید بنارسی کی سوانح پر مشتمل ہے۔جو مکالمے کی شکل میں ہے،مطبع سعید المطابع سے ۱۳۲۸ھ میں پہلی مرتبہ طبع ہوئی۔(۳۶)صفحات پر مشتمل ہے۔

۳۷۔حصول المرام من أحادیث الصلاۃ والزکاۃ والحج والصیام:

یہ کتاب مولانا رحمہ اللہ نے بلوغ المرام کے طرز پر ترتیب دی ہے،جس میں احادیث

---

(۱)یہ چاروں رسائل انصراف ابوہریرہ سے متعلق مولانا محمد منیر خاں شاگرد رشید مولانا سیف بنارسی کے نام سے طبع ہوئے ہیں،لیکن دراصل یہ مولانا سیف بنارسی کے ہی ہیں،جیسا کہ مولانا نے ''الزہر الباسم'' کے(صفحہ:۹)پر وسط صفحہ ذکر کیا ہے۔

کو مع ترجمہ وتشریح جمع کیا ہے۔ قلمی نسخہ (۴۴) صفحات پر مشتمل ہے، اس پر تالیف کا سال ۱۹۴۸ء درج ہے۔

۳۸۔ التنقید فی رد التقلید:

اس رسالہ میں آپ نے مولانا حبیب اللہ نندوری کے رسالہ ''التقلید'' کا نہایت دندان شکن جواب دیا ہے۔ مطبع سعید المطابع سے ۱۳۲۵ھ میں پہلی مرتبہ طبع ہوئی، جو (۶۰) صفحات پر مشتمل ہے۔

۳۹۔ ذکر اہل الذکر:

اس رسالہ میں اللہ کے فرمان: ﴿فَاسْأَلُوا أَهْلَ الذِّكْرِ إِن كُنتُمْ لَا تَعْلَمُونَ﴾ کی تفسیر بیان کی گئی ہے، اور اس بات کی وضاحت کی گئی ہے کہ اہل ذکر سے مراد کون لوگ ہیں۔ مطبع سعید المطابع سے ۱۳۲۶ھ میں پہلی مرتبہ طبع ہوا، تعداد صفحات: (۱۶)۔

۴۰۔ تنقید المعیار:

اس کتاب میں شاہ محمد اسماعیل شہید اور مولانا محمد سعید محدث بنارسی پر اہلِ بدعت کے اعتراضات کا جواب دیا گیا ہے۔ یہ کتاب ابوحمید دہلوی کے نام سے طبع ہوئی ہے۔ مطبع سعید المطابع بنارس سے ۱۳۲۴ھ میں طبع ہوا۔ تعداد صفحات: (۸۷)۔

۴۱۔ قضیۃ الحدیث فی حجیۃ الحدیث:

یہ کتاب ۱۳۲۹ھ میں پہلی بار منظرِ عام پر آئی، اس کتاب میں احادیث کا مقام قرآن وحدیث کی روشنی میں واضح کیا گیا ہے اور یہ ثابت کیا گیا ہے کہ قرآن کی طرح حدیث کی حفاظت کی ذمہ داری اللہ نے اپنے ذمہ لی ہے۔ اس کی جدید طبع راقم الحروف کی تحقیق سے منظر عام پر آئی ہے۔ تعداد صفحات: (۴۸)۔

۴۲۔اربعین محمدی:

اس میں مولانا نے چالیس احادیث مبارکہ مع ترجمہ وتشریح جمع کی ہیں۔ یہی وہ کتاب ہے جوگلزار حدیث کے نام سے چھپی تھی جوآپ نے مدن پورہ کے جلسہ میں پڑھی تھی۔تعداد صفحات:(۴۰)۔

۴۳۔السیر الحثیث فی براءۃ اہل الحدیث:

اس رسالہ میں قصبہ مئوضلع اعظم گڑھ کے ایک اشتہار کا جواب دیا گیا ہے جو بہ سرخی (غیر مقلدین کی فقہ) اور (عقائد وہابیہ) شائع ہوا ہے، اور مشتہر مولوی سجاد حسین بریلوی کے الزامات کا اچھی طرح قلع قمع کیا گیا ہے، یہ رسالہ مولوی عبداللہ خان بنارسی کے نام سے مطبوع ہے۔سلیمانی پریس بنارس سے ۱۳۴۳ھ میں پہلی مرتبہ شائع ہوا۔تعداد صفحات:(۳۴)۔

۴۴۔داستان عجب مسمی بہ (زنان عرب):

زمانہ جاہلیت کی گیارہ عورتوں کا اپنے شوہروں کے حالات بیان کرنے کا واقعہ نیز ان کی پاکیزہ زبان اور عربی فصاحت کا تذکرہ کیا گیا ہے۔پھر دو مسلمان خاتونوں کا قرآن پاک کی آیتوں سے روزمرہ کی گفتگو نقل کی گئی ہے۔ یہ کتاب پہلی مرتبہ ۱۹۳۴ء میں محمد منظر حسن آروی کے اہتمام سے آرہ سے شائع ہوئی، جو (۱۶) صفحات پر مشتمل ہے۔

۴۵۔ہدایۃ السائل الی احادیث وائل:

یہ رسالہ وائل بن حجر رضی اللہ عنہ کی حدیث آمین بالجہر اور اس کے طرق کو جمع کرنے پر مشتمل ہے، یہ کتاب مولانا سیف بنارسی کے بیٹے ابوالہاشم کے نام سے طبع ہوئی ہے جو ابھی باحیات ہیں لیکن وہ پیدائشی طور سے معذور ہیں۔ پہلی مرتبہ رمضان ۱۳۶۳ھ میں ثنائی برقی پریس سے شائع ہوا۔تعداد صفحات:(۱۲)۔

۴۶۔مرزاغلام احمد قادیانی کے بعض دعاوی اورالہامات:

اس کتاب میں غلام احمد قادیانی کے دعوائے مسیحیت کا رد کیا گیا ہے اور وہ جو اپنے متعلق بشارات کا دعویٰ کرتا تھا اس کا جواب دیا گیا ہے، پہلی مرتبہ سلیمانی پریس بنارس سے ۱۳۵۲ھ میں شائع ہوئی۔تعداد صفحات:(۱۶)۔

۴۷۔اظہارِ حقیقت:

یہ رسالہ مرزاغلام احمد قادیانی کے دعاوی کی حقیقت پر ہے۔سلیمانی پریس بنارس سے ۲۲/جمادی الاولیٰ ۱۳۵۲ھ میں پہلی مرتبہ طبع ہوا۔تعداد صفحات:(۱۶)۔

۴۸۔میرزاغلام احمد قادیانی کا اعتراف نزول مسیح اور مسئلہ ختم نبوت:

اس رسالہ میں مؤلف رحمہ اللہ نے غلام احمد قادیانی کی اپنی تحریروں سے اس کا نزول مسیح کا اعتراف کرنا ثابت کیا ہے،اور پھر ختم نبوت سے متعلق قیمتی بحث کی ہے،پہلی مرتبہ سلیمانی پریس بنارس سے ۱۳۵۲ھ میں شائع ہوا۔تعداد صفحات:۳۲۔

۴۹۔ثناء رحمانی بر قضاء قادیانی (یا) قضاء ربانی بردعاء قادیانی:

اس رسالہ میں مولانا رحمہ اللہ نے یہ ثابت کیا ہے کہ غلام احمد کا قادیانی کا علامہ ثناء اللہ امرتسری کے ساتھ آخری فیصلہ کا اشتہار مباہلہ نہیں محض ایک دعا تھی،اور لاہوری مقالے کا رد کیا ہے،پہلی مرتبہ علمی پریس بنارس سے ۱۳۵۲ھ میں شائع ہوا۔تعداد صفحات:(۲۰)۔

۵۰۔مرزاغلام احمد قادیانی کے بعض جوابات پر ایک نظر:

اس رسالہ میں مولانا رحمہ اللہ نے قادیانیوں کے اس دعوے کہ انہوں نے شیخ محمد ابرہیم خطیب شاہی مسجد کے سوالات کے جواب دے دیئے ہیں پر رد کیا ہے،پہلی مرتبہ سلیمانی پریس بنارس سے ۱۳۵۲ھ میں شائع ہوا۔تعداد صفحات:(۳۲)۔

۵۱۔جوابِ دعوت:

اس رسالہ میں مولانا رحمہ اللہ نے ایک مقالہ کا جواب دیا ہے، جو"دعوۃ الی الحق" کے نام سے چار(۴) صفحوں میں شائع ہوا تھا، جس میں نصوص شرعیہ کی باطل تاویلات کے ذریعہ وفات مسیح کو ثابت کرنے کی کوشش کی گئی تھی، پہلی مرتبہ ۱۳۵۲ھ میں سلیمانی پریس بنارس سے شائع ہوا۔تعداد صفحات:(۳۶)۔

۵۲۔معیارِ نبوت:

اس رسالے میں پہلے نبی کی بشریت قرآن مجید سے ثابت کی گئی ہے پھر معیارِ نبوت کی وضاحت کی گئی ہے۔سلیمانی پریس بنارس سے پہلی مرتبہ ۱۳۵۲ھ میں شائع ہوا۔تعداد صفحات:(۱۶)۔

۵۳۔نورِ اسلام بجواب ظہورِ اسلام:

اس رسالہ میں مولانا سیف رحمہ اللہ نے قادیانیوں کے سلسلہ امامت کی تردید کی ہے اور ساتھ ہی میں ان کے دعوائے وفات مسیح کا بھی ابطال ثابت کیا ہے، سلیمانی پریس بنارس سے ۱۹۳۴ء میں پہلی مرتبہ شائع ہوا۔تعداد صفحات:(۹۶)۔

۵۴۔دفعِ اوہام از ظہورِ امام:

اس رسالہ میں غلام احمد قادیانی کی اور قادیانیوں کی تردید کی گئی ہے، اور یہ دکھلایا گیا ہے کہ کیسے انہوں نے قرآن وحدیث کے اندر تحریف کر کے غلام احمد قادیانی کو مسیح اور مہدی ثابت کرنے کی کوشش کی ہے، اور یہ ثابت کرنا چاہا ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام نعوذ باللہ وفات پا چکے ہیں۔پہلی مرتبہ ۱۹۳۴ء میں سلیمانی پریس بنارس سے شائع ہوا۔تعداد صفحات: (۴۲)۔

۵۵۔جمع المسائل والعقائد:

اس کتاب میں مقلدوں کے ۵۷ قابل دید مسائل جمع کیے گئے ہیں۔

۵۶۔تعلیم الاسلام:

اس کتاب میں قرآن مجید کی صداقت اور اسلام کی حقانیت کو ثابت کیا گیا ہے۔

۵۷۔عید الضحیٰ۔

یہ اور ''دفع بہتان'' دونوں کتابیں مولانا عبداللہ بنارسی کے نام سے مطبوع ہے جیسا کہ ''السیر الحثیث'' کے سرورق پر درج ہے، لیکن اصلا یہ کتابیں بھی مولانا سیف بنارسی رحمہ اللہ کی ہی ہیں جیسا کہ نوشہروی صاحب نے مولانا سیف بنارسی کے ترجمہ میں ذکر کیا ہے(۱)۔

۵۸۔دفع بہتان۔

۵۹۔الجوائز:

طبع اول:(۱۹۲۰ء)۔

۶۰۔نافع الاحناف:

اس رسالہ میں روزمرہ پیش آنے والے مسائل جمع کیے گئیہیں جو اہل حدیث اور اہل تقلید کے لئے یکساں مفید ہیں۔

۶۱۔شرح کافیہ:

ابن حاجب کی ''الکافیہ'' کی شرح ہے۔(نامکمل)

۶۲۔تحفۃ الصبور علی منحۃ الغفور:

---

(۱) دیکھیں:((تراجم علماء اہل حدیث ہند)):(ص:۳۵۹)۔

مولوی عبدالحمید بنارسی کے رسالہ ''منحۃ الغفور'' کے جواب میں ہے۔ موضوع تردید بدعت۔ مطبع سعید المطابع بنارس سے ۱۳۳۲ھ میں طبع ہوا۔ تعداد صفحات: (۲۴)۔

۶۳۔ الافکار علی الاذکار:

یہ رسالہ مولوی عبدالحمید پانی پتی کے رسالہ ''اذکار نبویہ'' کے جواب میں ہے، مولوی عبدالحمید نے رسالہ کا نام اذکار نبویہ رکھا ہے لیکن اس میں عقائد کو برباد کرنے والے قصے کہانیاں درج کردیئے ہیں۔

۶۴۔ قشف الشرفی رد کشف السر:

یہ رسالہ بھی مولوی عبدالحمید پانی پتی کے رسالہ ''کشف السر المکنون باثبات علم ما کان وما یکون لصاحب العجون'' کے جواب میں ہے، پانی پتی صاحب نے آنحضرت ﷺ کو عالم الغیب ثابت کیا ہے۔

۶۵۔ لیکچر:

یہ رسالہ مولانا سیف بنارسی کا ایک لیکچر ہے جو آپ نے ۱۲ر دسمبر ۱۹۱۱ء کو انجمن تائید الاسلام کے اجلاس منعقدہ بنارس میں پڑھا تھا۔

۶۶۔ احسن المسائل۔

۶۷۔ روزمرہ مسائل ضروریہ۔

۶۸۔ کسوٹی معیار اسلام۔

۶۹۔ سوالات از علمائے دین (۱)۔

---

(۱) کتابوں پر تبصرہ میں عموماً اصل کتابوں پر اعتماد کیا گیا ہے، اور جو نہیں موجود تھیں یا نہیں مل سکیں ان پر تبصرہ کرنے میں شیخ محمد مستقیم سلفی صاحب کے مضمون ((علامہ محمد ابوالقاسم صاحب سیف بنارسی اور ان کی تصانیف)) مطبوعہ محدث بنارس

**شادی واولاد:**

مولانا سیف بنارسی رحمہ اللہ نے یکے بعد دیگرے تین شادیاں کیں۔ پہلی شادی بارہ سال کی عمر میں ۱۹۰۲ء میں ہوئی، لیکن شادی کے ایک ہی سال بعد ۱۹۰۳ء میں آپ کی بیوی کا انتقال ہوگیا (۱)، اور ان سے کوئی اولاد نہیں ہوئی، دوسری شادی پانڈے حویلی کے ایک رئیس خاندان میں حاجی بسم اللہ صاحب کی دختر ام کلثوم سے ہوئی، اور ۱۹۲۴ء میں طویل عرصے بعد ایک لڑکا پیدا ہوا اور اس کا نام محمد رکھا گیا، مولانا امرتسری رحمہ اللہ نے اس موقعہ سے مبارکباد پیش کرتے ہوئے دعا کی کہ خدا کرے بچہ دادا کا نعم البدل بنے (۲)۔ لیکن اللہ نے اس کی زندگی بہت مختصر لکھی تھی ہوا ایسا کہ ابھی چندروز ہی گزرے تھے کہ نومولود مارچ ۱۹۲۴ء میں وفات پا گیا۔ اس کے بعد مولانا کو کوئی اولاد نہ ہوئی اور ۱۹۳۷ء سے مولانا کی اہلیہ بیمار رہنے لگیں اور یہ بیماری روز بروز بڑھتی گئی، بالآخر ۱۱ جون ۱۹۴۲ء کو آپ کی اہلیہ نے داعی اجل کو لبیک کہا (۳)۔

اس کے فوراً بعد آپ نے اپنی بھوج مولانا عبدالرحمٰن صاحب رحمہ اللہ (ت: ۱۳۵۳ھ)

---

۱۹۸۵ء کے شماروں پر اور مولانا محمد یونس مدنی کی کتاب ((تراجم علماء اہل حدیث بنارس)) میں موجود تبصروں سے استفادہ کیا گیا ہے، اور کہیں کہیں من وعن نقل بھی کردیا گیا ہے، اور جن کتابوں کا کہیں سے کوئی سراغ نہ لگ سکا یا اس پر ان دونوں جگہوں میں کوئی تبصرہ نہ ملا ہم نے بھی ان کو بلا تبصرہ چھوڑ دیا ہے، اور ایسی کتابوں کی تعداد بہت ہی کم ہے۔ وللہ الحمد

(۱) حیات ابوالقاسم: از مولوی عبدالحنان خان صاحب، مطبوعہ از (نورتوحید) لکھنو، (ص: ۱۳)، سیف الاسلام نمبر۔ شمارہ: ۷۔ تا۔ ۱۰، یکم و ۱۵ / ربیع الثانی، یکم و ۱۵ / جمادی الاولی ۱۳۷۰ھ = ۱۰ و ۲۳ / جنوری، ۸ و ۲۲ / فروری ۱۹۵۱ء۔

(۲) دیکھیں: ((اخبار اہل حدیث امرتسر)) مجریہ ۲۳ / رجب المرجب ۱۳۴۲ھ، = ۲۹ / فروری ۱۹۲۴ء، جلد: ۲۱، شمارہ: ۱۸، (ص: ۱۳)۔

(۳) حیات ابوالقاسم: از مولوی عبدالحنان خان صاحب، مطبوعہ از (نورتوحید) لکھنو، (ص: ۳۱)، سیف الاسلام نمبر۔ شمارہ: ۷۔ تا۔ ۱۰، یکم و ۱۵ / ربیع الثانی، یکم و ۱۵ / جمادی الاولی ۱۳۷۰ھ = ۱۰ و ۲۳ / جنوری، ۸ و ۲۲ / فروری ۱۹۵۱ء۔

کی بیوہ سے کیا، اس بیوی سے مولانا کی چار اولاد ہوئیں، ابو عاصم آپ ریلوے میں سرکاری ملازم تھے اب ریٹائر ہو چکے ہیں، ابو باسم آپ جیپ فیکٹری میں ملازم تھے، اب الہ آباد میں رہائش پذیر ہیں، ابو ہاشم آپ معذور ہیں، ڈاکٹر ابو حاتم آپ بنارس ہندو یونیورسٹی کے شعبہ عربی میں پروفیسر تھے، ۳؍جنوری ۲۰۱۵ء کو آپ کا انتقال ہو گیا (۱)۔

مولانا کی اہلیہ نے طویل عمر پائی اور چند سال قبل وفات پائیں۔

**سلسلۂ علالت اور عمر کا آخری حصہ:**

یوں تو آپ کو کئی بار متعدد امراض نے اپنی گرفت میں لیا، اور ۱۹۱۲ء میں جب آپ حج کے لئے گئے تو وہاں آپ ہیضہ کی بیماری میں مبتلا ہو گئے، جس کی وجہ سے آپ کو حج کے بعد مکہ ہی سے واپس آنا پڑا، اپنے ملک آکر آپ صحت یاب ہوئے، پھر ۱۹۲۱ء میں آپ کو سرسام ہو گیا تھا (۲) لیکن چند ہی دنوں میں آپ صحت یاب ہو گئے جیسا کہ اخبار اہل حدیث کے اندر آپ نے اپنی صحت کی خبر نشر کرائی (۳)۔

مولانا عبدالحنان صاحب فرماتے ہیں:

’’یوں تو کئی بار صاحب فراش ہوئے، لیکن جس مرض نے آپ کو بالکل بے کار بنادیا تھا، وہ گھٹنوں کا درد تھا۔ آپ کے بیان کے مطابق یہ درد برف کے کثرت استعمال سے پیدا ہوا تھا۔ شروع مارچ ۴۳ء میں آپ پر فالج کا حملہ ہوا جو فوری علاج سے بظاہر جاتا رہا، لیکن اندر ہی اندر اس نے آپ کا بایاں حصہ بالکل بے کار کر دیا۔ آخر مارچ ۴۳ء میں شدید

---

(۱) ایضاً، اور دیکھیں: ((تراجم علماء اہل حدیث بنارس)): (ص: ۳۴۰۔۳۴۱)۔ گرچہ ہم نے مولانا محمد یونس مدنی کی کتاب سے نقل کر دیا ہے لیکن بہت ساری باتیں ڈاکٹر ابو حاتم کے بیٹے سہیل وکیل نے بتلایا ہے۔

(۲) دیکھیں: ((اخبار اہل حدیث امرتسر)) مجریہ ۳؍ربیع الاول ۱۳۴۰ھ = ۴؍فروری ۱۹۲۱ء، جلد: ۱۹، شمارہ: ۱، (ص: ۱۳)۔

(۳) دیکھیں: ((اخبار اہل حدیث امرتسر)) مجریہ ۱۰؍ربیع الاول ۱۳۴۰ھ = ۱۱؍فروری ۱۹۲۱ء، جلد: ۱۹، شمارہ: ۲، (ص: ۱۳)۔

بخار مبتلا ہوئے جس کے باعث نقاہت وضعف کافی سے زیادہ پیدا ہوگیا اور ضعف نے آخر وقت تک آپ کا پیچھا نہ چھوڑا۔ بنارس میں وبائے خارش شدید طور پر پھیلی ہوئی تھی، اس نے بہت زیادہ پریشان کیا یہاں تک کہ اٹھنا بیٹھنا بھی ناممکن ہوگیا تھا، لیکن اس حالت میں بھی صحیحین کا درس جاری رہا اور اسی حالت میں مئوناتھ بھنجن کے جلسہ میں آپ شریک ہوئے۔ اپریل ۴۸ء میں ایڑیوں کے درد نے ایک قدم چلنے سے بھی مجبور کر رکھا۔ ابھی پوری طرح افاقہ وسکون بھی نہ ہونے پایا تھا کہ اراکین سیرت کمیٹی بنارس آن پہنچے اور بضد ہوئے کہ آپ شریک جلسہ ہوں۔ باوجود معذرت شدید کے آپ کو مجبور کر کے جس طرح بن پڑا لے گئے۔ وہاں آپ نے آنحضرت ﷺ کی پیش گوئیاں بیان کیں جو اس قدر پسند کی گئیں کہ اسے بزم توحید مدن پورہ نے گلزار حدیث کے نام سے شائع کیا۔

آخری عمر میں آپ نے سفر بہت کم کر دیئے تھے، لیکن اس کے باوجود کئی مواقع ایسے پیش آئے کہ مسلسل وقت آپ کا جلسہ ہی میں گزرتا تھا، ۱۹۴۹ء کا پہلا اور آخری سفر اور عمر کا آخری جلسہ ٹانڈہ ہے، جس میں آپ شریک ہوئے۔

قیام پاکستان کے بعد بنگال کا پہلا اور آخری سفر آل بنگال وآسام اہل حدیث کانفرنس کی شرکت ہے، کچھ عجب بات تھی کہ اس جلسہ میں تمام احباب کو تلاش کر کر کے ان سے ملاقات کی، کلکتہ میں بھی خلاف معمول احباب کے اصرار پر زائد قیام کیا، اور حسب خواہش جلسہ میں تقریر بھی کی۔

شوال ۱۳۶۸ھ میں آپ پر دوبارہ فالج کا حملہ ہوا، کچھ فاقہ ہوا تو لرزہ وبخار نے آگھیرا، ایک ماہ تک آپ نہ مسجد جا سکے اور نہ مدرسہ کھل سکا، عید الاضحیٰ سے محرم تک آپ کی یہ کیفیت رہی کہ کبھی لرزہ آیا اور کبھی بخار، لیکن اس حالت میں بھی سبق کا زیادہ ناغہ نہ ہونے پایا'' (۱)۔

(۱) حیات ابوالقاسم: از مولوی عبدالحنان خان صاحب، مطبوعہ از (نور توحید) لکھنو، (ص:۱۳)، سیف الاسلام نمبر۔ شمارہ:

**کیفیت مرض اور سفر آخرت:**

آپ جانے انجانے میں اس بات کی طرف اشارہ کر گئے کہ اب میں تمہارے درمیان زیادہ دن رہنے والا نہیں ہوں جب آپ نے عید الفطر کے موقع سے یہ اعلان کیا کہ بہت ممکن ہے کہ آئندہ عید میں یہاں میں موجود نہ رہوں اس لئے آپ لوگ اپنا امام کسی کو منتخب کرلیں۔ صاحبو! خوش قسمتی ہے کہ مجھے عیدین مل گئی، لیکن آپ مطمئن نہ ہوں اور اپنا امام عیدین منتخب کرلیں۔

مولانا عبدالحنان صاحب فرماتے ہیں:

۲۵ر نومبر ۱۹۴۹ء مطابق ۴ر صفر ۱۳۶۹ھ یوم جمعہ صبح دس بجے تک آپ اچھے خاصے تھے، نہ تو بخار تھا اور نہ کوئی دوسری تکلیف۔ ۹ بجے تک خطوط لکھے، پٹنہ کے سکریٹری جلسہ کو اپنی منظوری اور پہنچنے کے وقت سے مطلع کیا، ۲۶ر نومبر کو آپ پٹنہ کے جلسہ میں جانے والے تھے، طلبہ کو رخصت کرتے وقت کسی طالب علم کے سوال کے جواب میں آپ نے یہ بھی فرمایا تھا کہ خدا ہی بہتر جانتا ہے کہ سبق کب ہوگا؟ مولانا عبدالوہاب صاحب آروی رحمہ اللہ کو ملاقات کے لئے تحریر فرمایا تھا۔ نیز اسی طرح مولوی عبدالمنان صاحب ڈمرانوی کو بھی اسٹیشن ملاقات کیلئے بلایا تھا، لیکن کون جانتا تھا کہ پٹنہ جانے سے پہلے دار الخلد روانہ ہو جائیں گے۔

ٹھیک دس بجے کا وقت تھا اور آپ کتب خانہ میں موجود تھے کہ یکا یک آپ نے حنان منان پکارنا شروع کیا، آواز میں گھبراہٹ تھی، فوراً ہم لوگ پہنچے آپ نے فرمایا کہ والدہ کو بلا لو۔ والدہ کو آنے تک آپ کے جسم میں کافی کپکپاہٹ پیدا ہو چکی تھی، آپ رونے لگے اور فرمایا کہ اب میرا وقت پورا ہو چکا میری موت آن پہنچی۔ آپ نے مزید کچھ اور بھی فرمایا لیکن

---

۷۔ تا۔ ۱۰، یکم و ۱۵ر ربیع الثانی، یکم و ۱۵ر جمادی الاولی ۱۳۷۰ھ = ۱۰و ۲۴ر جنوری، ۸و ۲۲ر فروری ۱۹۵۱ء۔

وہ سمجھ میں نہ آ سکا۔ کتب خانہ سے آپ کو آپ کے کمرہ میں لے جایا گیا اور ہم میں کا ہر ایک ڈاکٹروں کی طرف دوڑ پڑا۔۔۔آپ کے برادر خورد قاری احمد سعید صاحب کو بذریعہ فون مطلع کیا گیا، چنانچہ وہ مولوی عبدالاحد صاحب شہر کے مشہور ڈاکٹر کو لئے ہوئے آن پہنچے، انہوں نے بہت اطمینان سے دیکھا اور کہا کہ یہ فالج کا سب سے زبردست حملہ ہے دماغ کی رگیں پھٹ چکی ہیں۔ آپ سب مل کر دعا کریں مولانا صحتیاب ہو جائیں۔ ہم انتہائی کوشش کریں گے کہ مرض پر قابو پالیں، چونکہ خون کا دباؤ اوپر کو حد سے زیادہ ہے۔ اس لئے سب سے پہلے ضرورت اس بات کی ہے کہ ڈھائی سوسی سی خون نکالا جائے، اس کام کے لئے چند دیگر ڈاکٹروں کی ضرورت پڑے گی جو آ کر خون نکالے اس کے بعد میری تجویز کردہ دوائیں دی جائیں گی، لیکن یہ ڈاکٹر اس وقت پہنچے جب کہ آپ سکرات کی منزلیں طے کر کے دنیاوی اذیتوں سے سکون پا چکے تھے۔

آہ تقریبا ساڑھے بارہ بجے (۱۲:۳۰) روح قفص عنصری سے پرواز کر گئی۔ انا للہ وانا الیہ راجعون جتنے لوگ جمعہ کی نماز پڑھنے آئے تھے، سب کے سب آپ کے گرد کھڑے رسیل اشک بہاتے اور کفِ افسوس ملتے تھے، آناً فاناً سارے شہر میں خبر پھیل گئی۔ مغرب تک اعزہ واحباب کی آمد کا سلسلہ جاری رہا، ایسا معلوم ہوتا تھا کہ آپ محوِ خواب ہیں، چہرے سے آثار مردنی بالکل نہیں پائے جاتے تھے، بعض جوش میں آ کر مولانا پر جھک جاتے، بعض ٹکٹکی لگائے رہتے تو انہیں اپنی بھی خبر نہ ہوتی کہ وہ کہاں ہیں۔ آپ کی موت نے لوگوں کے حواس صلب کر لئے تھے، اپنا ہو یا بیگانہ آتا اور آپ کو دیکھتا۔

فروغ شمع تو باقی رہے گا صبح محشر تک　　　مگر محفل تو پروانوں سے خالی ہوتی جاتی ہے“

(۱)۔

(۱) حیات ابوالقاسم: از مولوی عبدالحنان خان صاحب، مطبوعہ از (نور توحید) لکھنؤ، (ص: ۱۳۔۱۴)، سیف الاسلام نمبر۔

مولانا کی عمر وفات کے وقت اکسٹھ سال چار ماہ تھی۔ مولانا نے اپنے پیچھے چار صلبی بیٹے اور چار ربیب بیٹے اور اہلیہ چھوڑا (۱)۔

**تجہیز وتکفین:**

مغرب کی نماز کے بعد آپ کے بھائی مولانا عبدالآخر صاحب رحمہ اللہ اور مولوی حبیب اللہ صاحب (ت: ۱۹۷۸ء) اور مولوی عبدالحنان صاحب رحمہم اللہ نے آپ کو غسل دیا، نعش کو آخری دیدار کے لئے آزاد پارک میدان میں رکھا گیا، کثرت ازدحام کی وجہ سے منتظمین کو قطار بنانی پڑی، اور بعد نماز عشاء حافظ عبداللہ صاحب رحیم آبادی (ت: ۱۹۵۴ء) نے آپ کی نماز جنازہ پڑھائی، سخت سردی کا موسم اور شب کے دس بجے تھے اس کے باوجود کم وبیش ایک ہزار لوگوں نے جنازہ میں شرکت کی۔

دس بجے شب یہ جسد خاکی علم وفضل کا منبع پیکر شرع محمدی، عاشق سنت نبوی، شرک وبدعت کا قاطع سپرد خاک کردیا گیا۔

آج راہی جہاں سے داغ ہوا  خانۂ عشق بے چراغ ہوا۔

ہندوپاک کے تمام شہروں میں جہاں اہل حدیث ہیں نیز گاوں، بستیاں ہر جگہ آپ کی نماز جنازہ غائبانہ ادا کی گئی (۲)۔

---

شمارہ: ۷۔تا۔۱۰، یکم و۱۵/ ربیع الثانی، یکم و۱۵/ جمادی الاولی ۱۳۷۰ھ = ۱۰و۲۳/ جنوری، ۸و۲۲/ فروری ۱۹۵۱ء۔

(۱) حضرت مولانا حافظ محمد ابوالقاسم صاحب سیف بنارسی رحمۃ اللہ علیہ: از قاری احمد سعید صاحب، مطبوعہ از (نور توحید) لکھنو، (ص: ۴۰)، سیف الاسلام نمبر۔ شمارہ: ۷۔تا۔۱۰، یکم و۱۵/ ربیع الثانی، یکم و۱۵/ جمادی الاولی ۱۳۷۰ھ = ۱۰و۲۳/ جنوری، ۸و۲۲/ فروری ۱۹۵۱ء۔

(۲) نور توحید کا ''سیف الاسلام نمبر'' مقالہ مولوی عبدالحنان، مقالہ قاری احمد سعید، مقالہ ابومسعود قمر بنارسی، مقالہ سید محمود الحسن کانپوری۔

اس طرح علامہ ابوالقاسم سیف بنارسی رحمہ اللہ کی مختصر سوانح مکمل ہوئی، اللہ مولانا رحمہ اللہ کی خدمات کو قبول فرمائے، اور آپ کی خطاوں کو در گزر فرمائے، اور آپ کا ٹھکانا جنت الفردوس کرے، اور ہمیں ان کا کوئی نعم البدل عطا کرے، اور ہمیں خود ان کی خدمات سے عبرت ونصیحت حاصل کرنے کی توفیق عطا کرے۔ آمین

## بنارس میں قادیانی تحریک (۱)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

بنارس محلہ مدنپورہ کے نوجوانان اسلام نے عرصہ تین سال سے انجمن اشاعت الاسلام قائم کر رکھی ہے، جس کا نصب العین عوام کو احکام خداوندی پہنچانا اور صحیح تعلیمات اسلامی سے باخبر کرنا ہے۔

انجمن مذکور اسی اصول کے ماتحت اطراف شہر میں ماہواری جلسے کرتی رہی ہے۔ اوراب تک مختلف رسائل بھی شائع ہو چکے ہیں۔

چونکہ بنارس میں کچھ دنوں سے فتنہ مرزائیہ قادیانیہ نمودار ہو گیا ہے۔اس لئے اس فتنہ کے استیصال اور عامہ مسلمین کو مرزا قادیانی کے دعوائے مسیحیت ومہدیت کی پر فریب چالوں سے خبردار کرنے کے لئے انجمن اشاعت اسلام بنارس ہر امکانی کوشش عمل میں لا رہی ہے، اور مصمم ارادہ کر چکی ہے کہ بذریعہ تحریر وتقریر مسلمانوں کو اس فرقہ باطلہ سے آگاہ کرے۔اوراس فتنہ کے شجرہ ملعونہ کو بیخ وبن سے اکھیڑ کر زمین پر دے پٹکے۔

تقریر کے سلسلہ میں انجمن مذکور نے ہفتہ واری جلسوں کا انتظام کیا ہے، چنانچہ اس فتنہ سے متعلق مدن پورہ میں دو (۲) جلسے بتاریخ ۸رستمبر ۳۳ء بروز جمعہ اور بتاریخ ۱۵رستمبر ۳۳ء بروز جمعہ منعقد کر چکی ہے۔جس میں حضرت مولانا ابوالقاسم صاحب سیف وحضرت مولانا عبدالمجید صاحب بی اے، وحضرت مولانا عبدالمتین (۲) صاحب نے بصیرت افروز، پرحقائق تقریروں سے مسلمانوں کو مستفید فرمایا۔اورقادیانی فرقہ کی حقیقت خوب اچھی طرح

(۱) ماخوذ از: ((اخبار اہل حدیث امرتسر)): ۱۵رجمادی الآخرۃ ۱۳۵۲ھ = ۶راکتوبر ۱۹۳۳ء، جلد: ۳۰، شمارہ: ۴۹۔

(۲) بن حافظ عبدالرحمٰن رحمہما اللہ۔

واشگاف کردی، ان شاء اللہ جمعہ آئندہ کو شہر کے دوسرے گوشہ میں جلسہ ہوگا۔

اور تحریر سے متعلق سلسلہ ردمرزائیت کا ٹریکٹ (۱) و (۲) انجمن شائع کر چکی ہے۔ جس میں دعاوی مرزا قادیانی اور مہدویت و مسیحیت پر خوب واضح طور پر روشنی ڈالی گئی ہے۔ اور (۳) ٹریکٹ زیر طبع ہے جس میں ختم نبوت سے متعلق بحث کر کے مرزا قادیانی کے کذب وفریب اور مسلمانوں کو اسلام کی سچی اور صحیح تعلیم سے آگاہ کیا گیا ہے، دعا ہے کہ خداوند قدوس انجمن اشاعت اسلام کو خدمت اسلامی کی بیش از پیش توفیق ارزانی فرمائے۔

نیز قادیانی مناظر سے شرائط مناظرہ طے پارہی ہیں۔ ان شاء اللہ فیصلہ کن مناظرہ ہوگا۔

میں کہتا ہوں: الحمد للہ ان علماء مذکورین اور دیگر علماء کی کاوشوں سے نہ یہ کہ صرف ان قادیانیوں کی کادیانیت کا رد ہوگیا بلکہ ان کو اپنا سر چھپانے کے لئے گوشہ نشین ہونا پڑا۔

# جماعت احمدیہ کے اصول (۱)

لاہوری اخبار پیغام صلح نے جماعت احمدیہ (لاہوریہ) کے چند اصول لکھے ہیں۔ جو درج ذیل ہیں:

''احمدیت کے اصول جن پر دونوں فریق متفق ہیں یہ ہیں:

(۱) اللہ تعالی اس امت میں اپنے اولیاء سے ہم کلام ہوتا ہے۔

(۲) ہر صدی کے سر پر مجدد کا آنا ضروری ہے۔

(۳) حضرت عیسی علیہ السلام دوسرے انبیاء کی طرح وفات پا گئے۔

(۴) وہ مسیح جس کے اس امت میں آنے کی پیش گوئی ہے۔ وہ اس امت کا مجدد ہے۔

(۵) کوئی ایسا مہدی نہیں آسکتا جو تلوار سے دین اسلام کو پھیلائے۔ ﴿لَا إِكْرَاهَ فِي الدِّينِ﴾۔

(۶) آنے والا مسیح ہی مہدی معہود ہے۔

(۷) قرآن شریف کی کوئی آیت منسوخ نہیں، نہ تا قیامت ہو سکتی ہے۔

(۸) قرآن شریف کا حکم جہاد منسوخ نہیں۔ لیکن موجودہ وقت میں اس ملک میں شرائط جہاد نہیں پائے جاتے۔

(۹) اس زمانہ کا جہاد تبلیغ دین ہے۔

(۱۰) دجال اور یاجوج ماجوج کی پیش گوئیوں کی مصداق مغربی اقوام ہیں۔

(۱) ماخوذ از: ((اخبار اہل حدیث امرتسر)): ۱۵ر فروری ۱۹۳۵ء، جلد: ۳۲، شمارہ: ۱۶۔

ان اصول کے ماتحت ہم حضرت مرزا غلام احمد صاحب قادیانی کو چودھویں صدی کا مجدد اور مسیح موعود اور مہدی معہود مانتے ہیں'' (پیغام صلح: (ص:۲۶)، ۲۶/جنوری ۳۵ء)۔

**اہل حدیث:**

ارے بھئی! ایک اصول ہمارا بھی ان میں داخل کر لیجئے تا کہ ہم بھی تم دونوں میں تیسرے اقنوم کی حیثیت سے مل کر صحیح معنی میں تثلیث بنادیں۔ دیکھئے وہ ایسا اصول ہے کہ اس سے انکار کرنے والے کی ساری دنیا میں جگ ہنسائی ہوگی، بس سنئے وہ سنہرا اصول یہ ہے کہ:

(۱۱) مسیح موعود کو راست گو خصوصا خدائی الہام میں صادق ہونا ضروری ہے۔

آؤ ہم سب اس مذکورہ اصول کے ماتحت مرزا صاحب کو جانچیں ۔

تا سیاہ روئے شود ہر کہ دردغش باشد(۱)۔

(۱) وہ برابر سیاہ رو رہے گا جب تک اس کا جھوٹ ظاہر رہے گا۔

سلسلہ ردمرزائیت

کا

ٹریکٹ نمبر(۱)

# مرزا غلام اَحمد قادیانی کے بعض دعاوی اور الہامات

تالیف

محدّث علامہ شیخ محمّد ابوالقاسم سیف بن محمّد سعید بنارسی

تحقیق و تعلیق

عبدالاَحد احسن جمیل آل عبدالرحمٰن

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمده ونصلي ونسلم على رسوله الكريم

برادران اسلام! اب تک ہمارا شہر فرقہ مرزائیہ قادیانیہ کے فتنہ سے محفوظ رہا، مگر چند دنوں سے اس کی گمراہ کن نقل وحرکت یہاں بھی شروع ہوگئی، اس لئے ضروری ہے کہ عام مسلمانوں کو اس فرقہ کی حقیقت ونیز اس کے بانی مرزا غلام احمد کے بعض دعاوی وتعلیمات سے آگاہ کردیا جائے۔

برادران اسلام! یہ تو ہم تمام مسلمانوں کا متفقہ عقیدہ وایمان ہے کہ حضرت عیسیٰ بن مریم علیہ السلام کو ہنوز وفات نہیں ہوئی اور وہ آسمان پر زندہ موجود ہیں اور قیامت سے قریب دوبارہ دنیا میں تشریف لاکر حضور سرور عالم ﷺ کی اطاعت وفرمانبرداری کا شرف حاصل کریں گے اور آپ کی تائید وحمایت میں تمام فرق باطلہ بالخصوص نصاریٰ سے جہاد کریں گے، اسی طرح تمام امۃ مسلمہ کا یہ بھی متفقہ عقیدہ وایمان ہے کہ حضرت سید الرسل محمد صلی اللہ تعالی علیہ وسلم خاتم النبیین یعنی سلسلہ رسالت ونبوت کی آخری کڑی ہیں اور آپ کے بعد پھر کوئی نبی یا رسول آنے والا نہیں اور نہ اس کی ضرورت ہے کہ حسب وعدہ خداوندی شریعت محمدیہ قیامت تک ہر قسم کی تحریف وتبدیل سے محفوظ رہے گی، تبلیغ ودعوت کے وہ فرائض جو اگلی امتوں میں انبیاء علیہم السلام انجام دیا کرتے وہ اس امت کے علماء کے ہاتھوں انجام پائیں گے، امت مسلمہ کے اسی شرف کی جانب اشارہ ہے اس آیت کریمہ میں ﴿كُنتُمْ خَيْرَ أُمَّةٍ أُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ تَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَتَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنكَرِ﴾ (۱)، ترجمہ: تم بہترین

(۱) آل عمران: ۱۱۰۔

امت ہو جو نکالی گئی لوگوں کے لئے، حکم کرتے ہو تم لوگوں کو نیکی و بھلائی کا اور منع کرتے ہو بری اور ناروایات سے۔

برادران اسلام! ہم سب مسلمانوں کا متفقہ عقیدہ وایمان ہے کہ ہمارے آقا و پیشوا حضرت سید الرسل محمد صلی اللہ تعالی علیہ وسلم تمام اگلے انبیاء ورسل کے سردار و نیز سب سے افضل و برتر ہیں، اگلے انبیاء ورسل میں سے کوئی نبی یا رسول بھی آپ کے فضائل و مراتب کو نہیں پہونچ سکے، اگر عیسی علیہ السلام زندہ آسمان پر بلائے گئے تو ہمارے سید الرسل صلی اللہ تعالی علیہ وسلم رب العزت کی طرف سے بہمہ شان وشوکت بذریعہ براق آسمان پر بحالت بیداری بلائے گئے۔ اور وہ مدارج اور کمالات جناب باری کی طرف سے آپ کو بخشے گئے جو کسی کو آج تک نہ ملے اور آپ اس مقام تک پہونچے جہاں بشر تو کیا کسی فرشتہ کی بھی رسائی نہیں اور جہاں حضور سید الرسل اور جناب باری کے سوا کوئی تیسرا نہ تھا۔

اس کے علاوہ حضور سید الرسل صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کے فضائل و کمالات بے شمار ہیں، من جملہ ان کے ایک یہ بھی ہے کہ آپ خاتم النبیین بنا کر بھیجے گئے اور بارگاہ خداوندی سے اعلان کر دیا گیا کہ اب کسی نبی، رسول یا کتاب کی قیامت تک ضرورت نہیں اور آپ کی امت کو تبلیغ و دعوت کا وہ منصب و شرف حاصل ہوگا جو اگلی امتوں کے انبیاء کو حاصل رہا۔

برادران اسلام! ذرا غور فرمایئے اگر آپ کے بعد بھی کوئی نبی یا رسول آنے والا ہوتا تو کیا اس کی نسبت ہمارے سید الرسل پیشگوئی نہ فرماتے اور ہمیں اس کا نشان نہ بتاتے، حضور کی صدہا پیشگوئیوں میں کہیں بھی ہمیں کسی آنے والے نبی یا رسول سے متعلق کوئی بھی پیش گوئی نہیں ملتی۔ بلکہ اس کے خلاف صحیح حدیثوں میں ہمیں حضور کی صاف وصریح پیشگوئی ملتی ہے کہ آپ کے بعد بہت سے دجال، کذاب اور جھوٹے دعوے دار نبوت پیدا ہوں گے،

پس نتیجہ صاف وواضح ہے کہ آپ (ﷺ) کے بعد کوئی نبی یا رسول نہ آئے گا اور آپ کی ذات مقدس پر سلسلہ رسالت ونبوت ختم ہوگیا۔

مگر باوجود اس کے اس امت میں جہاں اور بہت سے فتنے اٹھے ان میں حضور ﷺ کی پیش گوئی کے مطابق ایک فتنہ یہ بھی ہے کہ وقتاً فوقتاً بعض جھوٹے اور فریب کار دعوی دار نبوت پیدا ہوگئے مگر ہر موقع پر امت کے علماء وافراد نے اپنے فرض کا احساس کیا اور ایسے تمام مدعیان نبوت کی تحریکوں کا بروقت خاتمہ کردیا، مسیلمہ کذاب اور اسود عنسی کے نام آپ نے سنے ہوں گے جنہوں نے اسلام کے ابتدائی عہد میں نبوت کے دعوی کئے مگر وقت کے مسلمانوں نے ان کی فریب کاریوں کا خاتمہ کردیا، اسی طرح اور بھی مدعیان نبوت اس امت میں پیدا ہوئے، اسی سلسلہ کی ایک کڑی مرزا غلام احمد قادیانی بھی ہیں جو پنجاب کے ایک مقام قادیان کے رہنے والے اور ایک معمولی علم وحیثیت کے شخص تھے، مگر تھے بہت ہوشیار وچالاک مسلمانوں کی غفلت وبے حسی اور ان کی شریعت سے بے خبری ولاعلمی کو دیکھ کر انہوں نے سمجھا کہ موقع اچھا ہے اور جھٹ دعوائے نبوت کردیا۔ علماء اسلام نے ان کی زندگی ہی میں ان کا مقابلہ کیا اور ان کے دعوائے نبوت ومسیحیت کو جھوٹا اور ان کے الہامات وپیش گوئیوں کو کذب وافترا ثابت کردیا۔ ان کی موت ۱۹۰۸ء میں ہوئی۔

چونکہ اس شہر میں یہ ایک نیا فتنہ ہے اس لئے فطرتی طور پر ہر شخص مرزا غلام احمد کے دعاوی اور تعلیمات کچھ جاننا چاہے گا، ذیل میں ان کے بعض دعاوی ان کی تصانیف کے حوالوں سے لکھے جاتے ہیں۔

(۱) قرآن مجید میں سرور عالم صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کی آمد سے متعلق حضرت عیسی علیہ السلام کی یہ پیش گوئی آئی ہے: ﴿وَمُبَشِّراً بِرَسُولٍ يَأْتِي مِن بَعْدِي اسْمُهُ أَحْمَدُ﴾

(سورہ صف)(۱)۔ ترجمہ: اور بشارت دیتا ہوں ایک رسول کی جو آئے گا میرے بعد کہ نام اس کا احمد ہوگا۔

تمام علماء اسلام سلف سے آج تک باتفاق اس بشارت کے مصداق حضور سرور عالم ﷺ کو سمجھتے آئے۔ مگر مرزا صاحب قادیانی کہتے ہیں ''میں وہ احمد ہوں، یعنی حضرت عیسی علیہ السلام نے میرے حق میں بشارت دی تھی'' (ازالہ اوہام)(۲)۔

(۲) حدیث میں آیا ہے «کیف أنتم إذا نزل فیکم ابن مریم من السماء» (۳) یعنی تم لوگ کیسے ہو گے جب حضرت عیسی بن مریم تم میں آسمان سے اتریں گے۔ مرزا صاحب کہتے ہیں کہ یہ مسیح موعود میں ہوں (ازالہ اوہام)(۴)۔

(۳) حضور سرور عالم ﷺ کی پیشن گوئی ہے کہ آخر زمانہ میں حضرت فاطمہ کی اولاد میں ایک بزرگ پیدا ہوں گے جن کا نام محمد باپ کا نام عبداللہ اور لقب امام مھدی ہوگا، ان کی صفت یہ ہوگی ''یملأ الأرض قسطا کما ملئت جورا'' (۵) یعنی وہ زمین کو عدل سے بھر دیں گے جیسا کہ وہ ظلم سے بھری ہوگی۔ مرزا صاحب کہتے ہیں کہ وہ مہدی میں ہوں۔ (اشتہار معیار الأخیار)(۶)۔

(۴) مرزا صاحب فرماتے ہیں۔

میں کبھی آدم کبھی موسی کبھی یعقوب ہوں　　نیز ابراہیم ہوں نسلیں ہیں مری بے شمار۔

(درثمین)(۷)۔

---

(۱) الصف:۶۔　(۲) (ص:۶۵۲)، ((روحانی خزائن)): (۴۵۲/۳)۔

(۳) دیکھیں: ((کتاب الاسماء والصفات)) از: بیہقی: (۳۳۱/۲)، حدیث: ۸۹۵، یہ حدیث صحیح ہے۔

(۴) (ص:۴۵)، ((روحانی خزائن)): (۱۲۵/۳)۔

(۵) سنن ابوداود: کتاب المھدی، حدیث: ۴۲۸۵، مسند احمد: (۱۸/۶۱-۶۲)، حدیث: ۱۱۴۸۴، اس حدیث کی سند حسن ہے۔

(۶) ((مجموعہ اشتہارات)): (۲/۲-۶)۔

(۷) میں اس کتاب تک رسائی نہ حاصل کر سکا، البتہ یہی شعر براہین احمدیہ جلد پنجم میں موجود ہے، دیکھیں: ((روحانی

منم مسیح زمان ومنم کلیم خدا　　　منم محمد واحمد کہ مجتبیٰ باشد۔

(تریاق القلوب)(۱)

(۵) مرزا صاحب عیسائیوں کو مخاطب کر کے کہتے ہیں "اے عیسائی مشنریو! "ربنا المسیح" مت کہو، دیکھو آج تم میں ایک ہے جو اس مسیح سے بڑھ کر آئے۔

ابن مریم کے ذکر کو چھوڑو　　　اس سے بہتر غلام احمد ہے

(دافع البلاء)(۲)۔

(۶) فرقہ شیعہ سے خطاب کر کے کہتے ہیں ''اے قوم شیعہ! اس پر اصرار مت کرو کہ حسین تمھارا منجی ہے کیونکہ میں سچ سچ کہتا ہوں کہ آج تم میں ایک ہے (مرزا) کہ اس حسین سے بڑھ کر ہے'' (دافع البلاء)(۳)۔

(۷) مرزا جی کا دعوائے نبوت ورسالت ملاحظہ ہو فرماتے ہیں۔

''جس قدر مجھ سے پہلے اولیاء اور ابدال اور اقطاب اس امت میں سے گذر چکے ہیں ان کو یہ حصہ کثیر اس نعمت کا نہیں دیا گیا پس اس وجہ سے نبی کا نام پانے کے لئے میں ہی مخصوص کیا گیا اور دوسرے تمام لوگ اس نام کے مستحق نہیں'' (حقیقۃ الوحی)(۴)۔

''ہمارا دعوی ہے کہ ہم رسول اور نبی ہیں خدا تعالی جس کے ساتھ مکالمہ مخاطبہ کرے جو بلحاظ کمیت وکیفیت دوسروں سے بہت بڑھ کر ہو اور اس میں پیشن گوئیاں بھی کثرت سے ہوں اسے نبی کہتے ہیں اور یہ تعریف ہم پے صادق آتی ہے پس ہم نبی ہیں'' (اخبار قادیان ۱۹۰۸ء)۔

---

خزائن)):(۲۱/۱۳۳)۔

(۱)((روحانی خزائن)):(۱۵/۱۳۴)۔ ترجمہ: میں ہی مسیح زماں ہوں میں ہی کلیم خدا ہوں میں ہی احمد ومحمد اور مجتبیٰ بھی میں ہی ہوں۔　(۲)((روحانی خزائن)):(۱۸/۲۴۰)۔

(۳)((روحانی خزائن)):(۱۸/۲۳۳)۔　(۴)((روحانی خزائن)):(۲۲/۴۰۶)۔

(۸) مرزا صاحب کا ایک الہام ملاحظہ ہو فرماتے ہیں: ''آسمان سے کئی تخت اترے پر تیرا تخت سب سے اوپر بچھایا گیا'' (حقیقۃ الوحی) (۱)۔

(۹) مرزا جی لکھتے ہیں ''خدا قادیان میں نازل ہوگا'' (البشری) (۲)۔

(۱۰) آپ کا پیغمبرانہ خواب سنئے فرماتے ہیں: ''میں نے خواب میں دیکھا کہ میں بعینہ اللہ ہوں میں نے یقین کرلیا کہ میں وہی اللہ ہوں'' (آئینہ کمالات اسلام) (۳)۔

(۱۱) آپ کا دعوی ہے کہ "میں مسلمانوں کے لئے مسیح موعود ہوں اور ہندووں کے لئے کرشن ہوں" (لکچر سیالکوٹ) (۴)۔

(۱۲) مرزا جی فرماتے ہیں "میں حضرت ابوبکر صدیق بلکہ بعض انبیاء علیہم السلام سے بھی افضل ہوں" (اشتہار معیار الاخیار)۔

(۱۳) مرزا صاحب کا دعوی ہے کہ حوض کوثر مجھے ملا ہے، آپ کے الہام کے الفاظ یہ ہیں: "إنا أعطيناك الكوثر" (رسالہ انجام آتھم) (۵)۔ ترجمہ: میں نے بخشا تجھے کوثر۔

(۱۴) مرزا جی کہتے ہیں کہ خدا نے مجھ سے کہا ہے کہ اے احمد تیرا نام پورا ہوگا، میرا نام نہ پورا ہوگا۔

الفاظ الہام یہ ہیں: "يا أحمد يتم اسمك ولا يتم اسمي" (اربعین) (۶)۔

(۱۵) مرزا جی کا دعوی ہے کہ بہت سی آیتیں جو حضور سرور عالم ﷺ کی شان میں نازل ہوئی ہیں ان کا مصداق میں ہوں اور وہ آیتیں میری شان میں دوبارہ مجھ پر نازل ہوئی ہیں مثلاً آیات ذیل:۔

---

(۱) ((روحانی خزائن)): (۹۲/۲۲)۔
(۲) ((روحانی خزائن)): (۱۸۲/۷)۔
(۳) ((روحانی خزائن)): (۵۶۴/۵)۔
(۴) ((روحانی خزائن)): (۲۲۸/۲۰)۔
(۵) ((روحانی خزائن)): (۵۸/۱۱)۔
(۶) ((روحانی خزائن)): (۳۵۳/۱۷)۔

(۱)۔ ﴿وَمَا يَنطِقُ عَنِ الْهَوَى ☆ إِنْ هُوَ إِلَّا وَحْيٌ يُوحَى﴾(۱)۔

ترجمہ: ہمارا رسول خواہش اور جی سے نہیں بولتا، نہیں ہے وہ مگر وحی جو نازل کی جاتی ہے، (اربعین)(۲)۔

(۲)۔ ﴿وَمَا رَمَيْتَ إِذْ رَمَيْتَ وَلَكِنَّ اللَّهَ رَمَى﴾(۳)۔

ترجمہ: اے مرزا جو کچھ تو نے چلایا وہ تو نے نہیں چلایا بلکہ خدا نے چلایا، (حقیقۃ الوحی)(۴)۔

(۳)۔ ﴿هُوَ الَّذِي أَرْسَلَ رَسُولَهُ بِالْهُدَى وَدِينِ الْحَقِّ﴾ الآیۃ(۵)۔

ترجمہ: خدا وہ خدا جس نے بھیجا اپنے رسول کو ساتھ ہدایت اور دین حق کے، (حقیقۃ الوحی)(۶)۔

(۴)۔داعیا إلی اللہ و سراجا منیرا(۷)۔

خدا کی طرف بلانے والا اور چمکتا ہوا روشن چراغ، (حقیقۃ الوحی)۔

(۵)۔ ﴿إِنَّا أَعْطَيْنَاكَ الْكَوْثَرَ﴾(۸)۔

اس کا ذکر اوپر ہو چکا ہے، (ملاحظہ ہو نمبر:۱۳)۔

(۶)۔ ﴿وَمُبَشِّراً بِرَسُولٍ يَأْتِي مِن بَعْدِي اسْمُهُ أَحْمَدُ﴾(۹)۔

یہ بھی پہلے بیان کی جا چکی ہے، (دیکھئے نمبر:۱)۔

---

(۱) النجم:۳-۴۔　(۲) (ص:۱۴)، کا حاشیہ، ((روحانی خزائن)):(۳۶۱/۱۷)۔

(۳) الانفال:۱۷۔　(۴) (ص:۷۰)، ((روحانی خزائن)):(۷۳/۲۲)۔

(۵) التوبۃ:۳۳۔　(۶) (ص:۷۱)، ((روحانی خزائن)):(۷۴/۲۲)۔

(۷) اصل نسخہ میں ایسے ہی ہے، اسی لئے ہم نے ایسے ہی باقی رکھا ہے عین ممکن ہے کہ جس طرح قادیانی نے دوسری آیتوں میں تحریف کی ہے یہاں بھی کی ہو۔　(۸) الکوثر:۱۔　(۹) الصف:۶۔

یہ و نیز اس طرح کی اور آیتیں ہیں جن کی نسبت مرزا کا دعوی ہے کہ وہ میری شان میں مجھ پر نازل ہوئی ہیں۔

یہ ہیں مرزا غلام احمد کے بعض دعاوی اب آپ خود ان سے مرزا جی و نیز ان کے پیرو گروہ مرزائیہ سے متعلق فیصلہ کرلیں۔ ہمیں کسی حاشیہ آرائی کی ضرورت نہیں۔

فرقہ مرزائیہ کے پر فریب چالوں میں ایک چال یہ بھی ہے کہ وہ اپنے پیرومرشد مرزا غلام احمد کے دعوائے نبوت و مسیحیت و نیز ان کے پیغمبرانہ الہامات کو چھوڑ کر عام مسلمانوں کو بہکانے کے لئے پہلے مسئلہ حیات مسیح اور ختم نبوت کو پیش کرتے اور بیان کرتے ہیں۔ اس میں قطعا شبہ نہیں کہ ہم مسلمانوں کے پاس حضرت عیسی علیہ السلام کے زندہ آسمان پر جانے و نیز ان کے دوبارہ دنیا میں نازل ہونے سے متعلق اسی طرح حضور سید الرسل محمد صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کے خاتم النبیین ہونے سے متعلق قرآن مجید کے نصوص قطعیہ و احادیث صحیحہ سے ایسے دلائل و براہین موجود ہیں جن کے جاننے کے بعد کسی شخص کے لئے بھی بشرطیکہ وہ منصف اور طالب حق ہو گنجائش شک و انکار باقی نہیں رہتی، تاہم اگر چند لمحوں کے لئے ہم مان لیں اور فرض کرلیں کہ حضور خاتم النبیین نہیں اور آپ کے بعد بھی نبی یا رسول کے آنے کا امکان باقی ہے اسی طرح اگر ہم تھوڑی دیر کے لئے فرض کرلیں کہ حضرت عیسی بن مریم کی وفات ہوگئی تو معاذ اللہ اس کے معنی یہ تو نہ ہوں گے کہ اب ہر فرد دعوائے نبوت و مسیحیت کرنے لگے۔ اس لئے ضرور ہے کہ فرقہ مرزائیہ اپنے پیر مرزا غلام احمد کے دعوائے نبوت و مسیحیت کو دلائل و براہین سے ثابت کرے جو وہ اب تک نہ کر سکے اور نہ ان شاء اللہ قیامت تک کرسکیں گے ﴿وَلَوْ كَانَ بَعْضُهُمْ لِبَعْضٍ ظَهِيْرًا﴾ (۱)۔

برادران اسلام! اب آیئے ہم ہی ذرا مرزا جی کی نبوت کو پرکھیں، کسی مدعی نبوت

(۱) الاسراء: ۸۸۔

کے صدق وکذب جانچنے کے مختلف طریقہ ہوسکتے ہیں مگر ہم اس موقع پر وہی طریقہ ومعیار اختیار کریں گے جو مرزاجی نے خود بتایا ہے۔آپ اپنی کتاب ((دافع الوساوس)) کے (صفحہ ۲۸۸) میں تحریر کرتے ہیں" ہمارا صدق یا کذب جانچنے کے لئے ہماری پیش گوئی سے بڑھ کر کوئی امتحان نہیں ہوسکتا"،اس لئے اب ہمیں مرزاجی کی نبوت کو انہیں کے بتائے ہوئے معیار پر جانچنا ہے،مرزا کی پیش گوئیاں تو بہت ہیں جن کا کذب وافتراء ہونا علماء اسلام نے اپنی تصانیف میں اچھی طرح کھول دیا ہے۔

حضرت مولانا ثناء اللہ صاحب مدظلہ کا رسالہ ((الہامات مرزا)) اس باب میں کافی اور بیحد مفید ہوگا،میں اپنے تمام بھائیوں سے سفارش کروں گا کہ وہ اسے ضرور پڑھیں۔

اس موقعہ پر ہم صرف چند پیش گوئیاں اختصار کے ساتھ بیان کریں گے کہ زیادہ کی اس مختصر تحریر میں گنجائش نہیں اور پھر کسی کے کذب ثابت کرنے کے لئے تو بقول مرزاجی کے ایک ہی مثال کافی ہے،چنانچہ لکھتے ہیں:"جب ایک بات میں کوئی جھوٹا ثابت ہوجاوے تو دوسری باتوں میں بھی اس پر اعتبار نہیں رہتا"(چشمۂ معرفت)(۱)۔

اب پیش گوئیاں ملاحظہ ہوں:۔

## پہلی پیش گوئی:

۱۸۹۳ء میں امرتسر میں مرزاجی نے عیسائیوں سے ایک مناظرہ کیا جو پندرہ دنوں تک جاری رہا،۵/جون کو جب مناظرہ ختم ہوا تو مرزا نے اپنے حریف ومقابل عبداللہ آتھم سے متعلق ایک پیش گوئی کی جس کے الفاظ یہ ہیں:۔

آج رات جو مجھ پر کھلا ہے وہ یہ ہے کہ جب میں نے بہت تضرع اور ابتہال سے جناب الٰہی میں دعا کی کہ تو اس امر میں فیصلہ کر اور ہم عاجز بندے ہیں تیرے فیصلہ کے سوا

(۱)((روحانی خزائن)):(۲۳/۲۳۱)۔

کچھ نہیں کر سکتے تو اس نے مجھے یہ نشان بشارت کے طور پر دیا ہے کہ اس بحث میں دونوں فریقوں میں سے جو فریق عمداً جھوٹ کو اختیار کر رہا ہے اور عاجز انسان کو خدا بنا رہا ہے وہ انہی دنوں مباحثہ کے لحاظ سے یعنی فی دن ایک مہینہ لے کر یعنی پندرہ ماہ تک ہاویہ میں گرایا جائے گا اور اس کو سخت ذلت پہونچے گی بشرطیکہ حق کی طرف رجوع نہ کرے اور جو شخص سچ پر ہے اور سچے خدا کو مانتا ہے اس کی اس سے عزت ظاہر ہوگی اور اس وقت جب پیشین گوئی ظہور میں آئے گی بعض اندھے سوجا کھے کئے جائیں گے اور بعض لنگڑے چلنے لگیں گے اور بعض بہرے سننے لگیں گے۔ (جنگ مقدس)(۱)۔

اس پیش گوئی کی مزید تقریر اور تشریح یوں فرماتے ہیں:۔

میں حیران تھا کہ اس بحث میں کیوں مجھے آنے کا اتفاق پڑا، معمولی بحثیں تو اور لوگ بھی کرتے ہیں اب یہ حقیقت کھلی کہ اس نشان کے لئے تھا میں اس وقت اقرار کرتا ہوں کہ اگر یہ پیش گوئی جھوٹی نکلی یعنی وہ فریق جو خدا تعالی کے نزدیک جھوٹ پر ہے وہ پندرہ ماہ کے عرصہ میں آج کی تاریخ سے بسزائے موت ہاویہ میں نہ پڑے تو میں ہر ایک سزا کے اٹھانے کے لئے تیار ہوں مجھ کو ذلیل کیا جاوے، روسیاہ کیا جاوئے، نیز گلے میں رسا ڈال دیا جاوے، مجھ کو پھانسی دی جاوے، ہر ایک بات کے لئے تیار ہوں اور میں اللہ جل شانہ کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ وہ ضرور ایسا ہی کرے گا، ضرور کرے گا۔ زمین آسمان ٹل جائیں پر اس کی باتیں نہ ٹلیں گی۔ (حوالہ مذکور)(۲)۔

اسی پیش گوئی کو مرزا جی رسالہ ((کرامات الصادقین))(۳) کے آخر میں بعبارت عربی یوں تحریر فرماتے ہیں:"ومنها ما وعدني ربي إذ جادلني رجل من

---

(۱)((روحانی خزائن)):(۶/۲۹۱_۲۹۲)۔ (۲)((روحانی خزائن)):(۶/۲۹۲_۲۹۳)۔

(۳)رؤیا غریبہ (ل)،((روحانی خزائن)):(۷/۱۶۳)۔

المتنصرين الذي اسمه عبد الله آتهم، إلى أن قال: فإذا بشرني ربي بعد دعوتي بموته إلى خمسة عشر أشهر من يوم خاتمة البحث، فاستيقظت و كنت من المطمئنين "(یعنی خدا نے مجھے بشارت دی کہ عبداللہ آتھم مناظرہ کے آخری روز سے پندرہ ماہ تک مرجائے گا پس میں مطمئن ہوگیا)۔

پیش گوئی بالکل صاف اورواضح اور بغیر کسی اینچ پیچ کے بتارہی ہے کہ عبداللہ آتھم جو عیسائی ہےاور جس نے انسان یعنی حضرت عیسی (علیہ السلام) کوخدا بنالیا ہے اگر جھوٹے خدا (یعنی حضرت عیسی) کو نہ چھوڑے گا اور سچی توحید کا قائل ہوکر حق یعنی اسلام کی طرف نہ رجوع کرے گا تو یوم پیش گوئی یعنی ۵/جون سے پندرہ ماہ کے اندر ہاویہ میں گر جائے گا۔

براوران اسلام! آپ کومعلوم ہے کہ نتیجہ کیا ہوا عبداللہ آتھم پندرہ ماہ کی مقررہ میعاد کے بعد بھی دو برس تک زندہ رہااوراس طرح خدا نے مرزا کی جھوٹی پیش گوئی کا کذب وافترا ہونا ظاہر کر کے مرزا جی کے بقول ان کو ذلیل وروسیاہ کیا۔ مرزا جی کوخود اعتراف ہے کہ اس پیش گوئی کی میعاد کے بعد ان کے تمام مخالفوں نے خوشیاں منائیں اوران کے ذلیل کرنے میں کوئی کسر نہ اٹھا رکھی، چنانچہ تحریر فرماتے ہیں:۔

انہوں نے پشاور سے لے کر الہ آباد اور بمبئی اور کلکتہ اور دور دور کے شہروں تک نہایت شوخی سے ناچنا شروع کیا اور دین اسلام پر (یعنی دین مرزائیت پر۔ راقم) ٹھٹھے کئے اور یہ سب مولوی یہودی صفت اور اخباروں والے ان کے ساتھ خوش اور ہاتھ میں ہاتھ ملائے ہوئے تھے۔ (سراج منیر)(۱)۔

اس پیش گوئی پر تفصیلی بحث کے لئے ملاحظہ ہو ((الہامات مرزا)) از مولانا ثناء اللہ مدظلہ۔

---

(۱)((روحانی خزائن)): (۱۲/۵۳)۔

### دوسری پیش گوئی:

محمدی بیگم نامی ایک لڑکی مرزا جی کے خاندان میں تھی جس سے مرزا جی نے بہت چاہا کہ میرا نکاح ہو جائے، لڑکی کمسن، دوشیزہ اور غالبا خوبصورت بھی تھی مگر مرزا جی پیر فرتوت (۱) اہل وعیال والے، چنانچہ آپ خود ہی تحریر فرماتے ہیں:۔

"وهي حديثة السن وأنا متجاوز على الخمسين "(یعنی وہ لڑکی کمسن ہے اور میں پچاس سال سے زیادہ ہوں)

بالآخر جب اور کوئی صورت نکاح بن نہ آئی تو چاہا کہ الہام اور پیش گوئی کی دھمکیوں سے کسی طرح اس کو اپنے نکاح میں لائیں، چنانچہ حسب ذیل پیش گوئیاں صادر فرمائیں:۔

عرصہ قریبا تین برس کا ہوا ہے کہ بعض تحریکات کی وجہ سے جن کا مفصل اشتہار دہم جولائی ۱۸۸۸ء میں مندرج ہے، خدا تعالی نے پیش گوئی کے طور پر اس عاجز پر ظاہر فرمایا کہ میرزا احمد بیگ ولد میرزا گاما بیگ ہوشیار پوری کی دختر کلاں انجام کار تمہارے نکاح میں آئے گی اور لوگ بہت عداوت کریں گے اور بہت مانع آئیں گے اور کوشش کریں گے کہ ایسا نہ ہو لیکن آخر کار ایسا ہی ہوگا۔ اور فرمایا کہ خدا تعالی ہر طرح سے اس کو تمہاری طرف لائے گا۔ باکرہ ہونے کی حالت میں یا بیوہ کر کے، اور ہر ایک روک کو درمیان سے اٹھا دے گا اور اس کام کو ضرور پورا کرے گا، کوئی نہیں جو اس کو روک سکے۔ (ازالہ اوھام)(۲)۔

اسی سلسلہ میں یہ بھی پیش گوئی فرمائی کہ اگر لڑکی کسی دوسرے کے نکاح میں دی گئی تو اس کا انجام نہایت ہی برا ہوگا اور داماد روز نکاح سے ڈھائی سال تک مر جائے گا، چنانچہ فرماتے ہیں:۔

(۱)۔"لیکن اگر نکاح سے انحراف کیا تو اس لڑکی کا انجام نہایت ہی برا ہوگا اور جس

(۱) پیر فرتوت: یعنی کھوسٹ بڈھا۔ (۲)((روحانی خزائن)):(۳/۳۰۵)۔

کسی دوسرے شخص سے بیاہی جائے گی وہ روز نکاح سے اڑہائی سال تک اور ایسا ہی والد اس دختر کا تین سال تک فوت ہوجائے گا"۔(اشتہار مرزا غلام احمد منقول از: الہامات مرزا)(۱)۔

(۲)۔میں بار بار کہتا ہوں کہ نفس پیش گوئی داماد احمد بیگ کی تقدیر مبرم ہے اس کا انتظار کرو اور اگر میں جھوٹا ہوں تو یہ پیش گوئی پوری نہ ہوگی اور میری موت آجائے گی۔(انجام آتھم حاشیہ)(۲)۔

برادران اسلام! دیکھا کہ کس زور کی اور کیسی قطعی اور اٹل پیش گوئی ہے مگر آہ مرزا جی محمدی بیگم اور اس کے شوہر دونوں کی زندگی ہی میں چل بسے اور نکاح کی آرزو دل ہی میں رہ گئی۔اور اس طرح مرزا جی خود اپنے مقرر کردہ معیار پر جھوٹے ثابت ہوئے۔

## تیسری پیش گوئی:

مرزا جی نے پیش گوئی کی کہ قادیان طاعون سے محفوظ رہے گا کیونکہ یہ اس کے رسول کی تخت گاہ ہے، آپ کے الفاظ یہ ہیں:۔

(۱)۔"لنا من الطاعون أمان ولا تخوفوني من هذه النيران فإن النار غلامنا بل غلام الغلمان "،یعنی ہمارے لئے طاعون سے امان ہے مجھ کو طاعون سے مت ڈراؤ، طاعون ہمارا غلام بلکہ غلاموں کا غلام ہے۔(مواہب الرحمٰن)(۳)۔

(۲)۔خدا ایسا نہیں کہ قادیان کے لوگوں کو عذاب دے حالانکہ تو ان میں رہتا ہے، وہ اس گاؤں کو طاعون کی دستبرد اور اس کی تباہی سے بچالے گا، اگر تیرا پاس مجھے نہ ہوتا اور تیرا اکرام مدنظر نہ ہوتا تو میں اس گاؤں کو ہلاک کردیتا۔(دافع البلاء)(۴)۔

---

(۱) ایک پیش گوئی پیش از وقوع کا اشتہار، ۱۰رجولائی ۱۸۸۸ء،((مجموعہ اشتہارات)):(۱۵۸/۱)۔

(۲)((روحانی خزائن)):(۳۱/۱۱)۔

(۳)((روحانی خزائن)):(۲۴۲/۱۹)۔ (۴)(ص:۷)،((روحانی خزائن)):(۲۲۷/۱۸)۔

(۳)۔ خدا تعالی بہر حال جب تک طاعون دنیا میں رہے گو ستر برس تک رہے قادیان کو اس خوفناک تباہی سے محفوظ رکھے گا کیونکہ یہ اس کے رسول کی تخت گاہ ہے اور یہ تمام امتوں کے لئے نشان ہے۔(حوالہ مذکور)(۱)۔

اخبار الحکم میں مولوی عبدالکریم امام مرزا لکھتے ہیں:۔

"حضرت مسیح موعود نے اپنی راستی اور شفاعت کبری کا یہ ثبوت پیش کیا ہے کہ قادیان کی نسبت تحدی کردی ہے کہ وہ طاعون سے محفوظ رہے گا"۔

یہ ہے قادیان کے حفاظت وامان سے متعلق مرزا جی کی پیش گوئی مگر انجام کیا ہوا، طاعون قادیان میں آیا اور بقول مرزا جی کے زور کا آیا ایسا کہ انسانوں کی صفائی کرنے لگا، چنانچہ خود فرماتے ہیں:۔

''طاعون کے دنوں میں جب کہ قادیان میں طاعون کا زور تھا میرا لڑکا بیمار ہوگیا''۔ (حقیقۃ الوحی)(۲)۔

((اخبار البدر)) کے اڈیٹر لکھتے ہیں:۔

''قادیان میں طاعون نے صفائی شروع کردی''۔(۱۶/اپریل ۱۹۰۴ء)۔

قارئین کرام! دیکھا مرزا کی یہ پیش گوئی بھی کیسی غلط اور کذب وافتراء ثابت ہوئی۔

## چوتھی پیش گوئی:

مرزا جی نے پیش گوئی کی کہ:۔

''ہم مکہ میں مریں گے یا مدینہ میں''۔(میگزین ۱۴/جنوری ۱۹۰۶ء)۔

مگر آہ مرزا جی کو عمر بھر مکہ یا مدینہ جانا تک نصیب نہ ہوا اور لاہور ہی میں حج کئے بغیر موت آگئی اور اس طرح یہ پیش گوئی بھی یکسر غلط اور جھوٹ ثابت ہوئی ہے۔

(۱)(ص:۱۰)،((روحانی خزائن)):(۱۸/۲۳۰)۔ (۲)((روحانی خزائن)):(۲۲/۸۷)۔

## پانچویں پیش گوئی:

مرزاجی نے ایک بیمار کے شفایاب ہونے کی پیش گوئی کی، چنانچہ ارشاد ہے:۔

۲۷/ اگست ۱۹۰۷ء صاحبزادہ مبارک احمد تو سخت تپ سے بیمار ہیں اور بعض دفعہ بے ہوشی تک نوبت پہنچ جاتی ہے۔ ان کی نسبت آج الہام ہوا ''قبول ہوگئی'' نو دن کا بخار ٹوٹ گیا یعنی دعا قبول ہوگئی کہ اللہ تعالیٰ میاں موصوف کو شفا دے گا۔ (میگزین تمبر ۱۹۰۷ء)۔

اس پیش گوئی کا انجام مرزاجی کے خود کے الفاظ میں سنئے:۔

''۱۶/ستمبر کو صبح کے وقت میاں مبارک احمد انتقال کر گئے''۔ (میگزین تمبر ۱۹۰۷ء)۔

برادران اسلام! آپ نے دیکھا کہ یہ مرزا کی ملہمانہ پیش گوئی بھی کس طرح غلط اور کذب وافتراء ثابت ہوئی۔ اس پیش گوئی کے خاتمہ پر اخبارات میں ایک شور مچ گیا اور مرزاجی کی خوب تذلیل ہوئی۔

## چھٹی پیش گوئی:

مرزاجی خود اپنی عمر سے متعلق ایک زبردست پیش گوئی فرماتے ہیں، چنانچہ فرماتے ہیں:

خدا تعالیٰ نے مجھے صریح لفظوں میں اطلاع دی تھی کہ تیری عمر اسی (۸۰) برس کی ہوگی اور یا یہ پانچ چھ سال زیادہ یا پانچ چھ سال کم ... اور جو ظاہر الفاظ وحی کے متعلق ہیں وہ تو چھہتر (۷۶) اور چھیاسی (۸۶) کے اندر عمر کی تعیین کرتے ہیں۔ (ضمیمہ جلد پنجم براہین احمدیہ)۔

مرزاجی کی مدت عمر پیش گوئی بالا کے لحاظ سے اسی (۸۰) سال یا کم سے کم چھہتر (۷۶) سال ہونی چاہئے، مگر آہ اس نبی کاذب کی پیش گوئی خود اس کی عمر سے متعلق جھوٹ ثابت ہوئی کہ مرزاجی کی عمر صرف ۶۸ سال کی ہوئی۔ (رسالہ نور الدین)

برادران اسلام! یہ ہیں بعض پیش گوئیاں مرزاجی کی جن میں سے ایک ایک کا کذب وافترا ہونا آپ نے دیکھ لیا، ان کے علاوہ اور بھی ایک معقول تعداد ان کی پیش

گوئیوں کی ہے جسے علماء اسلام نے سرتاسر غلط و بے بنیاد ثابت کر دیا ہے اور پھر تمام پیش گوئیوں میں صرف ایک پیش گوئی کا بھی کذب ثابت ہو جانا خود مرزا کے بقول ان کے کاذب ومفتری ہونے کے لئے کافی ہے۔

آہ! کہاں اللہ تعالی کے پاک اور مقدس انبیاء ورسل اور کہاں مرزا جیسا کاذب ومفتری، اللہ تعالی کے سچے انبیاء کی پیش گوئیاں ہمیشہ سچی ہوا کرتی ہیں، یہ بات کیوں کر عقل میں آسکتی ہے کہ اللہ تعالی کے سچے نبی کسی امر سے متعلق پیش گوئی فرمائیں اور وہ اپنے وقت پر صادق نہ ہو کہ اس سے اللہ تعالی کا وعدہ خلاف ہونا نکلتا ہے جس سے اس کی ذات منزہ اور پاک ہے۔

ارشاد ہے: ﴿فَلَا تَحْسَبَنَّ اللّٰهَ مُخْلِفَ وَعْدِهٖ رُسُلَهٗ اِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ ذُو انْتِقَامٍ﴾ (سورہ ابراہیم) (۱)۔ خدا کو اپنے رسولوں کے ساتھ وعدہ خلاف ہرگز مت سمجھو، اللہ تعالی بڑا غالب بدلہ لینے والا ہے۔ ﴿فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ﴾ (۲)۔

تمت

۱۵/ جمادی الاولی ۱۳۵۲ھ

(۱) ابراہیم: ۴۷۔ (۲) الانعام: ۴۵۔

﴿هَذَا كِتَابُنَا يَنطِقُ عَلَيُكُم بِالُحَقِّ﴾

انجمن اشاعت الاسلام

کے سلسلۂ تبلیغ ودعوت کا

ٹریکٹ نمبر (۲)

# اظہارِ حقیقت

تالیف

محدّث علامہ شیخ محمّد ابوالقاسم سیف بن محمّد سعید بنارسی

تحقیق وتعلیق

عبدالاحد احسن جمیل آل عبدالرحمٰن

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد لله رب العالمين، ولا عدوان إلا على الظالمين والصلاة والسلام على صفوته وخيرته محمد خاتم النبيين وعلى آله وصحبه وأوليائه أجمعين إلى يوم الدين ۔ أما بعد:

بنارس میں جب سے قادیانیوں کے فتنہ نے سر اٹھایا ہے مسلمانوں کا زبردست تقاضا ہے کہ ان کو حقیقت مرزائیت سے آگاہ کیا جائے، اس لئے انجمن اشاعت الاسلام نے مصمم ارادہ کرلیا ہے کہ وقتاً فوقتاً مختلف رسالے شائع کئے جائیں جن میں فرقہ مرزائیہ کے مسئلے بیان کئے جائیں تاکہ مسلمان ان مسئلوں سے کماحقہ واقف ہوجائیں اور کسی کے بہکانے کا ان پر اثر نہ ہو، چنانچہ ایک رسالہ شائع ہوچکا ہے دوسرا یہ حاضر ہوتا ہے۔

**بانی فرقۂ قادیانیہ:**

پنجاب میں امرتسر سے مشرق مشہور مقام بٹالہ ہے جو ضلع گرداسپور کی تحصیل ہے، بٹالہ سے (۱۱) میل کے فاصلہ پر ایک چھوٹا سا قصبہ قادیان ہے جس میں مسلمان، ہندو، اور سکھ آباد ہیں، وہاں ایک معمولی حیثیت کے زمیں دار حکیم مرزا غلام مرتضٰی صاحب قوم مغل سے تھے ان کے یہاں ایک لڑکا سیندھی بیگ عرف مرزا غلام احمد ۱۲۶۱ ہجری میں پیدا ہوا، (تریاق القلوب): (ص: ۶۸) (۱)، زمانہ کی گردش سے آراضی ہاتھوں سے نکلنے لگی اور تنگی پر تنگی آنے لگی تو مرزا غلام احمد صاحب جوان ہوکر معاش کی تلاش کے لئے باہر نکلے اور سیالکوٹ کی کچہری میں پندرہ روپیہ ماہوار پر ملازم ہوگئے، اسی اثناء میں لالہ بھیم سن وکیل سیالکوٹ سے قانون پڑھنا شروع کیا اور فرصت کے اوقات میں کمرہ کا دروازہ بند کرکے

(۱) ((روحانی خزائن)): (۲۸۳/۱۵)۔

چراغ جلا کر تسخیر کے عملیات کی مشق شروع کردی، (صدائے حق ): (ص: ۳)۔ مطالعۂ قانون کے بعد مختاری کا امتحان دیا لیکن فیل ہوگئے آخر ملازمت چھوڑ کر وطن واپس آئے اور تصنیف وتالیف کے میدان میں قدم رکھا۔ ایک کتاب (( براہین احمدیہ )) کے لئے چندہ کی اپیل کا اشتہار دیا۔ روپیہ آنا شروع ہوگیا، اور کتاب مذکور طبع ہونے لگی ( تاریخ مرزا وصدائے حق )، اس کتاب میں مرزا صاحب نے حضرت عیسی علیہ السلام کا آسمان پر جانا تسلیم کیا ہے، حاشیہ: (ص: ۳۶۱ )(۱)، اور جلالیت کے ساتھ دنیا پر اترنا بھی، (ص: ۵۰۵ )(۲) بلکہ دوبارہ حضرت عیسی کے آنے کا ان لفظوں میں اقرار کیا:

''جب حضرت مسیح علیہ السلام دوبارہ اس دنیا میں تشریف لائیں گے تو ان کے ہاتھ سے دین اسلام جمیع آفاق واقطار میں پھیل جائے گا''۔ (براہین احمدیہ حاشیہ: (ص: ۴۹۸۔۴۹۹))(۳)۔

نیز اس کتاب کو "الہامی تائید" سے بتایا ہے اور لکھا ہے کہ ''یہ کتاب میں نے خواب میں آنحضرت ﷺ کے سامنے پیش کی تو آپ نے اس کو قبول فرمایا'' (ص: ۲۴۸ )(۴)، اور یہ بھی بتایا ہے کہ ''اس وقت آپ مامور ومبعوث بھی ہوچکے تھے''، (حقیقۃ الوحی: (ص: ۱۹۹۔۲۰۰ ))(۵)۔ سلسلہ تالیف وتصنیف کے ساتھ ہی بیعت کا سلسلہ بھی شروع کردیا، جب اس میں کامیابی نظر آئی تو دسمبر کی تعطیلوں میں قادیان میں اپنے مریدوں کا سالانہ جلسہ بھی کرنا شروع کردیا، رفتہ رفتہ آپ نے اپنی بابت مثیل عیسی ہونے کا دعوی کیا۔ مریدوں نے اسے قبول کرلیا۔ اس کے بعد حضرت عیسی کے مرجانے کا اعلان کیا اور ثبوت میں آیت

---

(۱)(( روحانی خزائن )): (۴۳۱/۱)۔

(۲)(( روحانی خزائن )): (۶۰۲/۱)۔

(۳)(( روحانی خزائن )): (۵۹۳/۱)۔

(۴)(( روحانی خزائن )): (۲۷۵/۱)۔

(۵)(( روحانی خزائن )): (۲۰۲/۲۲)۔

﴿إِنِّي مُتَوَفِّيكَ﴾ وغیرہ پیش کی۔ مریدوں نے کہا کہ آپ نے (( براہین احمدیہ ))(۱) میں تو یہ معنی کیئے ہیں کہ اے عیسی میں تجھ کو پوری نعمت دوں گا، (ص: ۵۱۹)، اور حدیثوں میں ان کے دوبارہ آنے کا صاف صاف ذکر موجود ہے۔ تو آپ نے فرمایا کہ اس کا مصداق میں ہوں، لوگوں نے کہا کہ حضرت عیسی کے ساتھ پہلے امام مہدی کا ظہور ضروری ہے تو جواب دیا کہ وہ مہدی بھی میں ہی ہوں۔ لوگوں نے کہا جب (( براہین احمدیہ )) آنحضرت ﷺ کے سامنے پیش ہوئی تھی تو آپ نے عیسی علیہ السلام کے آسمان پر جانے اور دوبارہ آنے والی عبارت اور ﴿مُتَوَفِّيكَ﴾ کے معنی بھی ضرور ملاحظہ فرمائے ہوں گے تو اب یہ غلط کیسے ہوگیا؟ مرزا صاحب نے فرمایا مجھے الہام تو اس وقت بھی ہوا تھا کہ مسیح موعود تو ہی ہے لیکن میں سابق عقیدہ پر ہی قائم رہا اور اس وحی کی اس وقت تک میں نے پرواہ نہ کی جب تک کہ بار بار مجھے بذریعہ وحی کے بتلایا نہ گیا کہ تو ہی مسیح موعود ہے۔ لوگوں نے کہا کہ اچھا پھر ایسی فاحش غلطی پر آنحضرت ﷺ نے کوئی تنبیہ کیوں نہ فرمائی؟ آپ تو خیر اسی عقیدہ پر جمے رہے کیا آنحضرت ﷺ کا بھی یہی عقیدہ تھا؟ اگر تھا تو آپ کا نیا دعوی غلط ہے۔ اور اگر آپ نے خواب مذکور جھوٹ لکھا ہے تو بھی آپ کا یہ نیا دعوی جھوٹا ہے، غرض اس وقت سے مسلمانوں نے مرزا صاحب سے کنارہ کشی اختیار کرلی۔ لیکن پھنسے ہوئے لوگ نہ نکل سکے۔ آخر ایک روز مرزا صاحب نے موقع مناسب دیکھ کر نبوت کا بھی دعوی کھلم کھلا کردیا۔ یہ ہے مرزا صاحب کے دعویٰ کی حقیقت۔

جو ان کے اشتہارات اور تصانیف سے آفتاب نیمروز کی طرح ظاہر ہے اور علماء اہل سنت نے اپنی تالیفات میں ایک ایک کو بالتفصیل بیان کیا ہے جیسا کہ پہلے ٹریکٹ میں شائع ہو چکا ہے۔

---

(۱) (( روحانی خزائن )): (۱/۶۲۰)۔

## ضروری مسئلے

مرزا صاحب نے جن مسئلوں کو قرآن وحدیث کے خلاف بیان کیا اور اپنے دعوے کو ان سے متعلق رکھا اور انہی پر اپنے فرقے کی بنیاد رکھی ہے وہ چار مسئلے ہیں۔

اول: مرزا صاحب فرماتے ہیں کہ حضرت عیسیٰ کو ان کی قوم یہود نے گرفتار کرا کے سولی دلوادی۔ سولی سے آپ نیم جان اتارے گئے اور خفیہ طور سے مرہم پٹی کر کے کشمیر بھگ آئے، یہاں آپ (۸۷) سال زندہ رہے پھر مر گئے، چنانچہ شہر سری نگر کشمیر محلّہ خان یار میں آپ کی قبر موجود ہے، (الھدیٰ: (ص:۱۰۹)) (۱)۔

دوم: مرزا صاحب فرماتے ہیں کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام فوت ہو گئے اور چونکہ فوت شدہ انسان دنیا میں واپس نہیں آتا اس لئے حدیثوں میں جس عیسیٰ کے آنے کی خبر دی گئی ہے اس سے کوئی دوسرا شخص مراد ہے جو حضرت عیسیٰ کا مثیل ہوگا اور وہ مسیح موعود میں ہوں، (ازالہ اوہام) (۲)۔

سوم: مرزا صاحب فرماتے ہیں کہ حدیثوں میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے پیشتر امام مہدی کے ظہور کی جو خبر دی گئی ہے وہ امام مہدی بھی میں ہی ہوں، (ازالہ) (۳)۔

چہارم: مرزا صاحب فرماتے ہیں کہ اس زمانہ کا نبی و رسول میں ہوں (۴) جو مجھ پر ایمان نہ لائے گا وہ کافر اور جہنمی ہے، (حقیقۃ الوحی) (۵)۔

### مسائل مذکورہ کی حقیقت

مرزا صاحب کے مسائل اربعہ مذکورہ بالکل غلط اور قرآن وحدیث اور ائمہ دین کی تصریحات کے یکسر خلاف ہے۔

---

(۱) ((روحانی خزائن)): (۳۶۱/۱۸)۔
(۲) ازالہ اوھام: (ص:۱۹۰)، ((روحانی خزائن)): (۱۹۲/۳)۔
(۳) ازالہ اوھام: (ٹائٹل)۔
(۴) ((روحانی خزائن)): (۲۰۶/۲۲)۔
(۵) تذکرہ: (ص:۳۳۶)، ((روحانی خزائن)): (۱۶۷/۲۲)۔

اول: حضرت عیسی علیہ السلام نہ تو سولی پر چڑھائے گئے اور نہ فوت ہوئے اللہ تعالی نے صاف صاف فرمایا ہے: ﴿وَمَا قَتَلُوهُ وَمَا صَلَبُوهُ﴾ (۱)، یعنی انہوں نے حضرت عیسی کو نہ قتل کیا اور نہ سولی پر چڑھایا۔ پس جب حضرت عیسی علیہ السلام کی نسبت سولی کا واقعہ ہی غلط ہوا تو مرہم پٹی اور ہجرت کشمیر کا سارا قصہ ہی غلط اور باطل ہو گیا۔

خشت اول چوں نہد معمار کج　　　تا ثریا می رود دیوار کج (۲)۔

دوم: حضرت عیسی علیہ السلام زندہ آسمان کی طرف اٹھا لئے گئے جیسا کہ اللہ تعالی نے آیت مذکورہ کے آخر میں فرمایا: ﴿وَمَا قَتَلُوهُ يَقِيناً ☆ بَل رَّفَعَهُ اللَّهُ إِلَيْهِ وَكَانَ اللَّهُ عَزِيزاً حَكِيماً﴾ (۳)۔ یعنی انہوں نے حضرت عیسی علیہ السلام کو یقیناً قتل نہیں کیا بلکہ ان کو اللہ نے اپنی طرف اٹھا لیا اور اللہ غالب ہے (اپنے کاموں میں) حکمت والا ہے۔

حضرت عیسی علیہ السلام قیامت کے قریب پھر دنیا میں نازل ہوں گے اور حج کریں گے پھر ان کو موت (مدینہ طیبہ میں) آئے گی اور روضۂ نبویہ میں دفن ہوں گے۔ جیسا کہ آنحضرت علیہ السلام نے فرمایا ہے: (ينزل عيسى بن مريم من السماء) (کنز العمال: (ج ۷/۲۶۸)) (۴)، "إلى الأرض فيتزوج ويولد له" (۵)، "ليهلن ابن مريم بفج الروحاء، حاجا" (صحیح مسلم: (ص:۴۷۲)) (۶)، "ويمكث خمسا

(۱) النساء: ۱۵۷۔　　(۳) النساء: ۱۵۷۔۱۵۸۔

(۲) ترجمہ: اگر معمار عمارت کی پہلی اینٹ ٹیڑھی رکھے گا تو عمارت چاہے ثریا تک پہنچ جائے ٹیڑھی ہی رہے گی۔

(۴) ((کنز العمال)): (۷/۲۷۴)، اور دیکھیں: ((تاریخ دمشق)) از ابن عساکر: (۴۷/۵۰۵)۔

(۵) العلل المتناہیہ از ابن الجوزی: (۲/۴۳۳)، حدیث: ۱۵۲۹، مسند الفردوس از دیلمی: (۳۶۵/۴)، حدیث: ۷۰۵۴، اس کی سند ضعیف جدا ہے۔

(۶) ((صحیح مسلم)): کتاب الحج، باب اہلال النبی ﷺ وحدیہ، حدیث: ۱۲۵۲۔

وأربعين سنة ثم يموت فيدفن معي في قبري فأقوم أنا وعيسى ابن مريم من قبر واحد بين أبي بكر وعمر ''(مشکاۃ: (ص:۴۷۲)) باب نزول عیسیٰ (۱)۔یعنی حضرت عیسیٰ بن مریم زمین پر اتریں گے (کنز العمال میں ہے کہ: آسمان سے اتریں گے)، پھر نکاح کریں گے اور ان کے اولاد ہوگی، (صحیح مسلم میں ہے کہ مقام ''فج الروحاء'' سے حج کا احرام باندھیں گے)، آپ ۴۵ سال رہیں گے پھر مریں گے۔ اور میرے پاس میرے مقبرہ میں دفن ہوں گے۔ پس میں اور حضرت عیسیٰ بن مریم دونوں ایک ہی مقبرہ سے اٹھیں گے درمیان ابوبکر رضی اللہ عنہ اور عمر رضی اللہ عنہ کے۔ یہ حدیث مرزا صاحب کے نزدیک بھی مسلم ہے اور اس کو انہوں نے محمدی بیگم سے نکاح کی پیش گوئی میں پیش کیا ہے، (دیکھو: ((حاشیہ ضمیمہ انجام آتھم)): (ص:۵۳)) (۲)۔ اور حضرت مسیح کا آنحضرت ﷺ کی قبر میں دفن ہونا بھی مانا ہے، دیکھو ((کشتی نوح)): (ص:۱۵)، و ((ازالہ)): (ص:۱۹۶)) (۳)۔

اس حدیث سے چند باتیں مندرجہ ذیل معلوم ہوئیں:

(۱)۔ اس حدیث میں صاف صاف مذکور ہے کہ حضرت عیسیٰ زمین پر اترنے کے

---

(۱) العلل المتناهية از ابن الجوزی: (۴۳۳/۲)، حدیث: ۱۵۲۹، یہ حدیث ضعیف جدا ہے، اس کی سند میں ایک راوی ''عبدالرحمٰن الافریقی'' ہے، جو بہت ہی ضعیف ہے۔ شیخ البانی رحمہ اللہ نے ((سلسلۃ الاحادیث الضعیفہ)) (۱۴۱/۱۴)، حدیث: ۶۵۶۲، میں اس کو ''منکر'' کہا ہے۔ یہ حدیث سنداً اتنا ضعیف ہونے کے ساتھ واقع اور حال سے بھی اس کی تضعیف ہوتی ہے۔ کیوں کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے حجرہ میں جہاں نبی کریم ﷺ دفن ہیں آپ کے ساتھ آپ کے دونوں ساتھی ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما کے دفن ہونے کے بعد اب وہاں کوئی جگہ نہیں رہ گئی ہے۔ مؤلف رحمہ اللہ نے یہاں اس حدیث سے اس لئے استدلال کیا ہے کیوں کہ مرزا غلام احمد قادیانی بھی اس حدیث کو تسلیم کرتا تھا اور اس کو صحیح مانتا تھا۔ ہم اگر اس حدیث کا لائق استدلال ہونا فرض بھی کرلیں جو کہ صحیح نہیں ہے تو بھی اس سے مسیح علیہ السلام کا مرنا اور قادیانی کا نبی ہونا لازم نہیں آتا۔ واللہ اعلم۔

(۲) ((روحانی خزائن)): (۳۳۷/۱۱)۔ (۳) ((روحانی خزائن)): (۱۶/۱۹) (۳۵۴/۳)۔

۴۵ سال بعد مریں گے "ثم یموت" کو بار بار پڑھو۔ پس چونکہ ابھی تک آپ نہیں اترے اس لئے آپ مرے بھی نہیں۔

(۲)۔ اس حدیث میں مسیح موعود کی آئندہ عمر ۴۵ سال بتلائی گئی ہے۔ مرزا صاحب ساری عمر کے لحاظ سے اس سے کہیں زیادہ رہے اور تبلیغی عمر کے لحاظ سے (۲۶) سال یا زیادہ سے زیادہ (۳۰) سال۔

(۳)۔ اس حدیث میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے نکاح کرنے اور اس نکاح سے اولاد ہونے کا ذکر ہے، بقول مرزا صاحب اس سے اگر محمدی بیگم کا نکاح مراد ہے تو مرزا صاحب تشریف بھی لے گئے اور محمدی بیگم سے نکاح نہیں ہوا۔ لہذا مرزا صاحب مسیح موعود بھی نہ ہوئے۔

(۴)۔ اس حدیث میں نہایت صراحت سے مذکور ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام روضۂ نبویہ میں دفن ہوں گے۔ آپ کی قبر آنحضرت ﷺ کی قبر کے ساتھ متصل ہوگی، اور یہ سب کو معلوم ہے کہ جناب مرزا صاحب ۱۹۰۸ء میں لاہور میں مرے اور قادیان ضلع گرداسپور میں دفن ہوئے۔ کہاں مدینہ طیبہ اور کہاں قادیان؟ مرزا صاحب نے تو زندگی میں بھی مکہ و مدینہ نہ دیکھا بھلا مرنے کے بعد کیوں کر مدینہ طیبہ پہونچ جاتے؟ پھر وہ مسیح موعود کیسے ہو گئے؟

(۵)۔ جس کے پاس دفن کرنے کو کہا جاتا ہے وہ شخص پہلے فوت شدہ ہوتا ہے اور جو شخص کو کسی کے پاس دفن کرنے کے لئے بولا جاتا ہے وہ پیچھے مرتا ہے۔ پس جب آنحضرت ﷺ نے فرمایا "**یدفن معی**" یعنی عیسیٰ میرے پاس دفن کئے جائیں گے تو معلوم ہوا کہ آنحضرت ﷺ پہلے انتقال فرمائیں گے اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام بعد میں فوت ہوں گے۔

اور ظاہر ہے کہ آنحضرت ﷺ نے حدیث مذکور اپنی دنیوی حیات میں بیان فرمائی تھی۔ پس عیسی علیہ السلام آنحضرت ﷺ کی زندگی تک تو نہیں مرے تھے۔ پھر ہم کسی شخص کے کہنے سے کیسے مان لیں کہ حضرت عیسی صدیوں پیشتر آنحضرت ﷺ سے کشمیر جا کر مر گئے تھے۔ کہاں کشمیر اور کجا مدینہ شریف؟ ع ۔

چہ نسبت خاک را با عالم پاک (۱)

جواب شبہ: مسلمانوں کو مغالطہ دیا جاتا ہے کہ حدیث مذکور میں "فـي قبـري" آیا ہے۔ بھلا آنحضرت کی قبر میں کیونکر حضرت عیسی دفن ہوں گے جب کہ آنحضرت اپنی قبر میں موجود ہیں۔ نیز آپ کی قبر کھودنا آپ کی سخت توہین ہے۔

جواب: اس شبہ کا یہ ہے کہ یہ اعتراض محض بے علمی پر مبنی ہے۔ حدیث مذکور میں قبر بمعنی مقبرہ ہے۔ زبان عربی کا قاعدہ ہے کہ اسم مصدر اپنے مشتقات اسم ظرف وغیرہ کے معنی میں اکثر آیا کرتا ہے جیسے نھر بمعنی منھر (پانی بہنے کی جگہ) ملا علی قاری محدث مکی اور شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے حدیث مذکور کی شرح میں صراحت کی ہے کہ اس جگہ قبر بمعنی مقبرہ ہے علاوہ ازیں حدیث مذکور میں "یدفن معي" صاف وارد ہے یعنی میرے پاس دفن کئے جائیں گے اور ''مع'' کے معنی عربی میں پاس اور نزدیک کے ہوتے ہیں۔ اور جب دو قبریں پاس پاس ہوں تو کہا جا سکتا ہے کہ دونوں ایک ہیں۔ چنانچہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ و حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی قبریں بھی روضۂ شریف کے اندر آنحضرت ﷺ کی قبر اطہر کے پاس ہیں دیکھو مرزا صاحب بھی خود یہی لکھتے ہیں کہ:۔

''آنحضرت ﷺ کے روضہ کے پاس مدفون ہو''، (ازالہ اوہام طبع پنجم): (ص:

---

(۱) ترجمہ: مٹی کو پاک عالم سے کیا نسبت۔

۱۹۶)(۱)،اور فرماتے ہیں:۔

''مگر ابوبکر وعمر رضی اللہ عنہما کو یہ رتبہ ملا کہ آنخضرت ﷺ سے ایسے ملحق ہو کر دفن کئے گئے کہ گویا ایک ہی قبر ہے''۔((نزول المسیح)):(ص:۴۷)(۲)،پس جس طرح مرزا صاحب حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ وعمر رضی اللہ عنہ اور آنخضرت ﷺ کی تین قبروں کو ایک قبر کہتے ہیں اسی طرح آنخضرت ﷺ اور حضرت عیسی علیہ السلام کی قبر بھی ایک ہے گو حضرت عیسی آنخضرت ﷺ کے متصل ہی مابین ابوبکر رضی اللہ عنہ وعمر رضی اللہ عنہ مدفون ہوں گے چنانچہ آج تک اس موقع پر ایک قبر کی جگہ خالی پڑی ہوئی ہے۔

حضرت عبداللہ بن سلام (رضی اللہ عنہ) صحابی نے آنخضرت ﷺ کی صفتیں جو تورات میں مرقوم تھیں جب بیان فرمائیں تو یہ بھی کہا کہ تورات میں یہ بھی لکھا ہے کہ "وعیسی بن مریم یدفن معه "(مشکاۃ:(ص:۵۰۶))(۳)،یعنی آنخضرت ﷺ کے پاس متصل حضرت عیسی دفن کئے جائیں گے ابو مودود مدنی جو صحابی کے شاگرد ہیں،اور بڑے جید عالم تابعی خاص مدینہ طیبہ کے باشندہ ہیں وہ شہادت دیتے ہیں کہ "قد بقي في البيت موضع قبر" (ترمذی،مشکاۃ)(۴)یعنی روضۂ نبوی میں ابتک ایک قبر کی جگہ باقی ہے۔وفي رواية الطبراني: «يدفن عيسى رضي الله عنه مع رسول الله ﷺ، وصاحبيه فيكون قبره رابعاً»،(فتح الباری انصاری:(۲۸۱/۱۰))(۵) آج تک بھی وہ

---

(۱)((روحانی خزائن)):(۳۵۲/۳)۔ (۲)((روحانی خزائن)):(۴۲۵/۱۸)۔

(۳)سنن ترمذی: أبواب المناقب، باب، حدیث:۳۶۱۷،اس حدیث کی سند میں ایک راوی عثمان بن الضحاک یا ضحاک بن عثمان ہیں جو کہ ضعیف ہیں،گویا یہ حدیث بھی ضعیف ہے،اور ایسا لگتا ہے کہ چونکہ مرزا غلام احمد قادیانی کو بھی عیسی علیہ السلام کا نبی ﷺ کے متصل دفن ہونا قبول ہے اس لئے مناظرانہ اسلوب اپناتے ہوئے مؤلف نے اسی کی دلیل سے اس کا جواب دیا ہے۔ (۴) ایضا۔

(۵) یہ روایت مؤلف رحمہ اللہ نے اثنائے مراجعہ اضافہ کیا ہے۔ دیکھیں:((المعجم الکبیر)) از طبرانی:(۱۵۸/۱۳)،

جگہ ویسی ہی خالی ہے جیسا کہ اکثر حاجیوں نے اپنی چشم دید شہادت دی ہے جس کو شک ہو وہ خود جا کر دیکھ کر اپنا اطمینان کر سکتا ہے (۱)۔ وللہ الحمد والمنۃ

(۶)۔ حدیث مذکور سے یہ بھی معلوم ہوا کہ آنحضرت ﷺ نے اپنے حجرۂ مبارکہ میں صرف چار قبروں کی خبر دی ہے ایک اپنی، دوسری حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی تیسری حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی اور چوتھی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی، حضرت عائشہ نے آپ کے پہلو میں اسی حجرہ میں دفن کئے جانے کی اجازت آپ سے چاہی تھی تو آپ نے فرمایا تھا: "ما فيه إلا موضع قبري وقبر أبي بكر وعمر وعيسى بن مريم" (منتخب کنز العمال بر حاشیہ مسند احمد: ۶/۵۷) (۲)، یعنی وہاں تو سوائے میری قبر اور ابوبکر و عمر و عیسیٰ بن مریم کی قبر کے اور کسی کی جگہ نہیں ہے۔ مرزا صاحب کی قبر کی بابت نہ کوئی خبر ہے نہ کوئی جگہ، حضرت عائشہ کا خواب

---

حدیث: ۳۷۹۷، اس حدیث کی سند ضعیف ہے، امام بخاری رحمہ اللہ ((التاریخ الکبیر)): (۱/۲۶۲-۲۶۳)، میں فرماتے ہیں: "هذا لا يصح عندي ولا يتابع"۔

(۱) مؤلف رحمہ اللہ نے اس ضعیف روایت سے عیسیٰ علیہ السلام کا زندہ ہونا اور ان کا نبی ﷺ کے بعد انتقال کرنا اور نبی ﷺ کے جوار میں دفن ہونا اخذ کیا ہے، جبکہ قرآن کی آیت اور صحیح احادیث اس بات کی وضاحت کے لئے کافی ہیں، اور رہی بات روضۂ نبوی میں عیسیٰ علیہ السلام کے دفن ہونے کی اور اس میں ایک قبر کی جگہ خالی ہونے کی تو حدیث ضعیف ہے جس کی طرف اوپر اشارہ کیا جا چکا، اور حاجیوں کے شہادت دینے کی جو بات ہے تو ہمیں نہیں معلوم ہو سکا کہ مؤلف رحمہ اللہ نے کس بنیاد پر یہ بات کہی ہے، جبکہ ۵۵۷ ہجری میں صلاح الدین زنگی نے قبروں کو چاروں طرف سے گھروا دیا تھا، اور موجودہ دور میں روضہ شریف میں دو دیواریں ایسی ہیں جو بغیر کسی دروازے کی ہیں۔ واللہ اعلم۔

(۲) اس روایت کو ابن عساکر رحمہ اللہ نے ((تاریخ دمشق)): (۴۷/۵۲۳-۵۲۴) میں ذکر کیا ہے۔ حافظ ابن حجر رحمہ اللہ ((فتح الباری)): (۸/۱۴۲) میں فرماتے ہیں: "وروي عنها في حديث لا تثبت أنها استأذنت۔۔۔۔" ان سے (عائشہ رضی اللہ عنہا) سے ایک غیر ثابت روایت مروی ہے۔ اس کا مطلب ہوا کہ حافظ ابن حجر رحمہ اللہ نے اس حدیث کو ذکر کرنے سے پہلے ہی یہ بتلا دیا کہ یہ حجت کے قابل نہیں ہے۔ اور پھر یہ حدیث ((صحیح بخاری)) کی حدیث کے مخالف ہے جس میں ہے کہ جب عمر رضی اللہ عنہ زخمی ہوئے اور سمجھ گئے کہ اب بچنا نہیں ہے تو انہوں نے عائشہ رضی اللہ عنہا سے نبی ﷺ اور ابوبکر رضی اللہ عنہ کے ساتھ دفن ہونے کی اجازت مانگی تو انہوں نے کہا کہ: "كنت أريده لنفسي ولأوثرنه

میں تین چاند دیکھنے کا بھی یہی مطلب ہے کہ آنحضرت ﷺ آفتاب ہیں اور باقی تین چاند (۱)، یا یہ کہ حضرت عائشہ نے تین چاند دیکھے تھے انہوں نے اپنی زندگی میں وہاں تین قبریں دیکھیں، چوتھی قبر حضرت عیسی (علیہ السلام) کی چونکہ حضرت عائشہ کی زندگی میں وہاں نہیں ہوئی تھی اس لئے ان کو چوتھا چاند نہیں دکھایا گیا۔

(۷)۔ حدیث مذکور سے یہ بھی آشکارا ہوگیا کہ حضرت عیسی علیہ السلام حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے عہد تک بھی نہیں مرے تھے کیونکہ تین قبریں تو موجود ہیں اور چوتھی کی جگہ باقی پڑی ہے جو ابومودود تابعی کے زمانہ تک بھی خالی تھی اور اب تک اسی طرح خالی پڑی ہے (۲)۔

لہذا اس ایک ہی حدیث سے جو مرزا صاحب کو بھی من وعن تسلیم ہے ان کے تمام دعوے باطل ہوگئے۔

حج: حدیث مذکور نقل کرتے ہوئے ہم نے درمیان میں ((صحیح مسلم)) (ص:۴۰۸) کی حدیث کا ٹکڑہ جو عیسی علیہ السلام کے حج کرنے سے متعلق ہے بھی نقل کر دیا ہے، اس میں آنحضرت ﷺ نے قسم کھا کر فرمایا ہے "والذي نفسي بيده ليهلن ابن مريم بفج الروحاء

---

=اليوم على نفسي"، ((صحیح بخاری)): کتاب فضائل أصحاب النبی ﷺ، باب قصۃ البیعۃ والاتفاق علی عثمان بن عفان، حدیث: ۳۷۰۰، یعنی یہ جگہ میں نے اپنے لئے سوچ رکھی تھی لیکن آج عمر رضی اللہ عنہ کو اپنے اوپر فوقیت دیتی ہوں۔

(۱) یہ اشارہ ہے اس حدیث کی طرف جو امام مولک رحمہ اللہ موطا میں اپنی سند سے لائے ہیں، دیکھیں: ((موطأ امام مالک)): (۲/۳۲۵)، حدیث: ۹۳۷، ((مستدرک حاکم)): (۳/۶۳)، حدیث: ۴۴۰۱، اس حدیث کی سند صحیح ہے، البتہ یہاں ((مستدرک حاکم)) میں یہ اضافہ ہے کہ: "ثم توفي أبو بكر وعمر فدفنا في بيتها"۔ میں کہتا ہوں کہ: مجھے نہیں معلوم کہ اس حدیث کی شرح مؤلف رحمہ اللہ نے کس بنیاد پر کی ہے، اور نبی ﷺ کو سورج فرمایا ہے جب کہ خود ابوبکر رضی اللہ عنہ کے قول سے واضح ہے کہ اس میں نبی ﷺ بھی داخل ہیں اور پھر امام حاکم کے قول سے ظاہر ہوگیا کہ اس سے ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما ہی مراد ہیں اور عیسی علیہ السلام کا اس میں کوئی دخل نہیں۔ واللہ اعلم۔

(۲) چونکہ مؤلف رحمہ اللہ نے اس بات کی صراحت کی ہے کہ غلام احمد کو بھی یہ روایت تسلیم ہے، اسی وجہ سے اس کو زیر بحث لائے ہیں۔

حاجا أو معتمرا أو ليثنينهما"(۱) یعنی: اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے ضرور ضرور عیسی بن مریم حج اور عمرہ کا احرام باندھ کر تلبیہ مقام ''فج الروحاء'' سے (جو مکہ اور مدینہ کے درمیان میں ہے) پکاریں گے۔ اور یہ سب جانتے ہیں کہ مرزا صاحب قادیانی نے حج نہیں کیا۔ اگر مرزا صاحب واقعی مسیح موعود ہوتے تو اللہ تعالی تمام موانع دور کر کے ان کو حج کا شرف نصیب کرتا، تا کہ مسیح موعود کا یہ نشان کہ ''وہ حج کرے گا'' پورا ہو جاتا لیکن جب اللہ تعالی نے حج نصیب نہیں کرایا تو اس کے صاف معنی یہ ہوئے کہ اللہ تعالی نے حضرت مرزا صاحب کا دعوائے مسیحیت باطل کر دیا لہذا مرزا صاحب ہرگز مسیح موعود نہیں ہو سکتے۔

سوم: امام مہدی کی بابت احادیث میں صاف صاف وارد ہے کہ وہ حضرت فاطمہ وحضرات حسنین علیہم السلام کی اولاد سے ہوں گے، یعنی اہل بیت وآل رسول ہوں گے، ملک عرب کے بادشاہ ہوں گے، جیسا کہ آنحضرت ﷺ فرماتے ہیں "لا تذهب الدنيا حتى يملك العرب رجل من أهل بيتي يواطئ اسمه اسمي "(رواہ الترمذی وابوداؤد) (مشکاۃ: (ص: ۴۶۲) (۲)، یعنی دنیا فنا نہ ہوگی یہاں تک کہ میرے اہل بیت میں سے ایک شخص ملک عرب کا بادشاہ ہوگا۔ جس کا نام میرے نام پر (محمد) ہوگا۔ دوسری حدیث سے ثابت ہے کہ والد کا نام عبداللہ ہوگا، (مشکاۃ) (۳)۔

اب ذرا مرزا صاحب کو دیکھئے: نام: غلام احمد، باپ کا نام: غلام مرتضی۔ قوم کے مغل، عرب کی بادشاہت تو در کنار، عرب کا سفر بھی نصیب نہ ہوا، اسی ہندوستان میں غیر مسلم حکومت کی رعایا کی حیثیت سے رہے اور اسی حالت میں مر بھی گئے، پھر آپ کیوں کر مہدی

---

(۱) اس کی تخریج گذر چکی۔ (دیکھیں: ص: ۱۱۴)۔

(۲) رواہ الترمذی: أبواب الفتن، باب ما جاء في المهدي، حدیث: ۲۲۳۰، وابوداود: کتاب المھدی، حدیث: ۴۲۸۲، اس حدیث کی سند صحیح ہے۔ (۳) سنن ابوداود: کتاب المھدی، حدیث: ۴۲۸۲۔

ہوسکتے ہیں؟ انصاف! انصاف!!

چہارم: جس طرح آپ مسیح موعود نہیں ہوسکتے، جس طرح آپ مہدی آخرالزماں نہیں ہوسکتے، اسی طرح مرزا صاحب نبی اور رسول بھی نہیں ہوسکتے۔ اس لئے کہ نبوت ورسالت یعنی خدا کی پیغمبری آنحضرت ﷺ پر ختم کردی گئی جیسا کہ سورہ احزاب کی آیت ﴿وَلٰكِن رَّسُولَ اللّٰهِ وَخَاتَمَ النَّبِيِّينَ﴾ (۱) اس مسئلہ میں نص صریح ہے، اس کے معنی آنحضرت ﷺ نے خود واضح فرمادیئے ہیں کہ میں نبوت کے محل کی آخری اینٹ ہوں میرے بعد نہ کوئی رسول ہے نہ کوئی نبی (مسند احمد، صحیح بخاری، جامع ترمذی، صحیح مسلم) (۲) اس مسئلہ کو مفصل دیکھنا ہو تو ٹریکٹ (ختم نبوت) کا انتظار کریں۔ مرزا صاحب نے تو ادعاء نبوت کو کفر وخروج از اسلام قرار دیا ہے آپ فرماتے ہیں: ”وما كان لي أن أدعي النبوة وأخرج من الإسلام وألحق بقوم كافرين“ (حمامة البشری: (ص: ۷۹)) (۳)، یعنی میں دعوائے نبوت کرکے اسلام سے خارج اور کافروں سے ملحق ہونا نہیں چاہتا۔ آنحضرت ﷺ نے بھی اپنے بعد مدعیان نبوت کو دجال وکذاب فرمایا ہے۔ یہ حدیث ((صحیح بخاری)) (۴) و ((مسلم)) (۵) میں ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے قریب ۳۰ کے ”دجالون کذابون“، اور ((ابوداود)) (۶)

(۱) الاحزاب: ۴۰۔

(۲) صحیح بخاری: کتاب المناقب، باب خاتم النبیین ﷺ، حدیث: ۳۵۳۵، صحیح مسلم: کتاب الفضائل، باب ذکر کونہ ﷺ خاتم النبیین، حدیث: ۲۲۸۶، مسند احمد: (۱۵/۸۷)، حدیث: ۹۱۶۷، سنن ترمذی: أبواب المناقب، باب، حدیث: ۳۶۱۳۔

(۳) ((روحانی خزائن)): (۷/۲۹۷)۔

(۴) کتاب المناقب، باب علامات النبوة فی الاسلام، حدیث: ۳۶۰۹۔

(۵) کتاب الفتن وأشراط الساعة، باب لا تقوم الساعة حتى يمر الرجل بقبر الرجل، فيتمنى أن يكون مكان الميت من البلاء، حدیث: ۱۵۷۔

(۶) کتاب الفتن والملاحم، باب ذکر الفتن ودلائلها، حدیث: ۴۲۵۲۔ اس حدیث کی سند صحیح ہے۔

و((ترمذی))(۱) میں ثوبان رضی اللہ عنہ سے بلفظ ''کذابون ثلاثون'' مروی ہے، (مشکاۃ: (ص:۴۵۷))۔

دجال کا معنی ہے ایسا شخص جو بہت مکر وفریب سے کام لے۔ کذاب کا معنی ہے ایسا شخص جو بہت جھوٹ بولے۔ آنحضرت ﷺ نے یہ ایک ایسی پہچان بتادی ہے کہ عالم ہو یا جاہل، بڑا ہو یا چھوٹا، شہری ہو یا دیہاتی، ہر مسلمان جس کسی شخص کو دعوائے نبوت کرتے سنے فوراً معلوم کرلے کہ یہ مدعی نبوت فرمان نبی ''دجالون کذابون''(۲) میں سے ایک ہے کیونکہ آنحضرت ﷺ نے اپنے اس فرمان کے بعد بطور دلیل کے بیان فرمادیا ہے "وأنا خاتم النبیین لا نبي بعدي "(۳) میں خاتم النبیین ہوں میرے بعد کوئی نبی نہیں ہوگا، اور فرمایا:"إن الرسالة والنبوة قد انقطعت فلا رسول بعدي ولا نبي "(جامع ترمذی: (ص:۳۳۱))(۴)، یعنی آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ رسالت اور نبوت منقطع ہوچکی ہے، پس میرے بعد نہ کوئی رسول ہوگا نہ کوئی نبی ہوگا۔ والحمدللہ۔

خلاصہ یہ کہ نہ تو حضرت عیسیٰ صلیب دیئے گئے، نہ ملک کشمیر میں گئے اور نہ مرے۔ بلکہ ان کو اللہ تعالیٰ نے اپنی قدرت وحکمت سے زندہ آسمان پر اٹھالیا۔ آپ آخر زمانہ میں دنیا میں آسمان سے نازل ہوں گے۔ حج کریں گے، نکاح کریں گے اولاد ہوگی۔ ۴۵ سال رہیں گے، پھر مدینہ طیبہ میں مریں گے اور آنحضرت ﷺ کے پہلو میں روضۂ اطہر میں دفن کئے جائیں گے۔ ان کی قبر کے لئے آج تک جگہ خالی پڑی ہے ان چار قبروں کے سوا پانچویں قبر کی وہاں پر کوئی خبر یا گنجائش نہیں ہے، اور اب جو دعوائے نبوت کرے وہ بموجب حدیث نبوی تیس (۳۰) جھوٹے مدعیان نبوت میں سے ہے۔

---

(۱) ابواب الفتن، باب ما جاء لاتقوم الساعۃ حتی یخرج کذابون، حدیث:۲۲۱۹۔ اس حدیث کی اسناد صحیح ہے۔
(۲) اس کی تخریج اوپر گزرچکی۔ (۳) گزشتہ صفحہ دیکھیں۔ (۴) اس کی تخریج پیچھے گزرچکی۔

مسلمانو! یہ ہے اصل حقیقت کا اظہار، پس تم کسی کے فریب مغالطہ میں نہ آنا۔ اپنے ایمان کو بچانا جو تم کو بہکائے اس کے سامنے حدیث ''ثلاثون کذابون'' والی پڑھ دینا۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ ہم کو صراط مستقیم پر رکھے۔ نیز آنحضرت ﷺ کے ختم نبوت کے عقیدہ پر ہم کو زندہ رکھے اور اسی پر مارے۔

## الٰہ الحق آمین

## مختصر فہرس دلائل حیات حضرت عیسیٰ علیہ السلام مشتمل بر تکذیب دعاوی مرزا قادیانی

سورہ آل عمران:

(۱)۔ ﴿مِنَ الْمُقَرَّبِيْنَ﴾ (۱)، اللہ نے اس آیت میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو ملائکہ مقربین کی جماعت میں جو آسمانوں پر رہتے ہیں شامل کیا ہے اس لئے کہ آپ کی پیدائش نفخ جبریل سے ہے پس آپ آسمان پر فرشتوں کے ساتھ ہیں اس لئے دنیوی حاجات سے وہاں آپ بے نیاز ہیں۔ باقی (نمبر ۸) میں دیکھو۔

(۲)۔ ﴿وَيُكَلِّمُ النَّاسَ فِي الْمَهْدِ وَكَهْلاً﴾ (۲)، حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے پیدا ہوتے ہی گہوارہ میں کلام کیا اور کہولت کی عمر میں آسمان سے اترنے کے بعد کلام کریں گے۔ اس میں دلالت ہے اس امر پر کہ زمانہ دراز تک آپ کا جسم بغیر کھانے پینے کے باقی رہے گا (۳) کسی قسم کا تغیر نہ ہوگا یعنی آپ زندہ رہیں گے۔

(۳)۔ ﴿إِنِّي مُتَوَفِّيكَ وَرَافِعُكَ إِلَيَّ وَمُطَهِّرُكَ مِنَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا﴾ (۴)، اللہ نے فرمایا اے عیسیٰ میں تجھ کو پورے طور سے (مع جسم و روح کے) لینے والا اور

---

(۱) آل عمران:۴۵۔ (۲) آل عمران:۴۶۔ (۴) آل عمران:۵۵۔

(۳) یہ عبارت مؤلف رحمہ اللہ نے حافظ ابن قیم کی کتاب ''التبیان'' سے لیا ہے، جو نصوص شرعیہ سے ثبوت کی محتاج ہے۔

اپنے (آسمان کی) طرف تجھ کو مجسم اٹھا لینے والا ہوں اور تجھ کو کافروں (یہود کے شر) سے پاک رکھنے والا ہوں۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔

(۴)۔﴿إِنَّ مَثَلَ عِيسَى عِندَ اللَّهِ كَمَثَلِ آدَمَ﴾(۱)، حضرت عیسیٰ کی حالت اللہ کے نزدیک آدم کے مشابہ ہے، جیسے آدم بغیر باپ کے پیدا ہوئے عیسیٰ بھی۔ جس طرح آدم آسمان سے زمین پر اترے تو دنیا آباد ہوئی اسی طرح عیسیٰ بھی آسمان سے زمین پر اتریں گے تو دنیا فنا ہوگی۔

سورہ نساء:

(۵)۔﴿وَمَا قَتَلُوهُ وَمَا صَلَبُوهُ وَلَـٰكِن شُبِّهَ لَهُمْ﴾(۲)، یہود نے مسیح کو نہ تو قتل کیا نہ آپ کو صلیب پر چڑھایا، لیکن انہوں نے اس کو قتل کیا اور صلیب دی جس پر مسیح کی شباہت ڈالی گئی تھی۔

(۶)۔﴿وَمَا قَتَلُوهُ يَقِينًا ☆ بَل رَّفَعَهُ اللَّهُ إِلَيْهِ﴾(۳)، یقیناً انہوں نے مسیح کو قتل نہیں کیا بلکہ مسیح کو (جو معبر ہے جسم مع الروح سے) اللہ نے اپنے (آسمان کی) طرف اٹھا لیا۔

(۷)۔﴿وَإِن مِّنْ أَهْلِ الْكِتَابِ إِلَّا لَيُؤْمِنَنَّ بِهِ قَبْلَ مَوْتِهِ﴾(۴)، تمام اہل کتاب حضرت عیسیٰ کی موت سے پہلے ان پر ایمان لائیں گے۔ معلوم ہوا کہ وہ ابھی مرے نہیں ہیں، زندہ ہیں۔

(۸)۔﴿لَّن يَسْتَنكِفَ الْمَسِيحُ أَن يَكُونَ عَبْدًا لِّلَّهِ وَلَا الْمَلَائِكَةُ الْمُقَرَّبُونَ﴾(۵)، اللہ نے حضرت مسیح کو اور ملائکہ مقربین کو ایک ساتھ ذکر فرمایا ہے۔ جیسے فرشتوں کی پیدائش بغیر سبب کے کلمۂ کن سے ہوئی ہے اسی طرح مسیح کی پیدائش بھی ہے،

(۱) آل عمران:۵۹۔ (۲) النساء:۱۵۷۔ (۳) النساء:۱۵۸۔

(۴) النساء:۱۵۹۔ (۵) النساء:۱۷۲۔

اسی لئے اللہ نے مسیح کو ملائکہ کے مقر طبعی (آسمان) پر اٹھالیا، پس جو غذا فرشتوں کی ہے وہی آپ کی بھی ہے(۱)۔

سورہ مائدہ:

(۹)۔﴿وَاِذْ كَفَفْتُ بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ عَنْكَ﴾ (۲)، اللہ تعالیٰ قیامت کے دن حضرت عیسیٰ سے بطور تذکیر نعمت کے فرمائے گا کہ میں نے یہود کو تیرے قتل اور صلیب دینے سے دور ہٹائے رکھا، وہ تجھ پر قابو نہ پا سکے اس طرح پر کہ حضرت عیسیٰ کو آسمان پر اٹھالیا اور ان کے دشمن آسمان سے بہت دور اسی زمین پر ناکام رہے۔

(۱۰)۔﴿فَلَمَّا تَوَفَّيْتَنِيْ كُنْتَ اَنْتَ الرَّقِيْبَ عَلَيْهِمْ﴾ (۳)، قیامت میں حضرت عیسیٰ بجواب سوال الٰہی عرض کریں گے کہ جب تو نے مجھے پوری طور سے اپنے (آسمان کی) طرف اٹھالیا تو ان کا نگراں تو ہی رہا، اس میں پہلی دفعہ کے زمانہ تبلیغ کے بعد جب آپ آسمان پر چلے گئے اور نصاریٰ بگڑ گئے تھے کا ذکر ہے۔ دوسری دفعہ کے بعد تو سب باایمان ہوں گے۔ پس نہ اس کا سوال ہوگا نہ اس کا یہ جواب ہے۔

سورہ مریم:

(۱۱)۔﴿وَلِنَجْعَلَهٗٓ اٰيَةً لِّلنَّاسِ﴾ (۴)، حضرت عیسیٰ (بغیر باپ کے پیدا ہونے میں نیز آسمان پر جانے اور پھر وہاں سے اتر کر آنے میں حضرت آدم کی طرح) خدا کی قدرت کا ایک نشان ہیں تمام لوگوں کے لئے۔ (دیکھو نمبر:۱۳)۔

(۱۲)۔﴿وَجَعَلَنِيْ مُبٰرَكًا اَيْنَ مَا كُنْتُ﴾ (۵)، حضرت عیسیٰ جہاں کہیں

---

(۱) یہ مسئلہ امور غیبیہ میں سے ہے جو دلیل کا محتاج ہے۔

(۲) المائدۃ:۱۱۰۔ (۳) المائدۃ:۱۱۷۔ (۴) مریم:۲۱۔ (۵) مریم:۳۱۔

بھی رہیں گے، (زمین پر یا آسمان پر) اللہ نے ان کو بابرکت (خیر کثیر والا اور علو یعنی بلندی والا) بنایا ہے۔

سورہ زخرف:

(۱۳)۔﴿وَجَعَلْنَاهُ مَثَلاً لِّبَنِي إِسْرَائِيلَ﴾(۱)، اللہ نے حضرت عیسیٰ کو بنی اسرائیل کے لئے اپنی قدرت کا ایک نشان (بے باپ سے پیدا ہونے آسمان پر جانے میں) بنایا ہے۔

(۱۴)۔﴿وَإِنَّهُ لَعِلْمٌ لِّلسَّاعَةِ﴾(۲) عیسیٰ کا نزول قرب قیامت کی علامت ہے۔

(۱۵)۔﴿لِيُظْهِرَهُ عَلَى الدِّينِ كُلِّهِ﴾(۳)، اللہ اسلام کو کل دینوں پر غالب کرے گا، یہ غلبہ حضرت عیسیٰ کے زمانہ میں ہوگا۔ پس اللہ کے اس وعدہ کا پورا ہونا ابھی باقی ہے۔

از احادیث:

(۱۶)۔۱: قال ﷺ ((والله لينزلن ابن مريم حكما)) الخ (مشکاۃ: (ص:۴۷۱) بحوالہ صحیح مسلم) (۴)، آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ اللہ کی قسم عیسیٰ بن مریم حاکم ہو کر ضرور ضرور اتریں گے صلیب توڑیں گے، خنزیر قتل کریں گے الخ۔

(۱۷)۔۲: ((من السماء)) (کنز العمال: (ج ۷/ ۲۶۸)) (۵) حضرت ﷺ نے فرمایا کہ آسمان سے اتریں گے۔

(۱۸)۔۳: ((إلى الأرض فيتزوج ويولد له ويمكث خمسا وأربعين سنة

(۱) الزخرف: ۵۹۔ (۲) الزخرف: ۶۱۔ (۳) الفتح: ۲۸۔

(۴) صحیح بخاری: کتاب البیوع، باب قتل الخنزیر، حدیث: ۲۲۲۲، صحیح مسلم: کتاب الایمان، باب نزول عیسیٰ بن مریم حاکما بشریعۃ نبینا محمد ﷺ، حدیث: ۱۵۵، یہ الفاظ امام مسلم کے ہیں۔

(۵) تاریخ دمشق از ابن عساکر: (۴۷/ ۵۰۵)۔

ثم یموت فیدفن معي في قبري ))(مشکاۃ: (ص:۴۷۳))(۱)، حضرت نے فرمایا کہ (آسمان سے) زمین پر اتریں گے پھر نکاح کریں گے ان کے اولاد ہوگی، ۴۵ سال رہیں گے اس کے بعد مریں گے اور میری قبر کے پاس (میرے روضہ میں) دفن ہوں گے، ((ابوداود)) (۲) اور ((مسند احمد)) (۳) میں مسلمانوں کا ان کے جنازہ کی نماز پڑھنا بھی آیا ہے۔

(۱۹)۔۴: ((ینزل عند المنارة البیضاء شرقي دمشق (إلی) فیطلبه حتی یدرکه بباب لد فیقتله ))(مشکاۃ: (ص:۴۷۱) بحوالہ مسلم) (۴)، حضرت نے فرمایا کہ دمشق کے پورب والے سفید منار کے نزدیک حضرت عیسیٰ دو فرشتوں کے سہارے اتریں گے پھر دجال کو تلاش کر کے باب لد پر قتل کر ڈالیں گے۔

(۲۰)۔۵: قال ((والذي نفسي بیده لیهلن ابن مریم بفج الروحاء حاجا أو معتمرا )) الخ، (صحیح مسلم: (ج ۱/ ۴۰۸)) (۵)، حضرت نے قسم کھا کر فرمایا ہے کہ ضرور ضرور عیسیٰ بن مریم فج الروحاء سے حج یا عمرہ یا دونوں کا احرام باندھ کر تلبیہ پکاریں گے۔

(۲۱)۔۶: ((لیأتین قبري حتی یسلم علي ولأردن علیه ))(مستدرک حاکم: (ج ۲/ ۵۹۵)) (۶)، حضرت نے فرمایا کہ حضرت عیسیٰ مدینہ آ کر میری قبر پر مجھے سلام کریں گے اور میں ان کے سلام کا جواب دوں گا۔

---

(۱) اس کی تخریج گزر چکی، دیکھیں: (ص:۱۱۸)۔

(۲) کتاب الملاحم، باب خروج الدجال، حدیث:۴۳۲۴، اس حدیث کی سند صحیح ہے۔

(۳) (۱۵/ ۳۹۸)، اور دیکھیں: ((مصنف ابن ابی شیبۃ)): (۲۱/ ۳۵۵)، حدیث:۳۰۳۱۴، ((مسند البزار)): (۱۷/ ۵۴)، حدیث:۹۵۷۴، ((صحیح ابن حبان)): (۱۵/ ۲۳۳)، حدیث:۶۸۲۱۔

(۴) صحیح مسلم: کتاب الفتن وأشراط الساعۃ، باب ذکر الدجال وصفتہ وما معہ، حدیث:۲۹۳۷۔

(۵) اس کی تخریج گزر چکی، دیکھیں: (ص:۱۱۸)۔

(۶) مستدرک حاکم: (۲/ ۶۵۱)، حدیث:۴۱۶۲، اس حدیث کی سند منکر ہے، اس میں متعدد علتیں ہیں، جیسا کہ شیخ البانی

(۲۲)۔۷:((إن عیسی لم یمت وإنه راجع إلیكم قبل یوم القیامة ))
(تفسیر ابن جریر:(ج ۱۸۳/۳))(۱)،حضرت نے فرمایا کہ عیسیٰ نہیں مرے ہیں اور بیشک وہ قیامت سے پہلے لوٹ کر آنے والے ہیں۔

(۲۳)۔۸:((إن عیسی یأتي علیه الفناء ))(ابن جریر:(ج ۱۰۰/۳۔۱۰۱))
(۲)،حضرت نے فرمایا کہ حضرت عیسیٰ پر فنا (موت) ابھی آئندہ زمانہ میں آئے گی۔

## مولانا ثناء اللہ صاحب امرتسری کے ساتھ مرزا صاحب کا آخری فیصلہ

مرزا صاحب نے مولانا امرتسری کے مواخذات سے تنگ آکر اپنی زندگی میں ایک اشتہار آخری فیصلہ کا شائع کیا تھا وہ بالاختصار درج ذیل ہے۔

بخدمت مولوی ثناء اللہ صاحب۔ السلام علی من اتبع الھدیٰ

مدت سے آپ کے پرچہ اہل حدیث میں میری تکذیب اور تفسیق کا سلسلہ جاری ہے۔ میں نے آپ سے بہت دکھ اٹھایا اور صبر کرتا رہا۔ میں خدا سے دعا کرتا ہوں کہ اے میرے مالک بصیر وقدیر جو علیم وخبیر ہے جو میرے دل کے حالات سے واقف ہے۔ اگر یہ دعوی مسیح موعود ہونے کا محض میرے نفس کا افترا ہے اور میں تیری نظر میں مفسد اور کذاب ہوں تو اے میرے پیارے مالک، میں عاجزی سے تیری جناب میں دعا کرتا ہوں کہ مولوی ثناء اللہ صاحب کی زندگی میں مجھے ہلاک کر اور میری موت سے ان کو اور ان کی جماعت کو خوش کردے، تیری جناب میں ملتجی ہوں کہ مجھ میں اور ثناء اللہ میں سچا فیصلہ فرما اور جو تیری نگاہ میں حقیقت میں مفسد اور کذاب ہے اس کو صادق کی زندگی میں ہی دنیا سے اٹھالے۔ اب

---

رحمہ اللہ نے ((سلسلة الاحادیث الضعیفة)):(۶۲۸/۳)،حدیث:۱۲۵۰،میں ذکر کیا ہے۔

(۱) تفسیر ابن جریر:(۴۴۸/۵)،تفسیر ابن ابی حاتم:(۱۱۱۰/۴)،رقم:۶۲۳۲،مرسل۔

(۲) تفسیر ابن جریر:(۱۷۴/۵)۔

فیصلہ خدا کے ہاتھ ہے (مختصراً)

الراقم: عبداللہ الصمد میرزا غلام احمد مسیح موعود۔ عافاہ اللہ وایّد۔

(مرقومہ ۱۵۔ اپریل ۱۹۰۷ء = یکم ربیع الاول ۱۳۲۵ھ)

**نتیجہ:**

مرزا صاحب کی دعا قبول ہوگئی اور آپ اس دنیا سے ۲۶ / مئی ۱۹۰۸ء میں کوچ کر گئے اور مولانا امرتسری اب تک زندہ ہیں۔ متعنا اللہ بطول حیاتہ۔

سلسلہ ردمرزائیت

ٹریکٹ نمبر (۳)

جس میں میرزا غلام احمد قادیانی کے اعتراف نزول مسیح علیہ السلام

اور

مسئلہ ختم نبوت پر ایک دل کش بحث ہے

تالیف

محدّث علامہ شیخ محمّد ابوالقاسم سیف بن محمّد سعید بنارسی

تحقیق و تعلیق

عبدالأحد احسن جمیل آل عبدالرحمٰن

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمده ونصلي ونسلم على رسوله الكريم

پرستاران پیر ''کادیان'' کی پرفن چالوں سے

**ہوشیار!**

مسلمانو! تم سمجھے ہو تمہارے یہ دوست نما دشمن تم سے کیا چاہتے ہیں؟

یہ تمہاری سب سے بڑی قوت پر شبخون مارا چاہتے ہیں، اور وہ قوت، تمہاری قوت ایمان ہے، یہ تمہاری جان سے بھی عزیز متاع تاراج چاہتے ہیں، اور وہ انمول متاع تمہارا سچا جوش دین پرستی ہے، یہ لوگ چاہتے ہیں تمہارا یقین شک سے بدل جائے اور تمہارا ایمان الحاد سے! یہ لوگ چاہتے ہیں تمہارے دلوں سے دین کا احترام اٹھ جائے اور اس کی جگہ تمسخر واستہزاء لے لے۔

تم نے ان کی کتابیں پڑھی ہیں؟ نہیں پڑھی ہیں تو اب پڑھو اور دیکھو کہ ان کے پیرو مرشد میرزا غلام احمد ''کادیانی'' نے کس کس طرح توحید رسالت، نبوت اور امامت کی خاک اڑائی ہے، کہیں خدا بنے ہیں (۱)، اور کہیں خدا کے بیٹے (۲)، کہیں آدم بنے ہیں (۳)، اور کہیں نوح (۴)، کہیں یعقوب بنے ہیں (۵)، اور کہیں موسیٰ (۶)، کہیں ابراہیم خلیل بنے

(۱) آئینہ کمالات: (ص: ۵۶۴)، (مؤلف)، ((روحانی خزائن)): (۵/۵۶۴)۔

(۲) البشریٰ: (۱/۴۹)، حقیقۃ الوحی: (ص: ۸۶)، (مؤلف)، ((روحانی خزائن)): (۲۲/۸۹)۔

(۳) ازالہ اوہام: (ص: ۶۹۵)، (مؤلف)، ((روحانی خزائن)): (۳/۴۷۵)۔

(۴) انجام آتھم: (ص: ۶۱)، (مؤلف)، ((روحانی خزائن)): (۱۱/۶۱)۔

(۵) درثمین: (ص: ۲۸۷)۔ (مؤلف)　　(۶) ایضاً۔ (مؤلف)

ہیں (۱) اور کہیں محمد مجتبیٰ (۲)!!! (اللھم صل علیھم وعلی جمیع أنبیائك ورسلك وبارك وسلم)۔

میرزا صاحب ذات کے مغل ہیں، مگر بنتے مسیح موعود بھی ہیں اور مھدی منتظر بھی!! کلمۃ اللہ سیدنا عیسیٰ بن مریم (علی نبینا وعلیھما الصلاۃ والسلام) کی حیات آسمانی کو ایک ''ڈھکوسلا'' اور ان کے رفع جسمانی کو ایک افترا بتاتے ہیں اور فرماتے ہیں یہودیوں نے انہیں سولی پر یقیناً چڑھایا، اور بالآخر وہ کشمیر آ کر مر گئے!! ﴿كَبُرَتْ كَلِمَةً تَخْرُجُ مِنْ أَفْوَاهِهِمْ إِن يَقُولُونَ إِلَّا كَذِباً﴾ (۳)۔

یہود بھی ایک حد تک مرزا صاحب کے ہم نوا ہیں، مگر قرآن حکیم نے مرزا صاحب اور یہود دونوں کی تکذیب کی ہے اور فرمایا ہے:۔ ﴿وَقَوْلِهِمْ إِنَّا قَتَلْنَا الْمَسِيحَ عِيسَى ابْنَ مَرْيَمَ رَسُولَ اللَّهِ وَمَا قَتَلُوهُ وَمَا صَلَبُوهُ وَلَكِن شُبِّهَ لَهُمْ وَإِنَّ الَّذِينَ اخْتَلَفُواْ فِيهِ لَفِي شَكٍّ مِّنْهُ مَا لَهُم بِهِ مِنْ عِلْمٍ إِلَّا اتِّبَاعَ الظَّنِّ وَمَا قَتَلُوهُ يَقِيناً ☆ بَل رَّفَعَهُ اللَّهُ إِلَيْهِ وَكَانَ اللَّهُ عَزِيزاً حَكِيماً﴾ (۴)۔

ترجمہ میں آیۃ من آیات اللہ الباھرۃ وحجۃ من حجج البالغۃ حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ فرماتے ہیں:۔ ''وبسبب گفتن ایشان ہر آئینہ ما کشتیم مسیح عیسیٰ پسر مریم را کہ فی الواقع پیغامبر خدا بود ونہ کشتہ اند اورا و بردار نہ کردہ اند اورا ولیکن مشبہ شد برایشان، وہر آئینہ کسانیکہ اختلاف دارند در باب عیسیٰ در شک اند از حال او ونیست ایشان را آں یقینے لیکن پیروی ظن میکنند، وبیقین نہ کشتہ اند اورا بلکہ برداشت خدائے تعالیٰ اور بسوئے خود وہست خدا غالب

(۱) ایضاً۔ (مؤلف)

(۲) تریاق القلوب: (ص:۳)، (مؤلف)، ((روحانی خزائن)): (۱۵/۱۳۳)۔

(۳) الکھف: ۵۔ (۴) النساء: ۱۵۸۔

واستوارکار''۔

حضرت شاہ عبدالقادر رحمہ اللہ اسی آیہ کریمہ کا ترجمہ یوں کرتے ہیں:۔

''اوراس کہنے پر کہ ہم نے مارا مسیح عیسیٰ مریم کے بیٹے کو جو رسول تھا اللہ کا اور نہ اس کو مارا ہے، اور نہ سولی پر چڑھایا، لیکن وہی صورت بن گئی ان کے آگے اور جو لوگ اس میں کئی باتیں نکالتے ہیں وہ اس جگہ شبہ میں پڑے ہیں۔ کچھ نہیں ان کو اس کی خبر، مگر اٹکل پر چلنا۔ اور اس کو مارا نہیں بے شک۔ بلکہ اس کو اٹھا لیا اللہ نے اپنی طرف اور ہے اللہ زبردست حکمت والا''۔

اللہ اللہ! جس گرامی قدر پیغامبر کا طغرائے امتیاز ﴿بِكَلِمَةٍ مِّنْهُ﴾ (۱) اور ﴿وَجِيْهًا فِي الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ وَمِنَ الْمُقَرَّبِيْنَ﴾ قرار پائے۔ جس اولوالعزم نبی کے پرچم نبوت پر ﴿وَيُكَلِّمُ النَّاسَ فِي الْمَهْدِ وَكَهْلًا وَّمِنَ الصَّالِحِيْنَ﴾ (۲) لہرائے۔ جس صاحب شریعت وکتاب رسول کی شان اللہ تعالیٰ ﴿بَلْ رَّفَعَهُ اللّٰهُ إِلَيْهِ﴾ (۳) اور ﴿وَرَافِعُكَ إِلَيَّ﴾ (۴) فرما کر جتائے، اللہ تعالیٰ کے جس ''مقرب بندے'' کے بیان حال میں جناب سرور انبیاء وفخر رسل (فداہ ابی وامی) کی زبان مبارک پر محبت سے کلمۂ اُخی (میرا بھائی) آئے، اس کی بارگاہ میں یہ گستاخیاں؟ ﴿تَكَادُ السَّمَاوَاتُ يَتَفَطَّرْنَ مِنْهُ وَتَنْشَقُّ الْأَرْضُ وَتَخِرُّ الْجِبَالُ هَدًّا﴾ (۵) (مریم)۔

---

(۱) سورہ آل عمران (۴۵)۔ پوری آیت کا ترجمہ یوں ہے: جب کہا فرشتوں نے اے مریم علیہا السلام اللہ تجھ کو بشارت دیتا ہے ایک اپنے حکم کی جس کا نام مسیح عیسیٰ مریم کا بیٹا مرتبے والا دنیا میں اور آخرت میں اور نزدیک والوں میں۔ (مؤلف)

(۲) اور باتیں کرے گا لوگوں سے جب ماں کی گود میں ہوگا اور جب پوری عمر کا ہوگا اور نیک بختوں میں ہے۔ (مؤلف)، (آل عمران: ۴۶)۔

(۳) بلکہ اس کو اٹھا لیا اللہ نے اپنی طرف۔ (مؤلف)، (النساء: ۱۵۸)۔

(۴) اور اٹھا لوں گا اپنی طرف۔ (مؤلف)، (آل عمران: ۵۵)

(۵) ابھی آسمان پھٹ پڑیں اس بات سے اور ٹکڑے ہو زمین اور گر پڑیں پہاڑ ڈھے کر۔ (مؤلف)، (مریم: ۹۰)۔

''میرزائے کادیان'' کی گستاخ طرازیوں کے نمونے دیکھو، نقل کرتے قلم کانپتا ہے:۔ فرماتے ہیں

اینک منم کہ حسب بشارات آمدم عیسیٰ کجاست تا بہ نہد پا بہ ممبرم۔

(درثمین: (ص:۱۴۸))(۱)

(وہ میں ہوں جس کی آمد کی بشارتیں نبیوں نے دیں، عیسیٰ کی کیا مجال جو میرے ممبر پر قدم دھر سکے)؟

ابن مریم کے ذکر کو چھوڑو اس سے بہتر غلام احمد ہے (۲)۔

(دافع البلاء: (ص:۲۰))

ایک دوسرے مقام پر فرماتے ہیں:۔ ''تم کہتے ہو مسیح کلمۃ اللہ ہے، ہم کہتے ہیں ہمیں خدا نے اس سے بھی زیادہ درجہ دیا'' (اخبار بدر ۷/نومبر ۱۹۰۲ء)۔

ایک اور مقام پر فرماتے ہیں:۔ ''مجھے قسم ہے اس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ اگر مسیح ابن مریم میرے زمانہ میں ہوتا تو جو کام میں کرسکتا ہوں وہ نہ کرسکتا اور وہ نشان جو مجھ سے ظاہر ہوا ہے وہ ہرگز نہ دکھا سکتا'' (حقیقۃ الوحی: (ص:۱۴۸))(۳)۔

ایک اور مقام پر لکھتے ہیں:۔ ''خدا تعالیٰ نے اس امت میں مسیح موعود بھیجا جو اس پہلے مسیح سے اپنی تمام شان میں بڑھ کر ہے'' (حقیقۃ الوحی: (ص:۱۴۸))، (۴)۔ آگے چل کر فرماتے ہیں:۔ ''وہ خدا جو مریم کے بیٹے کے دل میں اترا تھا وہی میرے دل پر بھی اترا ہے مگر اپنی تجلی میں اس سے زیادہ'' (حقیقۃ الوحی: (ص:۲۷۴))(۵)۔

---

(۱) اور دیکھو: ((ازالہ اوہام)): (ص:۱۵۸)، ((روحانی خزائن)): (۱۸۰/۳)۔

(۲) ((روحانی خزائن)): (۲۴۰/۱۸)۔ (۳) ((روحانی خزائن)): (۱۵۲/۲۲)۔

(۴) ایضاً۔ (۵) ((روحانی خزائن)): (۲۸۶/۲۲)۔

یہ ''مشتے نمونہ ازخروارے'' (۱) ہے۔ ڈھونڈو گے تو میرزا صاحب کی تصانیف میں مشکل سے کوئی صفحہ اس قسم کی لن ترانیوں سے خالی پاؤ گے!

مگر دیکھو وہ جو فرمایا ہے اللہ رب العزت نے:۔ ''﴿بَلْ نَقْذِفُ بِالْحَقِّ عَلَى الْبَاطِلِ فَيَدْمَغُهُ فَإِذَا هُوَ زَاهِقٌ﴾ (۲) (سورۃ الانبیاء)'' (۳)۔

حقیقت کس طرح بادل کی گرج، برق کی چمک اور سورج کی تابنا کی کے ساتھ ظاہر ہوئی ہے۔ ''پیر کادیان'' کے حلقہ بگوش آئیں اور دیکھیں!

حیات ونزول مسیح علیہ السلام کو تم اگلوں کا ڈھکوسلا بتاتے ہو اور اس عقیدہ کی خاک اڑاتے ہو، لکھتے ہو''اسی عقیدۂ حیات مسیح کی وجہ سے سینکڑوں فرزندان توحید اسلام کو خیر باد کہہ کر حلقہ بگوش عیسائیت ہو گئے'' مگر دیکھو تمہارے پیر ومرشد کو کس طرح اس سچائی کا اعتراف کرنا پڑا ہے۔

کیا لطف جو غیر پردہ کھولے      جادو وہ جو سر پر چڑھ کے بولے

میرزا صاحب اپنی مایہ ناز کتاب ((براہین احمدیہ)) (ص: ۴۹۸و۴۹۹) (۴) میں لکھتے ہیں:۔ ''﴿هُوَ الَّذِي أَرْسَلَ رَسُولَهُ بِالْهُدَى وَدِينِ الْحَقِّ لِيُظْهِرَهُ عَلَى الدِّينِ كُلِّهِ﴾ (۵) یہ آیت جسمانی اور سیاست ملکی کے طور پر حضرت مسیح علیہ السلام کے حق میں پیش گوئی ہے۔ اور جس غلبۂ کاملہ دین اسلام کا وعدہ دیا گیا ہے وہ غلبہ مسیح کے ذریعہ سے ظہور میں آئے گا۔ اور جب مسیح علیہ السلام دوبارہ اس دنیا میں تشریف لائیں گے تو ان کے ہاتھ سے دین اسلام جمیع آفاق واقطارِ دنیا میں پھیل جائے گا!''۔

---

(۱) ترجمہ: یہ اس طرح کی چیزوں کے ڈھیر سے صرف نمونہ ہے۔ (۲) الانبیاء: ۱۸۔

(۳) پر ہم پھینک مارتے ہیں سچ کو جھوٹ پر پھر وہ اس کا سر پھوڑ تا ہے پھر تب وہ سٹک جاتا ہے۔ (مؤلف)

(۴) ((روحانی خزائن)): (۵۹۳/۱)، حاشیہ۔ (۵) التوبہ: ۳۳۔

آگے چل کر مرزا صاحب توضیح مزید فرماتے ہیں لکھتے ہیں:۔ "وہ زمانہ بھی آنے والا ہے کہ جب خدائے تعالی مجرمین کے لئے شدت اور غضب اور قہر اور سختی کو استعمال میں لائے گا، اور حضرت عیسی علیہ السلام نہایت جلالیت کے ساتھ دنیا پر اتر آئیں گے" (براہین احمدیہ: (ص:۵۰۵)) (۱)۔

قارئین کرام یہ عبارتیں اپنا مدعا بتانے میں کتنی روشن ہیں! کھلا کھلا اعتراف ہے کہ یہ آیت ﴿هُوَ الَّذِىْ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدٰى وَدِيْنِ الْحَقِّ لِيُظْهِرَهٗ عَلَى الدِّيْنِ كُلِّهٖ﴾ (سورہ صف) (۲)، حضرت عیسی بن مریم علیہ السلام کے باب میں ہے، جو گو ابھی نہیں آئے ہیں، مگر آئیں گے، اور جب آئیں گے تب "اسلام" سارے عالم میں پھیل جائے گا، اور تمام دوسری ملتوں پر اسے "پورا پورا" غلبہ حاصل ہوگا، تمام دوسری ملتیں ان کے ہاتھوں مٹادی جائیں گی اور اسلام زندگی پائے گا! یہ ربانی پیش گوئی پوری ہوگی اور اس کی تکمیل کے لئے حضرت عیسی علیہ السلام دوبارہ اس دنیا میں تشریف لائیں گے۔!!

اس دوبارہ تشریف لانے کے سوا اس کے اور کیا معنی ہوسکتے ہیں کہ آنے والے اللہ کے وہی نبی ہیں جو ایک بار آچکے ہیں، اور یہ ایک بار آچکنے والا نبی عیسی بن مریم بنت عمران ہے اللہ کا یہی نبی علیہ السلام بعینہ دوبارہ آنے والا ہے، اور جب ایسا ہے تو کیا یہ بالکل ظاہر نہیں کہ گو ہماری آنکھوں سے اوجھل ہے مگر وہ ابھی زندہ ہے؟ (صلى الله عليه وعلى أمه الطاهرة المطهرة العذراء)۔

جب کہا جائے کہ لارڈ ولنگڈن دوبارہ ہندوستان آئے ہیں تو اس جملہ کے سوا اس کے کیا معنی ہوسکتے ہیں کہ یہ وہی شخص ہے جو اس سے پیشتر ایک بار ہندوستان آچکا ہے؟ گویہ

---

(۱) ((روحانی خزائن)): (۱/۶۰۱)، حاشیہ۔ (۲) الصف: ۹۔

ہندوستان سے دور تھا مگر زندہ تھا اب نائب السلطنت کے منصب پر فائز ہو کر دوبارہ ہندوستان آیا ہے۔

پھر مرزا صاحب کا یہ ٹکڑا بھی: ''اور حضرت عیسی علیہ السلام۔۔۔دنیا پر اتر آئیں گے'' کس قدر صاف ہے۔

مرزا صاحب کی ایک اور روشن تر عبارت سنئے، فرماتے ہیں: ''صحیح مسلم میں ہے کہ مسیح علیہ السلام جب آسمان سے اترے گا تو اس کا لباس زرد ہوگا'' (ملاحظہ ہو: ((ازالہ اوہام)): (ص:۸۱)) (۱)، ایک اور مقام پر فرماتے ہیں: ''دیکھو میری بیماری کی نسبت بھی آنحضرت ﷺ نے پیش گوئی کی تھی جو اس طرح وقوع میں آئی کہ آپ نے فرمایا تھا کہ مسیح علیہ السلام آسمان پر سے جب اترے گا تو دو زرد چادریں اس نے پہنی ہوں گی سو اسی طرح مجھے دو بیماریاں ہیں'' (۲) (مراق اور سلسل البول، سبحان اللہ) اسی طرح ایام الصلح (اردو) کے (صفحہ ۱۳۶) (۳) پر مرزا صاحب فرماتے ہیں: ''اس پر اتفاق ہوگیا ہے کہ مسیح علیہ السلام کے نزول کے وقت اسلام دنیا پر پھیل جائے گا اور ملل باطلہ ہلاک ہو جائیں گی اور راستبازی ترقی کرے گی''۔

مرزا صاحب حضرت مسیح علیہ السلام کے آسمان سے نازل ہونے کا کس صفائی کے ساتھ اعتراف فرما رہے ہیں! اس بات کا بھی کس زور کے ساتھ اعلان فرما رہے ہیں کہ جب حضرت مسیح علیہ السلام آئیں گے اسلام سارے عالم میں پھیل جائے گا۔ تمام دوسرے ادیان فنا ہو جائیں گے، ایک ہی دین باقی رہے گا، اور وہ دین اسلام ہوگا، ہمیں اس رسالہ میں براہ

---

(۱) ((روحانی خزائن)): (۱۴۲/۳)۔ (۲) دیکھیں: ((ملفوظات)): (۴۴۵/۸)۔

(۳) ((روحانی خزائن)): (۳۸۱/۱۴)۔

راست تو مرزا صاحب کے اعتراف حیات مسیح علیہ السلام ونزول مسیح علیہ السلام سے سروکار ہے مگر تبعاً قارئین کرام کے پیش نگاہ تین باتیں اور رکھ دینی چاہتا ہوں:۔

الف۔غور فرمایئے مرزا صاحب کا یہ فرمانا کہ ''یہ آیت ﴿هُوَ الَّذِیْ أَرْسَلَ رَسُوْلَهُ بِالْهُدٰى وَدِيْنِ الْحَقِّ لِيُظْهِرَهُ عَلَى الدِّيْنِ كُلِّهِ﴾ (۱) جسمانی اور سیاست ملکی کے طور پر حضرت مسیح علیہ السلام کے حق میں پیش گوئی ہے'' کیا معنی رکھتا ہے؟ کیا اس کے یہ معنی نہیں کہ اب جو مسیح علیہ السلام آئیں گے وہ مادی قوتوں سے بھی مسلح ہوں گے، اور اتنے قوی دست ہوں گے کہ عالم سیاست کا رخ پھیر دیں گے؟ اگر یہ معنی ہیں، اور یقیناً یہی معنی ہیں، ورنہ ''جسمانی اور سیاست ملکی کے طور پر'' والا ٹکڑا یکسر لغو ہوا جاتا ہے، تو کوئی بتائے کہ مرزا غلام احمد صاحب کو مادی قوتوں سے کیا بہرہ ملا تھا؟ کسی حکومت کے عنان نظم ونسق کے مالک تھے؟ سیاسیات عالم پر انہوں نے کوئی دباؤ ڈالا۔

قربان جایئے اس سچے نبی کے جس نے مسیح موعود کا ایک روشن اور تابناک نشان یہ بتایا ہے کہ وہ جب آئے گا حاکم عدل گستر ہو کر آئے گا، وہ جب آئے گا قتل وخونریزی روک دے گا، وہ جب آئے گا صلیب کے ٹکڑے ٹکڑے کر دے گا، وہ جب آئے گا دنیا امن وآشتی سے بھر جائے گی، سینے بغض وعداوت کینہ اور میل سے پاک ہو جائیں گے! (بخاری ومسلم) (۲)۔

کوئی پوچھے میرزا سے قادیان کے عہد میں یہ باتیں پوری ہوگئیں؟ دنیا، ناشاد دنیا، کشتۂ بیداد دنیا، عدل وداد سے بھر گئی؟ دنیا بنی آدم کے خون ناروا سے غمناک دنیا، صلح وآشتی کے جاں پرور نغموں سے معمور ہوگئی؟ پرستاران صلیب نے توحید ربانی کے آگے سرہائے نیاز خم کر دیئے؟ بنی آدم نے مدت کے ٹوٹے ہوئے رشتے جوڑ لئے؟

(۱) التوبۃ: ۳۳۔ (۲) صحیح بخاری: کتاب البیوع، باب قتل الخنزیر، حدیث: ۲۲۲۲، صحیح مسلم: کتاب الایمان، باب نزول عیسی ابن مریم حاکما بشریعۃ نبینا محمد ﷺ، حدیث: ۱۵۵۔

ایسا نہیں ہوا، ہاں نہیں ہوا، تو پھر اس مسیح کادیان کو کیا کہیے؟

(ب) مسیح موعود علیہ الصلاۃ والسلام کے عہد مبارک میں اسلام کو "تمام ملل باطلہ" پر پورا پورا غلبہ حاصل ہوگا اور یہ دین الٰہی سارے عالم میں پھیل جائے گا۔

کوئی پوچھے "ملل باطلہ" فنا ہوگئیں؟ اسلام نے ان تمام ملل پر غلبہ پا کے ان کو مٹا دیا؟

ایسا اب تک نہیں ہوا، ہاں نہیں ہوا، تو پھر اس مسیح "کادیان" کو کیا کہیے؟

(ج) حدیث صحیح میں وارد ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام جب نزول فرمائیں گے تب وہ دو زرد چادریں لپیٹے ہوں گے (۱)۔ مرزا صاحب فرماتے ہیں: "یہ حدیث نبوی میری ہی شان میں ہے"۔ سوال پیدا ہوا یہ کیوں کر؟ فرمایا ایک چادر میرا عارضہ مراق ہے، دوسری میرا مرض سلسل بول!! سبحان اللہ، وہ مسیح موعود علیہ السلام جو سارے عالم کو امن وآشتی اور عدل وداد سے معمور کر دینے کے لئے آسمان سے نزول اجلال فرمائے گا مراقی ہوگا اور مبتلائے عارضہ سلسل بول!! وہ مہدی منتظر جس کے ظہور کے ساتھ فضائے آسمانی گلبانگ اذان سے گونج اٹھے گی، اسلام زندگی پائے گا اور ملل باطلہ ہلاکت کا جام پییں گی، مراقی ہوگا اور گرفتار عارضہ سلسل بول!! سبحان اللہ سبحان اللہ، کتنی بلند ہوگی شان اس مسیح کی، اور کتنا عالی ہوگا رتبہ اس مہدی کا جن کا طغرائے امتیاز ہوگا مراق اور جن کی جلو میں ہوگا عارضہ سلسل بول!!

دوستو! پہچانا آپ نے مسیح کادیان کو؟ یہ مراقی بھی ہیں اور سلسل بولی بھی! مگر داد دیجئے ان کی حق گوئی کی۔

کوئی پوچھے کہ حضرت یہ مسیح علیہ السلام کی پیلی چادریں مراق اور عارضۂ سلسل بول کیوں کر ہوگئیں؟ کیا ہمارے نبی کو جو افصح العرب والعجم تھے (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) مراق اور عارضہ سلسل بول سمجھانے کے لئے کوئی دوسرا لفظ نہ مل سکا؟ اس چیستاں گوئی سے تو ایک

(۱) الفتن از نعیم ابن حماد: (۲/۵۶۹)، حدیث: ۱۵۹۳، مسند احمد: (۱۵/۱۵۳)، حدیث: ۹۲۷۰، اس حدیث کی سند صحیح ہے۔

نوع کا عجز اور قصور ظاہر ہوتا ہے جس سے افصح العرب والعجم سید المرسلین خاتم النبیین احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ ﷺ کی شان گرامی بہت ہی ارفع ہے۔

قارئین یہ ایک نمونہ ہے اس ''مسیح کادیان'' کی صدہا تحریفات لایعنی کا! انجمن کا فیصلہ ہے کہ اس تحریفات پر بھی ایک مختصر سا رسالہ شائع ہو، اور وہ بہت جلد ان شاء اللہ آپ کے ہاتھوں میں ہوگا۔

خیر اب آیئے اصل مضمون کی جانب آیئے۔

دیکھا آپ نے! چاند پر خاک نہیں ڈالی جاسکتی، مرزا صاحب کے قلم سے بھی سچی بات نکل ہی گئی، مان لینا پڑا کہ جناب مسیح علیہ السلام پورے جلال کے ساتھ آسمان سے نزول اجلال فرمائیں گے اور یہ وہی مسیح ہوں گے جو اس سے پیشتر ایک بار دنیا میں تشریف لا چکے ہونگے، اور اب جو آئیں گے یہ ان کا دوبارہ آنا ہوگا!

ہاں مرزا صاحب کے مرید گھبرا کر یہ نہ کہہ دیں کہ ''ہاں صاحب، نبی ہونے سے پہلے میرزا صاحب بھی عام مسلمانوں کی طرح حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی نسبت ایسے ہی مشرکانہ عقائد رکھتے تھے، مگر جب خلعت نبوت سے نوازے گئے، تب ان عقائد کا مشرکانہ ہونا ان پر روشن ہوگیا اور وہ ان سے تائب ہوگئے''، میرزا صاحب نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا آسمان سے نزول اجلال فرمانا اور ان کا اس دنیا میں دوبارہ تشریف لے آنا اپنی ایسی تصانیف میں لکھا ہے جو ان کے زمانہ نبوت کی ہیں اور جو انہوں نے بایمائے الٰہی تصنیف فرمائی ہیں، مثلاً ((براہین احمدیہ)) میرزا صاحب کی یہ وہ تصنیف گرامی ہے، جو مرزا صاحب نے مامور ہوکر لکھی، اور جب لکھ چکے، تو آں حضرت ﷺ سے اس پر مہر قبول کرائی! میرزا صاحب نے جو کچھ اپنی اس کتاب میں لکھا ہے، آں حضرت ﷺ نے اسے بنگاہ قبول دیکھا ہے!! یہ کیونکر ممکن ہے کہ

جو کتاب میرزا صاحب نے بایمائے الٰہی لکھی ہو اس میں ایسے "مشرکانہ عقائد" رہ جائیں اور ادھر سے تنبیہ نہ ہو؟ کیوں کر باور کرلیا جاوے کہ جس کتاب کو آنحضرت ﷺ نے ملاحظہ فرما کے سند قبول عطا کی ہو، اس میں ایسے عامیانہ و مشرکانہ عقائد بھی موجود ہیں!

((ایام الصلح)) کی نسبت بھی کوئی قادیانی یہ نہیں کہہ سکتا کہ یہ عہد نبوت مرزا سے پہلے کی تصنیف ہے۔

ہاں کوئی مرزا بوکھلاہٹ میں یہ بھی نہ چلا اٹھے کہ "یہ عقائد اب منسوخ" ہیں ورنہ فضیلت مآبی کی ساری شیخی کرکری کردی جائے گی، عقائد میں اور نسخ؟

مگر قارئین کرام! "پیر کادیان" کے ان پرستاروں کا کیا ٹھکانا ہے؟ ان کے پیر جناب میرزا صاحب مسیح علیہ السلام کی زرد چادروں سے مراد اپنا مراق اور عارضہ سلسل بول لیتے ہیں اور ان کے "نبوت زدہ" مرید "سچ فرمایا حضور نے" "حق فرمایا حضور نے" اور "کیا خوب فرمایا حضور نے" کے شور سے اک دنیا سر پر اٹھا لیتے ہیں، ان کے مرید اگر "آسمان" سے مراد "زمین کوئے جاناں" یا کوردہ کادیان کے گھور مراد لے لیں تو آپ ان کا کیا بگاڑ لیں گے؟ "دوبارہ" سے "بار اولین" "عدل وداد" سے "ظلم وجور" "غلبہ وظہور" سے "ہزیمت وضعف" "کسر صلیب" سے "فروغ صلیب پرستی" وغیرہ وغیرہ مراد لے لیں تو کون ان کا منہ بند کرے گا؟

قارئین کرام! "عقیدۂ حیات مسیح" کی نسبت لفظِ "مشرکانہ" سن کر حیرت میں ہوں گے، حقیقت یہ ہے کہ مسلمانوں کو حضرات کادیانیین شرک سے متنفر دیکھ کر ان کو یہ جل دیا کرتے ہیں کہ مسیح علیہ السلام کو زندہ مان کر تم اللہ تعالیٰ کی صفت "حی" میں ان کو شریک کرتے ہو۔ یہ کھلا ہوا شرک ہے۔

میں ۱۲۹۲ھ میں طبع ہوا تھا۔ اس میں ''بعدي'' ہے۔ اسی طرح مجتبائی اور مجیدی پریسوں کے چھاپوں میں بھی ''بعدي'' ہے۔ اور محدثین شارحین حدیث نے بھی ترمذی کے حوالہ سے ''بعدی'' ہی نقل کیا ہے۔ حافظ ابن حجر رحمہ اللہ ((فتح الباری شرح بخاری))(۱) میں لکھتے ہیں: ''لكن وقع في رواية سفيان بن عيينة عند الترمذی وغيره بلفظ: ''الذي ليس بعدي نبي '' (مطبوع انصاری۔ پ۱۴ص:۳۱۴)۔

اسی طرح زرقانی نے شرح موطا(۲) میں بھی بحوالہ ترمذی ''بعدی'' نقل کیا ہے۔ (ص۲۷۲ج۴ مطبوع مصر)، ''اسی طرح ملا علی قاری نے ((شرح شمائل)) میں بحوالہ ترمذی نقل کیا ہے''(۳)۔

---

(۱)(۶/۵۵۷)۔ (۲)(۴/۲۹۳)۔

(۳) مؤلف رحمہ اللہ نے اثنائے مراجعہ اس عبارت کا اضافہ کیا ہے، مطبوع شمارے میں یہ عبارت موجود نہیں ہے۔

**(قسط:۲،(ص:۸)۱۱/اکتوبر۱۹۳۵ء،شمارہ:۵۰،جلد:۳۲)**

## موت جاہلیت:

قادیانی حضرات (ومن نحا نحوھم) اپنے متنبی امام (مرزا قادیانی) کی طرف دعوت دیتے ہوئے ایک غیر معروف حدیث پیش کر دیا کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''من مات ولم يعرف إمام زمانه مات ميتة الجاهلية'' (۱)۔یعنی جو شخص اس حال میں مر جائے کہ اس نے اپنے زمانہ کے امام کو نہیں پہچانا تو اس کی موت مثل جاہلیت کے ہے۔

قطع نظر ازیں کہ مرزا صاحب امام زمان تھے بھی یا نہیں، چند امور قابل غور ہیں۔

اول یہ حدیث مذکور الفاظ مذکورہ سے حدیث کی کسی معتبر کتاب میں موجود نہیں۔

شیخ الاسلام ابن تیمیہ رحمہ اللہ ((منہاج السنۃ))(۲) میں لکھتے ہیں: ''هذا الحديث بهذا اللفظ لا يعرف'' (ج۱ص۲۷)۔یعنی یہ حدیث ان لفظوں سے نہیں پہچانی جاتی۔

دوم: یہ دیکھنا ہے کہ اصطلاح شارع میں ایسی روایتوں میں امام سے مراد کون سی ہستی ہوتی ہے؟ پس واضح ہو کہ حدیث متفق علیہ میں وارد ہے:

"ليس أحد من الناس يخرج من السلطان شبراً فمات عليه إلا مات ميتة الجاهلية" (۳) (صحیح بخاری: شروع پارہ:۲۹، وصحیح مسلم: ص:۱۲۸، ج:۲)۔یعنی آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ جو شخص سلطان اسلام کی طاعت سے بالشت بھر الگ ہو کر مر جائے گا اس کی موت جاہلیت کی سی ہوگی۔

---

(۱) امام البانی رحمہ اللہ ((سلسلۃ الاحادیث الضعیفۃ)): (۱/۵۲۵)، حدیث:۳۵۰، میں اس حدیث کو نقل کرنے کے بعد کہتے ہیں: "لا اصل لہ" اس حدیث کی کوئی اصل نہیں ہے، اور مجھے یہ حدیث شیعوں کی کتاب ((اصول الکافی)) از کلینی (۱/۳۷۷) میں ملی۔

(۲) (۱/۱۱۰)۔

(۳) صحیح بخاری: کتاب الاحکام، باب السمع والطاعۃ للامام مالم تکن معصیۃ، حدیث:۷۱۴۳، صحیح مسلم: کتاب الامارۃ، باب الامر بلزوم الجماعۃ عند ظہور الفتن وتحذیر الدعاۃ الی الکفر، حدیث:۱۸۴۹، یہ لفظ امام مسلم کے ہی ہیں۔

معلوم ہوا کہ امام سے مراد بادشاہ اور سلطان ہے۔

سوم: یہ بھی معلوم کرنا ضروری ہے کہ اس امام اور سلطان کی صفتیں اور اس کی شرطیں کیا ہیں؟ تو سنئے! آنحضرت ﷺ نے فرمایا "الأئمة من قريش "(۱)، (مسند ابی داود الطیالسی: (ص:۲۸۴)، ومنتخب کنز العمال: (۱۴۳/۲)، وکنوز الحقائق: (۱۰/۲)، وفتح الباری انصاری، پارہ:۲۸، (ص:۳۶۷)، وپارہ:۲۸، (ص:۵۸۹))۔ یعنی امام قریش سے ہو۔ اور مرزا صاحب مغل تھے۔

اور فرمایا: "إنما الإمام جنة يقاتل من ورائه ويتقى به "(۲) (مسلم:۱۲۶/۲، ونسائی: (ص:۶۴۶))، وفی ابن ابی شیبۃ (۳): "الإمام جنة يقاتل به" (کنوز الحقائق فی احادیث خیر الخلائق للمناوی:۹/۲)۔ یعنی امام وہ ہے جو رعیت کے لئے سپر بنے۔ اس کے ساتھ ہو کر کافروں سے قتال کیا جائے اور مسلمان اپنی مصیبتوں میں اس کی آڑ پکڑیں۔

مرزا صاحب نے تو حرب وقتال کو اڑا ہی دیا ہے۔

اور فرمایا: "السلطان ظل الله في الأرض يأوي إليه كل مظلوم من عباده" (۴)، (رواه البزار والبيهقی)، وفي رواية: "يأوي إليه الضعيف، وبه ينتصر

(۱) دیکھیں: ((مسند ابو داود الطیالسی: (۵۴۵/۳)، حدیث: ۲۲۴۷، ((السنۃ)) از ابن ابی عاصم: حدیث: ۱۱۲۰، ((مسند ابو یعلی الموصلی)): (۳۲۱/۶)، حدیث: ۳۶۴۴، اس حدیث کی سند صحیح ہے۔

(۲) صحیح بخاری: کتاب الجہاد والسیر، باب یقاتل من وراء الامام ویتقی بہ، حدیث: ۲۹۵۷، صحیح مسلم: کتاب الإمارۃ، باب في الإمام إذا أمر بتقوی اللہ وعدل کان لہ أجر، حدیث: ۱۸۴۱۔

(۳) میں اس حدیث کو امام ابن ابی شیبہ کے یہاں اپنی بحث کی حد تک نہیں پاسکا، البتہ یہ حدیث ((سنن ابو داود)): کتاب الجہاد، باب یستجن بالامام فی العہود، حدیث: ۲۷۵۷، میں اور ((سنن کبری)) از بیہقی: (۳۷۴/۹)، حدیث: ۱۸۸۱۶ میں صحیح سند سے موجود ہے۔

(۴) شعب الإیمان از بیہقی: (۴۷۵/۹)، حدیث: ۶۹۸۴، مسند البزار: (۱۷/۱۲)، حدیث: ۵۳۸۳، یہ حدیث موضوع ہے، اس کی سند میں ابو المہدی سعید بن سنان علماء کے نزدیک ضعیف اور متروک ومنکر الحدیث ہے۔ دیکھیں: ((المطالب العالیۃ)) از ابن حجر: (۷۸/۱۰)، ((مجمع الزوائد)) از ہیثمی: (۱۹۶/۵)، حدیث: ۸۹۹۶۔

المظلوم ''(۱)(جامع صغیر:۳۱/۲،ومنتخب کنز العمال:۲/۱۳۱۔۱۳۲)۔یعنی سلطان زمین پر خدا کا ظل ونائب ہے۔مظلوم اور کمزور اس کی طرف پناہ لیتے ہیں اور وہ ہر مظلوم کا بدلہ ظالم سے لیتا ہے۔

کیا مرزا صاحب یا اور کوئی ہندی امام صاحب اس کے مصداق ہو سکتے ہیں؟ ظاہر ہے کہ نہیں اور جب یہ قدرت ایسے اماموں کو حاصل نہیں تو ان کی بابت دوسری حدیث ملاحظہ ہو:

عن ابن عمر قال: قال رسول اللہ ﷺ:"الإمام الضعيف ملعون"(۲)(رواہ الطبرانی، جامع صغیر:(۱/۱۰۳)وکنوز الحقائق:(۲/۸))۔یعنی ملعون ہے وہ امام جو کمزور ہو۔یعنی احکام حدود وحرب نافذ نہ کر سکے، جیسا کہ امام شعرانی((کشف الغمہ))میں اس حدیث کو نقل کر کے لکھتے ہیں:''وهو الذي يضعف عن تنفيذ الأمور الشرعية وإقامتها'' (۲/۲۰۸)۔یعنی جو شرعی امور کے نافذ کرنے اور قائم رکھنے سے عاجز ہو۔

شیخ عزیزی((سراج المنیر))(۳)میں اور شیخ حفنی اس کی شرح میں لکھتے ہیں:

''(الإمام)(الضعيف) عن إقامة الأحكام الشرعية (ملعون) أي مطرود، فعليه عزل نفسه إن أراد الخلاص في الدنيا والآخرة''(۲/۱۳۳)۔یعنی وہ امام جو احکام شرعیہ قائم کرنے سے عاجز ہے راندۂ بارگاہ ہے، ایسے کو اس منصب سے خود علیحدہ ہو جانا چاہئے اگر وہ اپنی جان کی مخلصی دنیا اور آخرت میں چاہتا ہے۔فاعتبروا يا أولي الأبصار۔

---

(۱)جزء الامالی از ابو محمد بن یوسف:(۱/۱۳۳)، یہ حدیث بھی ضعیف ہے، اس کی سند میں ایک راوی احمد بن عبد الرحمن ہے، علماء نے ان کی تضعیف کی ہے۔دیکھیں:((سلسلۃ الأحادیث الضعیفۃ))از شیخ البانی:(۴/۱۶۱)، حدیث:۱۶۶۳۔

(۲)المعجم الکبیر از طبرانی:(۱۳/۳۱۴)، حدیث:۱۴۱۰۵، امام ہیثمی رحمہ اللہ((مجمع الزوائد)):(۵/۲۰۹)، حدیث: ۹۰۵۶ میں کہتے ہیں: اس کی سند میں عبد الکریم بن الحارث اور عبد اللہ بن عمر کے بیچ سے ایک نامعلوم شخص ساقط ہے، اور اس کی سند میں ایک جماعت ہے جسے ہم نہیں جانتے۔اگرچہ یہ حدیث ضعیف ہے، لیکن سلطان (امام) کا باعزم وحوصلہ ہونا شریعت کو مطلوب ہے۔

(۳)السراج المنیر فی شرح الجامع الصغیر:(۲/۲۵۵)۔

(قسط:۳،(ص:۶۔۷) یکم نومبر ۱۹۳۵ء، شمارہ:۱، جلد:۳۳)

﴿لَيُؤْمِنَنَّ بِهِ قَبْلَ مَوْتِهِ﴾(۱): حیات عیسیٰ کے دلائل کثیرہ میں سے ایک دلیل آیت مذکورہ بھی ہے تمام متقدمین متاخرین نے ﴿مَوْتِهِ﴾ کی ضمیر مجرور کا مرجع مسیح کو قرار دیا ہے حتی کہ محدث ابن جریر نے بھی (۱۴/۶) جو مرزا صاحب کے نزدیک نہایت معتبر ائمہ حدیث سے ہیں (حاشیہ چشمۂ معرفت: (ص:۲۵۰))(۲)۔ باوجود اس فیصلہ کن امر کے مرزائی یہی کہتے رہتے ہیں کہ ضمیر کا مرجع اہل کتاب ہیں اور دلیل یہ دیتے ہیں کہ حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ صحابی جن سے قرآن سیکھنے کے لئے لوگ مامور تھے ان کی قرأت میں ''قبل موتھم'' ہے۔ جس سے صاف ظاہر ہے کہ موت اہل کتاب کی مراد ہے نہ حضرت عیسیٰ کی۔

اس کے تین جواب ہیں:

اول: حضرت ابی (رضی اللہ عنہ) کی یہ قرأت بوجہ شاذہ ہونے کے متروک، اور اس سے استدلال صحیح نہیں ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ و دیگر صحابہ حضرت ابی رضی اللہ عنہ کی اس قسم کی قراءتوں کو نہیں مانتے تھے۔ جیسا کہ ((صحیح بخاری))(پ:۲۰)(۳) کے آخر میں ہے ''قال عمر: أبي أقرأنا وإنا لندع من لحن أبي'' الخ۔ حضرت عمر نے فرمایا کہ ابی رضی اللہ عنہ بڑے قاری ہیں تو بھی ہم صحابہ لوگ ان کی غلط قرائتوں کو چھوڑ دیتے ہیں۔ ((فتح الباری))(۴) میں ہے: ''إنه ربما قرأ ما نسخت تلاوته لكونه لم يبلغه النسخ''، یعنی حضرت ابی رضی اللہ عنہ ایسی قراءت پڑھتے ہیں جس کی تلاوت منسوخ ہو چکی ہے، اور ان کو اس کا منسوخ ہونا معلوم نہیں ہوا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا ایک دوسرا قول ابی رضی اللہ

(۱) النساء:۱۵۹۔ (۲) ((روحانی خزائن)): (۲۶۱/۲۳)۔

(۳) کتاب فضائل القرآن، باب القراء من أصحاب النبی ﷺ، حدیث:۵۰۰۵۔

(۴) از ابن حجر: (۱۶۷/۸)۔

عنہ کے بارے میں یہ ہے: "أما إنه أقرأنا للمنسوخ "(۱) (فتح الباری: پ: ۲۰، (ص: ۳۶۴))، یعنی حضرت ابی رضی اللہ عنہ الفاظ منسوخ التلاوت کو بہت پڑھا کرتے تھے۔ پس جب حضرت ابی کی قراءت کا یہ حال ہے تو ان کی قراءت "قبل موتھم" معرض استدلال میں کیسے پیش ہو سکتی ہے؟

دوم: اگر ابی رضی اللہ عنہ کی قرائت تسلیم کر لی جائے تو جواب یہ ہے کہ ان کی قراءت محمول ہوگی ان کتابیوں پر جو نزول عیسی علیہ السلام سے پہلے مرجاتے ہیں اور قراءت متواترہ کا تعلق ان کتابوں سے ہوگا جو نزول عیسی کے زمانہ میں زندہ اور باقی رہیں گے۔ جیسا کہ ام المؤمنین حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا ہے: "إذا كان عند نزول عيسى آمنت به أحيائهم كما آمنت به موتاهم "(درمنثور: ۲/۲۹۳) (۲)۔ یعنی حضرت عیسی کے نزول کے وقت جو کتابی زندہ ہوں گے اسی طرح ایمان لائیں گے جس طرح نزول عیسی سے پیشتر وہ کتابی جو اپنے مرنے کے وقت ایمان لا کر مر چکے۔ فنعم الوفاق وحبذا الاتفاق۔

سوم: مذہب اصولیین کے مطابق اگر قراءت شاذہ کو قراءت متواترہ کے تابع کریں تو دونوں ایک ہی محل پر محمول ہوں گی، اور مطلب یہ ہوگا کہ کل امت اہل کتاب من حیث القوم (نہ من حیث الاشخاص) اپنے فنا ہو جانے سے پیشتر حضرت عیسی پر ایمان لائیں گی۔ "أي يؤمن به بأجمعهم معا قبل موتهم "۔ پس "موتھم" مصدر کے وہی معنی ہوں گے جو آیت قرآنی ﴿**ثُمَّ بَعَثْنَاكُم مِّن بَعْدِ مَوْتِكُمْ**﴾ (۳) میں ﴿مَوْتِكُمْ﴾ کے معنی ہیں۔ اللہ تعالی نے بنی اسرائیل سے فرمایا کہ ہم نے تم کو زندہ کیا تم سب کے ایک دم سے مر

(۱) تاریخ المدینہ از ابن شبہ: (۲/۷۱۱)، مسند الفاروق از ابن کثیر: (۲/۶۰۲)، اور حافظ ابن حجر رحمہ اللہ نے اس کو ((تغلیق التعلیق)): (۴/۳۴۱) میں بھی ذکر کیا ہے۔

(۲) تفسیر عبد الرزاق: (۱/۴۷۸)، حدیث: ۶۶۳، درمنثور از امام سیوطی: (۲/۷۳۴)۔

(۳) البقرۃ: ۵۶۔

جانے کے بعد (بنی اسرائیل نے اللہ کے دیکھنے کی التجا کی تھی اس پر ان پر بجلی گری اور سب کے سب ایک دم سے مر گئے تھے پھر حضرت موسیٰ کی دعا سے اللہ نے ان کو زندہ کیا تھا) پس جیسے ﴿بَعْدِ مَوْتِكُمْ﴾ کے معنی ہیں سب بنی اسرائیل کے ایک دم سے مر جانے کے بعد، اسی طرح قرائت ابی میں ''قبل موتھم'' کے معنی ہوں گے ''سب اہل کتاب کے ایک دم سے مر جانے کے پہلے'' اور سب اہل کتاب کا ایک دم سے فنا ہو جانا اور ان کے کسی فرد کا باقی نہ رہنا قیامت کے قریب ہی ہوگا نزول عیسیٰ کے بعد۔ پس قراءت ابی اور قراءت متواترہ کا حاصل ایک ہی ہوا۔ اور نزول عیسیٰ دونوں سے ثابت ہوا جو ہمارے موافق اور مؤید ہے، اور مرزائیوں کے مخالف اور ان کو مضر۔

**(قسط:۴،(ص:۴۔۵)۸/نومبر۱۹۳۵ء،شمارہ:۲،جلد:۳۳)**

**انقطاع نبوت:**

انقطاع نبوت کے بے شمار دلائل میں سے مرزائیوں کے سامنے جب ((جامع ترمذی))(۱)اور((مسند احمد))(۲)وغیرہ کی صحیح حدیث"لو كان بعدي نبي لكان عمر"،(اگر میرے بعد کوئی نبی ہوتا تو حضرت عمر ہوتے)پیش کی جاتی ہے۔تو اس کے خلاف وہ دو مندرجہ ذیل احادیث پیش کرتے ہیں:(۱)"لو لم أبعث لبعثت يا عمر"(مرقاۃ شرح مشکاۃ:۵/۵۴۹)(۳)،(۲)"لو لم أبعث فيكم لبعث عمر فيكم"(کنوز الحقائق:۲/۱۵۱)(۴)۔یعنی اگر میں مبعوث نہ ہوتا تو عمر رضی اللہ عنہ تم میں مبعوث ہو جاتے۔چونکہ آپ ﷺ مبعوث ہو گئے اس لئے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نبی نہ بنے(احمدیہ ڈائری:(ص:۵۴۷))۔

مرزائیوں کی دونوں حدیثوں کی حقیقت ملاحظہ ہو:

ملا علی قاری نے((مرقاۃ شرح مشکاۃ))(۵)میں تحت حدیث:"لو كان بعدي نبي لكان عمر"لکھا ہے:"وفي بعض طرق هذا الحديث:لو لم أبعث لبعثت يا عمر"(۵/۵۴۹)،یعنی اس حدیث کے بعض طرق میں یہ الفاظ آئے ہیں کہ آپ نے فرمایا کہ اگر میں مبعوث نہ ہوتا تو اے عمر تو نبی ہوتا۔

---

(۱)أبواب المناقب،باب،حدیث:۳۶۸۶۔

(۲)(۲۸/۶۲۴)،حدیث:۱۷۴۰۵،یہ حدیث حسن ہے

(۳)احیاء علوم الدین از غزالی:(۳/۱۹۰۔۱۹۱)،اور دیکھیں:((تذکرۃ الموضوعات))از فتنی:(۱/۹۴)،یہ حدیث موضوع ہے۔

(۴)مسند الفردوس:(۳/۳۷۴)،حدیث:۵۱۲۷،یہ حدیث موضوع ہے،اس کی سند میں ایک راوی زکریا بن یحیی الوقار ہے جو کذاب ہے۔دیکھیں:((الکامل فی ضعفاء الرجال))از ابن عدی:(۴/۱۷۴)،((الموضوعات))از ابن الجوزی:(۱/۳۲۰)،((تنزیہ الشریعۃ))از کنانی:(۱/۳۷۳)،حدیث:۹۲۔

(۵)(۹/۳۹۰۲)۔

لیکن ملا صاحب نے نہ راوی حدیث کا نام لیا ہے نہ مخرج کا پتہ دیا ہے، نہ الفاظ مذکورہ حدیث کی کسی معتبر یا غیر معتبر کتاب میں ملتے ہیں۔ البتہ حافظ مناوی نے (( کنوز الحقائق )) میں اس کے ہم معنی روایت دو طریق سے نقل کی ہے، ایک تو ابن عدی (۱) کے حوالہ سے جس کے الفاظ یوں ہیں: ''لو لم أبعث فیکم لبعث عمر فیکم'' (۱۵۱/۲)۔ دوسری فردوس دیلمی (۲) کے حوالہ سے، جس کے الفاظ یوں ہیں: ''لو لم أبعث لبعث بعدي عمر''۔ ملا علی قاری نے غالبا اسی روایت کو (( مرقاۃ )) میں بالمعنی نقل کردیا ہے۔

ہر دو روایات محدثین کے نزدیک باطل جھوٹی اور موضوع ہیں، ابن جوزی نے اپنی (( موضوعات )) میں ابن عدی والی روایت دو سندوں سے نقل کی ہے اور چونکہ دونوں سندوں میں راوی واضع اور کاذب ہیں اس لئے دونوں کو موضوع کہا ہے، چنانچہ سلسلہ اسناد ملاحظہ ہو۔ ابن عدی اپنی کتاب (( کامل )) (۳) میں کہتے ہیں: ''حدثنا علي بن الحسین بن قدید حدثنا زکریا بن یحیی الوکار (۴) حدثنا بشر بن بکر عن أبي بکر بن عبد الله بن أبي مریم الغساني عن ضمرة عن غضیف بن الحارث عن بلال بن رباح قال: قال النبي ﷺ: لو لم أبعث فیکم لبعث عمر بن الخطاب''۔

(۲) حدثنا عمر بن الحسن بن نصر الحلبي حدثنا مصعب بن سعد أبو خیثمه حدثنا عبد الله بن واقد الحراني حدثنا حیوة بن شریح عن بکر بن عمرو

---

(۱) الکامل فی ضعفاء الرجال از ابن عدی: (۱۷۵/۴)۔

(۲) مسند الفردوس: (۳۷۲/۳)، حدیث: ۵۱۲۷، یہ حدیث موضوع ہے، بلفظ: ''لولم ابعث فیکم لبعث عمر''۔

(۳) الکامل فی ضعفاء الرجال از ابن عدی: (۱۷۵/۴)۔

(۴) تنبیہ: مؤلف رحمہ اللہ نے یہاں پر ''وکار'' کا لفظ استعمال کیا ہے اس لیے ہم نے بھی اسی کو استعمال کیا ہے اسی لئے ہم نے اس کو باقی رکھا ہے ورنہ صحیح لفظ: ''وقار'' ہے۔

عن مشرح بن هامان عن عقبه بن عامر قال: قال النبي ﷺ: ''لو لم أبعث فيكم لبعث عمر فيكم''(۱)۔

ابن جوزی نے دونوں سندوں کو نقل کر کے فرمایا ہے: ''زكريا كذاب يضع، وابن واقد متروك ''(۲)، یعنی زکریا بن یحیی جھوٹا ہے حدیثیں بناتا تھا، اور ابن واقد حرانی کی روایت چھوڑ دی گئی ہے (نہیں لی جاتی)۔

ذہبی نے ((میزان))(۳) میں خود ابن عدی سے (جس نے روایت مذکورہ اپنی کتاب ((کامل))(۴) میں درج کی ہے) نقل کیا ہے: قال ابن عدي: ''يضع الحديث، وقال صالح: كان من الكذابين الكبار''۔ یعنی پہلی سند کا راوی زکریا وکار حدیثیں گڑھتا تھا، صالح نے کہا: زکریا بہت بڑے جھوٹوں میں سے ہے۔

دوسری سند کا راوی ابن واقد حرانی متروک ہے جیسا کہ ابن جوزی اور جوزجانی نے کہا ہے، بلکہ یعقوب بن اسماعیل نے کہا ہے ''كان يكذب'' ((میزان))(۵)، یعنی ابن واقد جھوٹ بولتا تھا۔ اس کا جھوٹ ملاحظہ ہو اس نے حدیث مذکور پر سلسلہ رجال کا وہی بنا کر لگالیا جو ((ترمذی)) وغیرہ میں حیوۃ بن شریح سے شروع ہو کر عقبہ بن عامر پر ختم ہوا ہے۔

((کنوز الحقائق)) کی دوسری حدیث جو بحوالہ فردوس دیلمی منقول ہے اس کی سند یوں ہے: ''قال الدیلمی انبأنا عبدالمالك بن عبد الغفار أنبأنا عبد الله بن عيسى بن هارون أنبأنا عيسى بن مروان حدثنا حسين بن عبد الرحمن بن حمران حدثنا

(۱) الکامل فی ضعفاء الرجال از ابن عدی: (۳۲۴/۵)۔

(۲) الموضوعات از ابن الجوزی: (۳۲۰/۱)۔ (۳) (۷۷/۲)، رقم: ۲۸۹۲۔

(۴) الکامل فی ضعفاء الرجال از ابن عدی: (۱۷۴/۴)۔

(۵) (۵۱۸/۲)، اور دیکھیں: ((الکامل فی ضعفاء الرجال)) از ابن عدی: (۳۲۱/۵)۔

إسحاق بن نجیح الملطي عن عطاء بن میسرہ الخراساني عن أبي ھریرۃ قال: قال النبي ﷺ:لو لم أبعث۔۔۔'' الخ۔

یہ حدیث بھی موضوع اور باطل ہے۔اس کی سند میں اسحاق ملطی وضاع وکذاب ہے۔ذہبی((میزان))(۱)میں لکھتے ہیں:''قال أحمد:ھو من أکذب الناس، وقال یحیی: معروف بالکذب، ووضع الحدیث''۔یعنی امام احمد نے فرمایا کہ اسحاق بڑا جھوٹا ہے۔ یحیی بن معین نے کہا کہ اسحاق جھوٹی اور وضعی حدیثوں کے بنانے میں مشہور ہے۔

دوسرا راوی عطاء خراسانی بھی کچھ کم نہیں((تہذیب))(۲)میں سعید بن مسیّب کا قول منقول''کذب عطاء''،امام بخاری نے بھی((تاریخ أوسط))(۳)میں سعید کا قول''کذب''،نقل کیا ہے۔یعنی عطا جھوٹا ہے۔خود امام بخاری فرماتے ہیں:''عامۃ أحادیثہ مقلوبۃ''(۴)۔عطا خراسانی کی حدیثیں الٹی پلٹی یعنی غلط ہوتی ہیں۔

امام بیہقی اسے''کثیر الغلط'' کہتے ہیں،(زیلعی)(۵)۔

حاصل کلام یہ ہے کہ((کنوز الحقائق)) کی دونوں روایتیں باطل اور جھوٹی ہیں اور یہ کچھ ان دونوں روایتوں پر ہی موقوف نہیں ہے بلکہ((کامل))ابن عدی اور فردوس دیلمی کی تمام روایات کا یہی حال ہے۔شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی((عجالہ نافعہ))میں طبقہ رابعہ کا بیان فرماتے ہوئے لکھتے ہیں:''احادیثے کہ نام ونشان آنہا در قرون سابقہ معلوم نبود(تا) ایں احادیث قابل اعتماد نیستند''۔پھر ایسی حدیثوں کو نقل کرنے والوں میں ابن عدی صاحب ((الکامل))اور دیلمی صاحب((الفردوس))کا نام بھی تحریر فرمایا ہے(ص:۷۔۸)۔

---

(۱)(۱/۲۰۰)،رقم:۷۹۵۔ (۲)((تہذیب التہذیب))از ابن حجر:(۷/۲۱۵)۔

(۳)(۲/۳۷)،رقم:۱۷۰۶۔ (۴)العلل الکبیر از امام ترمذی:(۱/۲۷۱)،رقم:۴۹۵۔

(۵)نصب الرایۃ:(۳/۲۲۸)،اور دیکھیں:((معرفۃ السنن والآثار))از بیہقی:(۱۱/۱۳۰)،حدیث:۱۵۰۳۶۔

اور ((بستان المحدثین)) میں دیلمی کی کتاب ((الفردوس)) کے تذکرے میں ارقام فرماتے ہیں: ''در سقیم وصحیح احادیث تمیز نمے کند ولہذا دریں کتاب او موضوعات وواہیات تودہ تودہ مندرج'' (ص:۶۲)۔

جب واقعہ یہ ہے تو یہی حال ((فردوس)) دیلمی کی اس روایت کا بھی جاننا چاہئے جسے مرزائیوں نے اپنی ڈائری کے (صفحہ:۵۱۸) میں ((کنوز الحقائق)) کے حوالہ سے نقل کیا ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا ہے ''أبو بکر أفضل هذه الأمة إلا أن يكون نبي''، اور اس سے امکان نبوت پر دلیل پکڑی ہے حالانکہ یہ روایت بھی باطل موضوع اور جھوٹی ہے اور اس کے ثبوت کے لئے اس کے حوالہ میں ((فردوس)) دیلمی کا نام کافی ہے کیوں کہ حافظ مناوی نے اسے ((کنوز الحقائق)) میں ((فردوس)) دیلمی کے حوالہ سے ہی نقل کیا ہے۔ ولعل فیہ کفایۃ لمن لہ درایۃ۔

(قسط:۵،(ص:۵)۱۷رجنوری ۱۹۳۶ء،شمارہ:۱۲،جلد:۳۳)

(حیات عیسی)

مسئلہ حیات عیسی کی مخالفت میں مرزائی لوگ ((شرح فقہ اکبر)) مصری کے حوالہ سے ایک محرف حدیث یوں نقل کرتے ہیں: ''لو کان عیسی حیا لما وسعه إلا اتباعي'' (احمدیہ ڈائری: (ص: ۲۲۹))۔یعنی حضرت عیسی اگر زندہ ہوتے تو میری پیروی کرتے حالانکہ ((شرح فقہ اکبر)) کے تمام قدیمی نسخوں میں روایت مذکورہ یوں مرقوم ہے: ''لو کان موسی حیا الخ''۔دیکھو طبع لاہور جو مرزا صاحب کے دعوی نبوت سے بہت پیشتر طبع ہوکر شائع ہوئی تھی۔پھر مطبع مجتبائی دہلی میں ۱۳۰۷ھ میں طبع ہوئی، پھر اسی مطبع میں ۱۳۱۴ھ میں چھپی۔ان تمام نسخوں میں ''لوکان موسی حیا'' ہے۔البتہ ۱۳۲۳ھ میں جو نسخہ مصر میں طبع ہوا پھر اسی کی نقل ۱۳۲۷ھ میں دوبارہ مصر میں شائع ہوئی ان دونوں میں تمام قدیم مطبوع اور قلمی نسخوں کے خلاف ''لو کان عیسی حیا'' شائع ہوا ہے۔یہ تحریف یا تو کسی کی کارستانی ہے (کوئی معشوق ہے اس پردہ زنگاری میں) یا مطبع والوں کی غلطی اور مصحح کی کوتاہ نظری سے ہوئی ہے۔

اگر یہ عبارت صحیح ہو اور ملا علی قاری نے درحقیقت ''لو کان عیسی حیا'' ہی تحریر کیا ہو، تو ان کی اوپر کی عبارت کے خلاف ہوتا ہے کیوں کہ وہ حدیث مذکور کے پیشتر لیکن متصل لکھتے ہیں: ''عند نزول عیسی من السماء ''(۱)،یعنی حضرت عیسی کا نزول آسمان سے وہ ثابت کرتے ہیں اور اسی کی دلیل میں حدیث مذکور پیش کرتے ہیں۔

پس اگر دلیل یہ ہو کہ عیسی مر گئے اگر زندہ ہوتے تو پیروی دین محمدی کی کرتے اور دعوی یہ کہ وہ آسمان سے نازل ہوں گے تو ماشاء اللہ دعوی و دلیل میں کیسی تقریب تام ہوگی؟ ع:

(۱) تاریخ دمشق: (۴۷/۵۰۵)۔

پوچھی زمین کی تو کہی آسمان کی۔

پس مصری نسخہ میں یقیناً تحریف ہوئی ہے کیوں کہ دلیل دعوی کے مخالف ہے، علاوہ ازیں ملا علی قاری نے حدیث مذکور لکھ کر اپنی ((شرح شفاء)) کا حوالہ بھی دیا ہے، لکھتے ہیں: ”وقد بينت وجه ذلك۔۔۔ في شرح الشفاء“۔

پس دیکھنا چاہئے کہ ملا صاحب نے اپنی ((شرح شفاء)) میں کیا لکھا ہے؟

ملا صاحب کی ((شرح شفاء)) استنبول میں ۱۳۰۹ھ میں ((شرح فقہ اکبر)) مطبوع مصر سے بہت پہلے طبع ہوئی ہے، اس کی جلد اول فصل سابع میں لکھتے ہیں: ”وإليه أشار ﷺ بقوله حين رأى عمر أنه ينظر في صحيفة من التوراة: لو كان موسى حيا لما وسعه إلا اتباعي“ (۱/۱۰۶)(۱)۔ یعنی حضرت عمر رضی اللہ عنہ جب تورات پڑھتے ہوئے دربار نبوی میں حاضر ہوئے تو آنحضرت ﷺ نے ان کو اس حالت میں دیکھ کر فرمایا کہ اگر موسی زندہ ہوتے تو ان کے لئے بجز میری پیروی کے اور کچھ بن نہ آتا۔

دیکھو یہاں صاف صاف لفظ موسی بجائے عیسی موجود ہے اسی کو ملا صاحب نے ((شرح فقہ اکبر)) میں نقل فرمایا ہے تو ((شرح فقہ اکبر)) کی عبارت میں بھی بجائے لفظ ”عیسی“ کے لفظ ”موسی“ چاہئے جیسا کہ ہندی اور قلمی نسخوں میں موجود ہے۔ پس مصری نسخہ یقیناً غلط اور محرف ہے۔

یہی ملا علی قاری اپنی تیسری کتاب ((موضوعات کبیر))(۲) جو ۱۲۸۹ھ میں طبع ہوئی تھی، لکھتے ہیں: ”ويقويه حديث: لو كان موسى عليه السلام حيا لما وسعه إلا اتباعي“(۳)(ص:۶۷)۔ یہاں بھی عیسی کے بجائے لفظ موسی تحریر کیا ہے۔

(۱) شرح الشفا: (۱/۱۱۵)۔ (۲) مسمی بہ: ((الأسرار المرفوعۃ فی الأخبار الموضوعۃ)): (۱/۲۹۲)۔

(۳) مسند احمد: (۲۳/۳۴۹)، حدیث: ۱۵۱۵۶، مصنف ابن ابي شيبة: (۱۴/۳۵۱_۳۵۲)، حدیث: ۳۸۱۱۲، السنۃ از ابن

ملا صاحب ممدوح اپنی چوتھی کتاب ((مرقاۃ شرح مشکاۃ))(۱) مطبوعہ مصر میں ارقام فرماتے ہیں: ''و"لو كان"،أي موسى، كما في نسخة"حيا"أي في الدنيا'' (ج۱ص:۲۵۱)، یعنی موسی اگر دنیا میں زندہ موجود ہوتے۔

یہاں بھی لفظ موسی بصراحت موجود و مرقوم ہے۔

اسی طرح ((مسند احمد))(۲)، ((بیہقی))(۳)، ((دارمی))(۴) اور ((مشکاۃ)) (۵) وغیرہ کتب حدیث میں ''لو كان موسى حيا'' وارد ہے، اور ملا علی قاری نے انہیں حوالوں سے اپنی تمام تصانیف میں ''لو كان موسى حيا'' نقل کیا ہے۔ پھر یہ کیوں کر باور کیا جا سکتا ہے کہ ((شرح فقہ اکبر)) میں وہ ''لو كان عيسى'' نقل کریں گے۔

لہذا مثل آفتاب نیم روز واضح ہو گیا کہ مصری نسخہ میں ''عیسی'' غلط طبع ہو گیا ہے، جس سے مرزائیوں کا بظاہر فائدہ ہو گیا اور بلی کے بھاگوں چھینکا ٹوٹا۔

محمدیوں کو احمدیوں کے اس مغالطے سے ہوشیار رہنا چاہیے۔ وما علينا إلا البلاغ

---

=ابی عاصم: (ص:۲۷)، حدیث:۵۰، ومعہ ظلال الجنۃ از شیخ البانی، شیخ البانی رحمہ اللہ نے اس حدیث کو حسن قرار دیا ہے۔

(۱) (۲۷۷/۱)۔

(۲) (۴۶۸/۲۲)، حدیث:۱۴۶۳۱۔

(۳) شعب الایمان: (۳۴۷/۱)، حدیث:۱۷۵۔

(۴) سنن الدارمی: (۴۰۳/۱)، حدیث:۴۴۹۔

(۵) مشکاۃ المصابیح از خطیب تبریزی: (۶۳/۱)، حدیث:۱۷۷۔

(قسط:۶، (ص:۶۔۷) ۲۴؍جنوری ۱۹۳۶ء، شمارہ:۱۳، جلد:۳۳)

ریش و بروت:

یہ مسئلہ میرے خیال میں اتنا اہم نہیں کہ اس پر قلم اٹھایا جائے۔ زمانہ ماضی وحال میں اس مسئلہ پر عربی و اردو میں متعدد کتب ورسائل لکھے جا چکے ہیں اور ہر قسم کے شبہات کے کافی جوابات دیئے جا چکے ہیں۔ لیکن کلکتہ کے ایک اخبار میں تین اعتراضات ایسے کئے گئے ہیں جن کے جوابات اب تک شائع نہیں ہوئے اس لئے میں نے اپنے اس مضمون میں انہیں تین امروں کی طرف توجہ کی ہے۔ بعون اللہ۔

(۱) پہلا اعتراض یہ ہے کہ ڈاڑھی بڑھانی کوئی شرعی مسئلہ نہیں ہے بلکہ سامی نسل کے تمام مذہب والے (عرب بت پرست یعنی مشرکین اور یہود و نصاری سب ہی) ڈاڑھیاں رکھتے تھے۔ صرف غیر سامی النسل جو تھے وہ ڈاڑھیاں کتراتے یا منڈاتے تھے۔ اسی لئے حدیث میں مجوس کی مخالفت کا حکم دیا گیا ہے جو سامی النسل نہ تھے۔

یہ خیال اور تحقیق محض غلط اور قصور نظر کا نتیجہ ہے۔ حدیث صحیحین میں ''خالفوا المشرکین ''(۱) کا لفظ بھی وارد ہے، جس سے معلوم ہوا کہ عرب بت پرست بھی باوجود سامی النسل ہونے کے ڈاڑھیاں نہیں رکھتے تھے۔ جب تو ان کی مخالفت کا حکم دیا گیا ہے۔ ((مسند بزار))(۲) میں صاف وارد ہے: عن ابی ھریرۃ قال: قال النبی ﷺ: ''إن أھل الشرك یعفون شواربھم ویحفون لحاھم، فخالفوھم ''، آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ مشرکین مونچھیں بڑھاتے اور ڈاڑھیاں صاف کرتے ہیں تم اے مسلمانو! ان کا خلاف کرو۔ اسی طرح یہود و نصاری بھی جو سامی النسل تھے ڈاڑھیاں نہیں رکھتے تھے۔ ((مسند احمد))

(۱) صحیح بخاری: کتاب اللباس، باب تقلیم الاظفار، حدیث:۵۸۹۲، صحیح مسلم: کتاب الطھارۃ، باب خصال الفطرۃ، حدیث:۲۵۹۔

(۲) (۱۴/۳۱۹)، حدیث:۸۱۲۳، امام ہیثمی فرماتے ہیں: ''رواہ البزار بإسنادین في أحدھما عمرو بن أبي سلمۃ، وثقہ ابن معین وغیرہ، وضعفہ شعبۃ وغیرہ، وبقیۃ رجالہ ثقات''۔ دیکھیں: ((مجمع الزوائد)): (۱۶۶/۵)، حدیث:۸۸۲۵۔

(۱) میں آیا ہے:عن أبي أمامة مرفوعا :''إن أهل الكتاب يقصون عثانينهم ويوفرون سبالهم، «قصوا سبالكم ووفروا عثانينكم وخالفوا أهل الكتاب»''۔

وعن أبي هريرة مرفوعا:''اعفوا اللحى وجزوا الشوارب ولا تشبهوا باليهود والنصارى''(۲)۔

آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ یہود ونصاری اپنی مونچھیں بڑھاتے ہیں اور داڑھیاں کاٹتے ہیں، پس تم اے مسلمانو! مونچھیں کاٹو اور داڑھیاں بڑھاؤ۔ اور اس کا الٹا کر کے یہود ونصاری کے مشابہ نہ بنو۔

((مسند احمد)) کی دونوں حدیثوں سے معلوم ہوا کہ سامی النسل یہود ونصاری داڑھیوں کے دشمن تھے اور بزار وصحیحین کی حدیثوں سے مشرکین عرب (سامی النسل) کی داڑھیوں سے دشمنی ثابت ہوئی۔ پس واضح ہوگیا کہ یہ شرف صرف اسلام ہی کو حاصل ہے کہ اس نے اپنے ماننے والوں کو حکم دیا کہ اپنی مونچھیں پست کرائیں اور اپنی ڈاڑھیاں بڑھائیں لہذا اس حکم کے عامل صرف مسلمان تھے اور کوئی نہیں۔

(۲) دوسرا اعتراض یہ ہے کہ جن روایات میں "خمس من الفطرة "(۳) یا "عشر من الفطرة"(۴) آیا ہے۔ اس میں فطرت سے مراد عرب کا مزاج وطبیعت ہے۔

فطرت کے یہ معنی بالکل بناوٹی اور خلاف تصریحات محدثین واہل لغت ہیں۔ معترض

(۱)(۶۱۳/۳۶)، حدیث:۲۲۲۸۲، یہ حدیث صحیح ہے۔

(۲) مسند احمد: (۱۴/۳۰۵۔۳۰۶)، حدیث:۸۶۷۳، یہ حدیث صحیح ہے۔

(۳) صحیح بخاری: کتاب اللباس، باب قص الشارب، حدیث:۵۸۸۹، صحیح مسلم: کتاب الطهارة، باب خصال الفطرة، حدیث:۲۵۷۔

(۴) صحیح مسلم: کتاب الطهارة، باب خصال الفطرة، حدیث:۲۶۱۔

چونکہ اقوال الرجال کونہیں مانتا اس لئے اس کی تسکین کے لئے کتاب وسنت سے معنی نقل کئے جاتے ہیں:

قرآن مجید میں ''فطرت'' کے معنی ''الدین القیم'' ساتھ ہی مذکور ہیں۔

حدیث میں صراحتہ وارد ہے: عن أبي هريرة قال: قال النبي ﷺ "من فطرة الإسلام: أخذ الشارب، وإعفاء اللحى" (رواہ ابن حبان في صحيحہ)(۱) عن ابن عمر مرفوعا: "إنا آل محمد نعفي لحانا ونحفي شواربنا" (رواہ الدیلمی)(۲)۔

آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ مونچھیں کاٹنی اور ڈاڑھیاں بڑھانی اسلامی فطرت ہے۔ہم محمد والے ڈاڑھیاں بڑھاتے ہیں اور مونچھیں پست کرتے ہیں۔

ایک اور روایت میں "عشر من فطرتي وفطرة إبراهيم" (۳) آیا ہے۔اور ایک روایت میں ''من السنة'' وارد ہوا ہے(۴)۔(نووی)

معلوم ہوا کہ حدیث میں ''فطرت'' کے معنی مزاج عرب کے نہیں ہیں۔بلکہ ''فطرة'' کے معنی ''دین اسلام''، ''سنت انبیاء'' اور ''طریقہ محمدیہ'' ہے۔کما ثبت من الاحادیث۔

(۳) تیسرا اعتراض یہ ہے کہ ڈاڑھی منڈانے یا کترانے پر کوئی سزا یا وعید حدیث

---

(۱) صحیح ابن حبان: (۲۳/۴)، حدیث:۱۲۲۱، موارد الظمآن از ہیثمی: (۲۸۲/۲)، حدیث:۵۶۰، یہ حدیث حسن ہے۔

(۲) مسند الفردوس: (۵۴/۱)، رقم:۱۴۴۔یہ کتاب مظان ضعیفہ معروفہ میں سے ہے۔

(۳) یہ روایت تو نہ مل سکی البتہ عشر یا عشرۃ من الفطرۃ والی روایت ((صحیح مسلم)) میں ہے جو اس بات پر دلیل ہے کہ یہ تمام نبیوں کی سنت ہے۔

(۴) سنن النسائی: کتاب الزینۃ، من السنن الفطرۃ، حدیث:۵۰۴۴، مستخرج ابی عوانہ: (۲۷۹/۱)، حدیث:۵۴۴، شیخ البانی رحمہ اللہ نے ((صحیح سنن ابوداود))(۹۵/۱) میں اس کی تصحیح کی ہے، اور یہ حدیث صحیح مسلم میں (من الفطرۃ) کے لفظ سے وارد ہوئی ہے، اور اسی معنی میں ابن عباس رضی اللہ عنہ کا قول ہے جسے امام مقدسی رحمہ اللہ نے اپنی کتاب ((المستخرج من الاحادیث)): (۵۱/۱۲) میں اپنی سند سے لائے ہیں۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں: "أخذ الشارب من السنة"۔

میں نہیں آئی ہے۔

یہ بھی معترض کے قصور نظر کا نتیجہ ہے۔ سنئے! طحاوی میں ہے: قال النبی ﷺ "من قطع شعرة من لحية أو من تحت لحية لا يستجاب دعائه، ولا تنزل عليه الرحمة، ولا ينظر الله إليه نظر رحمة وتسميه الملائكة ملعونا وهو عند الله بمنزلة اليهود والنصارى "(طحاوی)۔ آنحضرت ﷺ نے فرمایا جو مسلمان اپنی ڈاڑھی سے خواہ نیچے سے ہی ایک بال کاٹے گا اس کی دعا قبول نہ ہوگی اس پر رحمت نازل نہ ہوگی نہ خدا اس پر رحم کرے گا۔ فرشتے اس کا نام ملعون رکھتے ہیں۔ اور وہ خدا کے نزدیک یہود و نصاری کے برابر ہے۔

اور سنئے! قال ﷺ:"من قصر أو حلق لحية فهو ملعون و مردود في الدنيا والآخرة "(شرح قنیہ)(۱)۔ آنحضرت ﷺ نے فرمایا جو مسلمان اپنی ڈاڑھی کترائے (۲) یا منڈائے وہ دنیا میں ملعون اور آخرت میں مردود ہے۔

اور لیجئے ایک روایت میں یوں ہے:"ليس له عند الله خلاق"(طبرانی کبیر) (۳)۔ خدا کے ہاں اس کا کچھ نہیں ہے۔

ایک اور روایت میں ہے:"لم ينل شفاعتي ولم يشرب من حوضي "(ابن

---

(۱) یہ اور گزشتہ روایت جسے مؤلف رحمہ اللہ نے طحاوی کے حوالہ سے نقل کیا ہے اپنی بحث کی حد تک یہ دونوں روایتیں مجھے دواوین سنت میں نہ ملیں، واللہ اعلم۔

(۲) یعنی ایک مشت کی مقدار سے کم (مؤلف)۔

(۳) معجم کبیر از طبرانی: (۱۱/۴۱)، حدیث: ۱۰۹۷۷، اور مصنف ابن ابی شیبہ: (۱۶/۳۶۱)، حدیث: ۳۰۵۴۷، میں یہ حدیث "فليس منا" کے لفظ سے ہے، شیخ البانی رحمہ اللہ نے اس کی سند کو ضعیف قرار دیا ہے، دیکھیں: ((سلسلۃ الاحادیث الضعیفۃ)): (۱/۶۱۱)، حدیث: ۴۲۱، لیکن جس راوی کی بنیاد پر شیخ البانی رحمہ اللہ نے ضعیف قرار دیا ہے وہ حجاج بن نصیر ہیں، یعنی محمد بن مسلم کے شاگرد، اور مصنف ابن ابی شیبہ میں محمد بن مسلم کے شاگرد وکیع ہیں، گویا وہ متابعت کر رہے ہیں، اس طرح سے اس حدیث کو تقویت ملتی ہے اور علی الاقل یہ حدیث حسن کے درجہ کو تو پہنچ ہی جاتی ہے۔ واللہ اعلم۔

عساکر)(۱)۔ اسے میری شفاعت نصیب نہ ہوگی نہ وہ میرے حوض کوثر سے پانی پئے گا۔ اس سے زیادہ وعید اور سزا اور کیا چاہئے؟۔

خاتمہ: عشرت پسند، مغرب زدہ مسلمانوں میں چونکہ قرآن وحدیث کی کوئی عزت نہیں ہے۔ لہذا ان کے لئے مغرب کے ہی ایک ڈاکٹر کی تحقیق پیش کی جاتی ہے۔ امید ہے کہ یہ لوگ اس کو سن کر ضرور ایمان لائیں گے۔

واشنگٹن کے ڈاکٹر آرتھر میک ڈانلڈ کا مضمون نیویارک کے طبی رسالہ میڈیکل ریکارڈ بابت ۳۰ء میں شائع ہوا ہے کہ:۔

''داڑھی منڈانے سے چہرہ کے عصبی اور دیگر امراض پیدا ہوتے ہیں۔ اور دانتوں، جبڑے اور پھیپھڑے کی شکایتیں پیدا ہوتی ہیں بالآخر اس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ لوگوں کو طویل عمر نصیب نہیں ہوتی''۔

آج کل کے ایک امریکن محقق کا نظریہ یہ ہے کہ ڈاڑھی مونڈنے میں کم از کم فی ہفتہ ایک گھنٹہ وقت ضائع ہوتا ہے۔ اس طرح سال میں ۵۲ گھنٹوں کا نقصان ہوتا ہے۔ اس نظریہ کا نتیجہ یہ ہوا کہ امریکہ میں بہت سے لوگوں نے ڈاڑھی منڈانے سے توبہ کی ہے'' (ہند، کلکتہ ۱۸ر فروری ۳۵ء)۔

یہ تو نقصان وقت کا بیان تھا۔ پیسوں کا نقصان جس قدر ہوتا ہے، ملاحظہ ہو: تمام

---

(۱) یہ مجھے اپنی بحث کی حد تک نہ مل سکی، البتہ اس معنی کی حدیث مونچھیں لمبی کرنے کے عقاب کی امام جورقانی نے اپنی کتاب ((الاباطیل والمناکیر)): (۳۰۶/۲۔۳۰۷)، میں نقل کیا ہے۔ داڑھی منڈانے کے عقاب کے سلسلہ میں جتنی بھی روایتیں آئی ہیں ان میں سے اکثر لائق استدلال نہیں ہیں، لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ اس فعل قبیح کی کوئی سزا نہیں، بلکہ جتنی کثرت سے داڑھی بڑھانے کی حدیثیں وارد ہوئی ہیں، ان کا ماحصل یہی ہے کہ اس امر کی خلاف ورزی کسی بہت بڑے جرم کا ارتکاب کرنے کے مشابہ ہے، البتہ سزا کی تحدید کا علم صرف اور صرف اللہ کو ہے۔

ڈاڑھی منڈانے والوں کی تعداد جو معمورہ عالم میں ہیں اگر ۳۶ کروڑ فرض کر لی جائے اور فی ہفتہ ہر ڈاڑھی منڈانے والے کا خرچ صرف ۲ر آنے مان لیا جائے تو سارے ڈاڑھی منڈوں کا خرچ ہر سال کا دو ارب ۳۱ کروڑ ۴۲ لاکھ ۸۵ ہزار ۷۱۴ روپیہ چار آنے پونے سات پائی (۶۔۷/۶) ہوتا ہے۔ یہ ہے مسلمانوں کا اسراف۔ خدا ہم مسلمانوں کے حال پر رحم فرمائے۔ اور اپنے رسول کی سنت کی محبت ہمارے قلوب میں بھر دے۔ بار الہا آمین!

(قسط:۷،(ص:۶۔تا۔۸)۷رفروری ۱۹۳۶ء،شمارہ:۱۵،جلد:۳۳)

"لا نبي بعدي":

مشہور حدیث:"لا نبي بعدي "(۱) نے خاتم النبیین کے بعد کسی جدید نبی کا امکان بھی باقی نہ چھوڑا تھا۔ باوجود اس کے ہر صدی میں بعض مخبوط الحواس حضرات نے جھوٹی نبوت کے دعوے کر ہی ڈالے۔ اور اپنے خلاف آیات واحادیث کی الٹی سیدھی تاویلیں کر ہی ڈالیں۔

اس صدی کے متنبّی کی امت نے کہا کہ حدیث"لا نبي بعدي "میں لفظ"بعد" مخالفت کے معنی میں ہے، یعنی نبی ہمیشہ آتے رہیں گے۔ لیکن میرا مخالف کوئی نہ ہوگا۔ سب میری موافقت کریں گے۔ اس دعوی پر دو(۲) دلیلیں پیش کی ہیں۔

دلیل اول: سورہ جاثیہ میں آیا ہے:۔

﴿فَبِأَيِّ حَدِيْثٍ بَعْدَ اللّٰهِ وَآيَاتِهِ يُؤْمِنُونَ﴾ (۲)۔ اللہ کے بعد کا کیا مطلب ہے؟ کیا اللہ کے فوت ہو جانے کے بعد؟ یا اس کی غیر حاضری میں؟ نہیں۔ بلکہ معنی یہ ہیں کہ اللہ کے خلاف اور کونسی باتیں ماننے کے قابل ہیں؟ (احمدیہ پاکٹ بک:(ص:۵۳۵))۔

جواب: لغت عربی کی کسی کتاب میں"بعد" کے معنی مخالفت کے نہیں لکھے ہیں۔ نہ اہل زبان سے اس کی کوئی نظیر موجود ہے۔ زبان عربی بحمد اللہ زندہ زبان ہے اور اس کے جاننے والے ابھی صفحۂ ہستی پر موجود ہیں، لیکن جو لوگ دمشق کے معنی قادیان، دجال کے معنی ریل گاڑی کریں، کسر صلیب سے فروغ صلیب، احمد سے غلام مراد لیں، وہ"بعد" کے معنی مخالفت چھوڑ کچھ اور کر لیں تو کون ان کا منہ بند کر سکتا ہے؟

---

(۱) صحیح بخاری: کتاب أحادیث الانبیاء، باب ماذکر فی بنی اسرائیل، حدیث:۳۴۵۵، صحیح مسلم: کتاب الامارۃ، باب الأمر بالوفاء ببیعۃ الخلفاء، الأول فالأول، حدیث:۱۸۴۲۔ (۲) الجاثیۃ:۶۔

اب حدیث ''لا نبي بعدي '' کے معنی دوسری حدیثوں سے ملاحظہ ہوں۔ ((صحیح بخاری))(۱) میں ہے: «لم یبق من النبوۃ » (مشکاۃ ص:۳۸۶) یہاں 'بعد'' کا لفظ موجود نہیں ہے لیکن ہر قسم کی نبوت کی نفی ہے۔ کوئی نیا نبی نہ موافق آئے گا نہ مخالف۔

((صحیح مسلم))(۲) میں ہے: «إني آخر الأنبیاء » (۱/۴۴۶)، پس اگر کوئی نبی نیا (گو موافق ہی سہی) آجائے تو آپ کی آخریت باقی نہیں رہتی۔

((ابوداود))(۳)((ترمذی))(۴) میں ہے: «أنا خاتم النبیین لا نبي بعدي » (مشکاۃ (ص:۴۵۷))، یہاں ''لا نبي بعدي '' کے ساتھ وصف خاتم النبیین بھی مذکور ہے جو بعد کے معنی مخالفت کے لینے کی تردید کرتا ہے۔ کیونکہ نئے موافق نبی کا آنا ختم نبوت کے منافی ہے۔

((مسند احمد))(۵) اور ((ترمذی))(۶) میں ہے: «إن الرسالة والنبوۃ قد انقطعت، فلا رسول بعدي ولا نبي » (ابن کثیر: ۸/۸۹) یہاں بعد کے معنی مخالفت کے لینے کی تردید ''انقطعت'' سے ہو رہی ہے۔ آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ (موافق و مخالف ہر قسم کی) رسالت و نبوت بند ہوگئی۔ پس میری رسالت و نبوت کے بعد نہ تو کوئی رسول ہی ہوگا اور نہ نبی۔

---

(۱) کتاب التعبیر، باب المبشرات، حدیث: ۶۹۹۰۔

(۲) کتاب الحج، باب فضل الصلاۃ بمسجدي مکۃ والمدینۃ، حدیث: ۱۳۹۴۔

(۳) کتاب الفتن والملاحم، باب ذکر الفتن ودلائلھا، حدیث: ۴۲۵۲۔

(۴) أبواب الفتن، باب ماجاء لاتقوم الساعۃ حتی یخرج کذابون، حدیث: ۲۲۱۹۔

(۵) (۲۱/۳۴۶)، حدیث: ۱۳۸۲۴۔

(۶) أبواب الرؤیا، باب ذھبت النبوۃ وبقیت المبشرات، حدیث: ۲۲۷۲۔

**اب سورہ جاثیہ کی آیت مذکورہ کی تحقیق سنئے!**

قرآن مجید عربی زبان میں ہے۔اس زبان کو جاننے کے لئے بہت سے فنون (جو قرآن مجید کے خادم ہیں) حاصل کرنے کی ضرورت ہے۔من جملہ ان کے ایک فن علم معانی کا ہے۔اس علم میں ایک باب ایجاز کا ہے۔جس میں لفظ اصل مراد سے کم لیکن کافی ہوتا ہے۔ اس کی دوسری قسم ایجازِ حذف ہے۔جس میں کچھ محذوف ہوتا ہے۔آیت مذکورہ اسی قبیل سے ہے اور ''بعد الله ''میں ''بعد'' کا مضاف الیہ محذوف ہے۔چنانچہ ((تفسیر معالم))(۱) و((خازن))(۲) میں ہے:''أي بعد كتاب الله''۔اور((تفسیر جلالین))(۳)و((بیضاوی)) (۴)و((کشاف))(۵)و((سراج المنیر))(۶)و((ابوالسعود))(۷)و((فتح البیان)) (۸)و((ابن جریر))(۹) میں ہے:''أي بعد حديث الله، وهو القرآن ''۔یعنی کس بات پر اللہ کی بات کے بعد اور اس کی آیتوں کے بعد ایمان لائیں گے؟اس کی تائید دوسری آیت سے بھی ہوتی ہے۔سورہ اعراف ومرسلات میں ہے:﴿**فَبِأَيِّ حَدِيثٍ بَعْدَهُ يُؤْمِنُونَ**﴾۔ ''أي: فبأي كلام يؤمنون بعده ''(ابن کثیر)(۱۰)(یعنی کس کلام پر اس کلام کے بعد ایمان لائیں گے؟ قرآن پاک میں ''بعد'' کی اضافت اللہ کی طرف بہت سے مقامات میں موجود ہے اور ہر جگہ اس کا مضاف الیہ محذوف ہے،اسی سورہ جاثیہ میں ہے:﴿**فَمَن يَهْدِيهِ مِن بَعْدِ اللَّهِ**﴾(۱۱)،''أي بعد إضلال الله إياه ''(جلالین،بیضاوی،مدارک،کشاف،

---

(۱)(۱۴۳/۴)۔ (۲)(۱۴۳/۴)۔

(۳)(ص:۶۶۱)۔ (۴)(۱۰۵/۵)۔

(۵)(۴۸۵/۴)۔ (۶)(۵۹۳/۳)۔

(۷)(۲۹۹/۳_۳۰۰)۔ (۸)(۳۱۸/۱۲)۔

(۹)(۶۱۴/۲۳)۔ (۱۰)دیکھیں:((تفسیر ابن کثیر)):(۳۰۱/۸)۔ (۱۱)الجاثیۃ:۲۳۔

ابوالسعو د وغیرہ)(۱)۔یعنی کون ھدایت دے گا اسے بعد گمراہ کردینے خدا کے اسے۔

سورہ شوریٰ میں ارشاد ہے:﴿وَمَن يُضْلِلِ اللَّهُ فَمَا لَهُ مِن وَلِيٍّ مِّن بَعْدِهِ﴾ (۲)۔"أي بعد إضلال الله إياه"(خازن، معالم، مدارک، جلالین)(۳)۔یعنی جس کو اللہ تعالیٰ گمراہ کردے اس کا کوئی ولی نہیں ہے بعد گمراہ کردینے اللہ کے اسے۔

سورہ فاطر میں ہے:﴿وَمَا يُمْسِكْ فَلَا مُرْسِلَ لَهُ مِن بَعْدِهِ﴾(۴)۔ "أي: بعد إمساكه"(جلالین، بیضاوی، مدارک، کشاف)(۵)۔یعنی خدا اپنی جو رحمت روک لے تو کوئی اس کا جاری کرنے والا نہیں ہے بعد روک لینے اللہ کے۔

نیز اسی سورہ میں ہے:﴿إِنْ أَمْسَكَهُمَا مِنْ أَحَدٍ مِّن بَعْدِهِ﴾(۶)۔"أي من بعد إمساكه"(فتح البیان، ابوالسعود، کشاف، مدارک)(۷)۔یعنی آسمان وزمین کو کوئی تھام نہیں سکتا بعد تھام لینے اللہ کے۔

سورہ آل عمران میں ہے:﴿وَإِن يَخْذُلْكُمْ فَمَن ذَا الَّذِي يَنصُرُكُم مِّن بَعْدِهِ﴾

---

(۱) دیکھیں:((تفسیر الطبری))از ابن جریر:(۲۱/۹۳)،اور دیکھیں:((کشاف))از زمخشری:(۴/۲۹۱)،((تفسیر بیضاوی)):(۵/۱۰۸)،((مدارک التنزیل))از نسفی:(۳/۳۰۳)،((تفسیر جلالین)):(ص:۶۲۳)،((تفسیر ابو سعود)):(۸/۷۳)۔

(۲) الشوریٰ:۴۴۔

(۳) دیکھیں:((تفسیر الطبری))از ابن جریر:(۲۰/۵۲۹)،((معالم التنزیل))از بغوی:(۴/۸۸)،((مدارک التنزیل))از نسفی:(۳/۲۵۹)،((تفسیر الجلالین)):(ص:۶۴۵)،((تفسیر خازن)):(۴/۱۰۲)وغیرہ۔

(۴) فاطر:۲۔

(۵) دیکھیں:((تفسیر ابن عطیہ)):(۴/۴۲۹)،((کشاف))از زمخشری:(۳/۵۹۷)،((تفسیر بیضاوی)):(۴/۲۵۳)، ((مدارک التنزیل))از نسفی:(۳/۷۶)،((تفسیر جلالین)):(ص:۵۷۱)۔وغیرہ۔

(۶) فاطر:۴۱۔

(۷) دیکھیں:((تفسیر الکشاف))از زمخشری:(۳/۶۱۷)،((مدارک التنزیل))از نسفی:(۳/۹۲)،((تفسیر ابو سعود)):(۷/۱۵۶)،((فتح البیان))از نواب صدیق حسن القنوجی:(۱۱/۲۶۲)۔

(۱)۔"أي بعد خذلانه "(جلالین، بیضاوی، مدارک، کشاف، ابوالسعود وغیرہ)(۲)، یعنی اگر خدا تم کو ذلیل کردے تو کون تمہاری مدد کرے گا بعد ذلیل کردینے اللہ کے تم کو۔

اسی طرح نبی کریم ﷺ کی بعض دعائیں جو حدیثوں میں آئی ہیں ان میں بھی ایجازِ حذف ہے، دعاء نوم میں وارد ہے:"أنت الآخر فليس بعدك شيء"((صحیح مسلم)): (۳۸۴/۲)(۳)۔"أي بعد آخريتك "(مرقاۃ:(۱۰۸/۳))(۴)، یعنی تو ہی آخر ہے، تیری آخریت کے بعد کوئی شے نہیں ہے۔

دوسری دعا میں آیا ہے:"فلا شيءَ بعده "((صحیح مسلم)):(۳۵۰/۲)(۵)۔ "أي بعد أمره بالفناء"۔اسی طرح حدیث:"لا نبوة بعدي"((صحیح مسلم)):(۲۷۸/۲) (۶) کے معنی ہیں:"لا نبوة بعد نبوتي"۔یعنی میری نبوت کے بعد کوئی نبوت نہیں ہے۔

مرزائیوں کی دوسری دلیل:((صحیح بخاری))(۷) میں آیا ہے آپ نے فرمایا: "كذابين، يخرجان بعدي "(پ:۱۴، ۱۷)۔یعنی دو جھوٹے نکلیں گے میرے بعد۔ حالانکہ مسیلمہ اور اسود عنسی دونوں آپ کی زندگی میں ہی مدعی نبوت بن کر آپ کے مقابلہ میں

(۱) آل عمران:۱۶۰۔

(۲) دیکھیں: ((کشاف)) از زمخشری: (۴۳۲/۱)، ((تفسیر بیضاوی)): (۴۵/۲)، ((مدارک التنزیل)) از نسفی: (۳۰۶/۱)، ((تفسیر الجلالین)): (ص:۸۹)، ((تفسیر ابي السعود)): (۱۰۶/۲)۔

(۳) صحیح مسلم: کتاب الذکر والدعاء والتوبۃ والاستغفار، باب مایقول عند النوم وأخذ المضجع، حدیث:۲۷۱۳۔

(۴) دیکھیں: ((مرقاۃ المفاتیح)) از ملا علی قاری: (۱۶۷۱/۴)۔

(۵) صحیح بخاری: کتاب المغازی، باب غزوۃ الخندق، حدیث:۴۱۱۴، صحیح مسلم: کتاب الذکر والدعاء والتوبۃ والاستغفار، باب التعوذ من شر ما عمل وشر ما لم یعمل، حدیث:۲۷۲۴۔

(۶) صحیح مسلم: کتاب الفضائل، باب من فضائل علی بن أبي طالب رضی اللہ عنہ، حدیث:۲۴۰۴۔

(۷) کتاب المناقب، باب علامات النبوۃ فی الاسلام، حدیث:۳۶۲۱، صحیح مسلم: کتاب الرؤیا، باب رؤیا النبی ﷺ، حدیث:۲۲۷۳-۲۲۷۴۔

ظاہر ہوگئے تھے، پس لامحالہ اس حدیث میں ’’بعد‘‘ کے معنی مخالفت کے ماننے ہی پڑیں گے۔یعنی دو جھوٹے میری مخالفت میں خروج کریں گے(احمدیہ ڈائری)

جواب:(۱) یہاں بھی وہی ایجازِ حذف ہے اور ’’بعد‘‘ کا مضاف الیہ محذوف ہے ’’أي یخرجان بعد نبوتي ‘‘(فتح الباری انصاری:پ:۲۸،(ص:۵۰۶))(۱)۔یعنی میری نبوت کے بعد دونوں کا ظہور ہوگا۔چنانچہ مسیلمہ اور اسود عنسی کا ظہور آپ کے نبی ہو چکنے کے بعد ہی ہوا ہے نہ قبل۔

اس محذوف پر قرینہ((صحیح بخاری))(۲) کی دوسری حدیث ہے۔جس کے الفاظ یہ ہیں:’’الکذابین اللذین انا بینهما ‘‘(پ:۱۷۔۲۸)۔یعنی وہ دونوں جھوٹے مدعی نبوت کہ ان دونوں کے درمیان میں موجود ہوں۔

اسی معنی کو واضح کرنے کے لئے امام بخاری نے حدیث’’یخرجان بعدي ‘‘کے متصل ہی ’’أنا بینهما‘‘ کی روایت ذکر کی ہے، دیکھو(کتاب المغازی):(پ:۱۷)(۳)۔

(۲)دوسرا جواب یہ ہے کہ جملہ’’یخرجان بعدي ‘‘میں ’’بعدی‘‘ کا لفظ کسی راوی نے بڑھایا ہے، فلا عبرة به۔اور اس پر قرینہ یہ ہے کہ امام بخاری نے دو(۲) مقامات پر لفظ ’’بعدی‘‘ کو ذکر ہی نہیں کیا بلکہ حذف کر دیا ہے۔اور حدیث کو یخرجان پر ختم کر دیا ہے،(دیکھو: ’’باب قصة اسود عنسی‘‘، پ:۱۷، اور ’’باب اذا طار الشيُ فی المنام‘‘، پ:۲۸) پس اصل لفظ ’’أنا بینهما‘‘ کا متعین رہا۔

حاصل کلام یہ کہ کتاب وسنت ولغت عرب میں لفظ ’’بعد‘‘ مخالفت کے معنی میں نہیں

---

(۱) فتح الباری از ابن حجر:(۴۲۴/۱۲)۔

(۲) کتاب المغازی، باب وفد بنی حنیفة، وحدیث ثمامة بن أثال، حدیث:۴۳۷۵، صحیح مسلم: کتاب الرؤیا، باب رؤیا النبی ﷺ، حدیث:۲۲۷۴۔ (۳) دیکھیں: گزشتہ حاشیہ۔

آتا۔ وھوالمراد۔ فالحمدللہ۔

اجرائے نبوت پر مرزائیوں کی ایک اور دلیل:

سورہ حج کے آخری رکوع میں ہے: ﴿اللّٰهُ يَصْطَفِىْ مِنَ الْمَلائِكَةِ رُسُلاً وَمِنَ النَّاسِ﴾ (۱)۔ اس میں ﴿يَصْطَفِىْ﴾ فعل مستقبل ہے جس سے انسانوں میں آئندہ پیغمبروں کا آنا صاف ثابت ہے۔ (احمدیہ پاکٹ بک (ص:۴۹۷))۔

جواب: آیت مذکورہ میں فعل ﴿يَصْطَفِىْ﴾ مستقبل کے لئے نہیں ہے۔ بلکہ اس میں حکایت ہے حال ماضی کی۔ جیسے آیت ﴿فَرِيْقاً تَقْتُلُوْنَ﴾ (۲) میں، اس کا یہ مطلب نہیں ہے کہ اے یہودیو! تم آنحضرت ﷺ کے بعد آنے والے پیغمبروں کو قتل کرو گے۔ بلکہ زمانہ گذشتہ کے حال کی حکایت فرمائی ہے۔ اسی طرح آیت مذکورہ میں اللہ نے اپنی سنت ماضیہ بیان فرمائی ہے، اور اس پر قرینہ اور دلیل قرآن مجید کی وہ دوسری آیات ہیں جن میں اللہ تعالیٰ نے ان مصطفیٰ اور برگزیدہ پیغمبروں کا نام لے کر بیان فرمادیا ہے۔ چنانچہ حضرت ابراہیم کا ذکر کر کے فرمایا ﴿وَلَقَدِ اصْطَفَيْنَاهُ فِىْ الدُّنْيَا﴾ (۳)۔ موسیٰ کو خطاب فرمایا: ﴿يَا مُوْسَى إِنِّىْ اصْطَفَيْتُكَ عَلَى النَّاسِ﴾ (۴)۔ حضرت ابراہیم واسحاق ویعقوب علیہم السلام کا ذکر کر کے فرمایا: ﴿وَإِنَّهُمْ عِندَنَا لَمِنَ الْمُصْطَفَيْنَ الْأَخْيَارِ﴾ (۵)۔ آل عمران میں فرمایا: ﴿إِنَّ اللّٰهَ اصْطَفَى آدَمَ وَنُوحاً وَآلَ إِبْرَاهِيْمَ وَآلَ عِمْرَانَ عَلَى الْعَالَمِيْنَ﴾ (۶)۔ انہیں پیغمبروں کا اجمالی تذکرہ آیت: ﴿اللّٰهُ يَصْطَفِىْ ۔۔﴾ الخ (۷) میں ہے۔ اور آیت سورہ انعام ﴿اللّٰهُ أَعْلَمُ حَيْثُ يَجْعَلُ رِسَالَتَهُ﴾ (۸)۔ میں بھی۔

---

(۱) الحج:۷۵۔ (۲) الاحزاب:۲۶۔ (۳) البقرۃ:۱۳۰۔ (۴) الاعراف:۱۴۴۔
(۵) ص:۴۷۔ (۶) آل عمران:۳۳۔ (۷) الحج:۷۵۔ (۸) الانعام:۱۲۴۔

اس میں بھی فعل ﴿یَجْعَلُ﴾ استقبال کے لئے نہیں ہے۔ بلکہ حال ماضی کی حکایت ہے، جس پر قرینہ ﴿أُوتِيَ رُسُلُ اللّٰهِ﴾ فعل ماضی ہے جو اس سے قبل متصل ہی مذکور ہے۔ کافروں نے گذشتہ رسولوں جیسی باتیں چاہی تھیں۔ انہیں رسولوں کی بابت ﴿حَيْثُ يَجْعَلُ رِسَالَتَهُ﴾ فرمایا گیا ہے نہ یہ کہ محمد ﷺ کے بعد کوئی جدید نبی آئے گا۔ اور نہ کسی پیغمبر کے آنے کی کوئی ضرورت ہی ہے۔ (باقی جواب ((محمدیہ پاکٹ بک)) میں از (ص:۳۲۶) تا (ص:۳۳۰) ملاحظہ ہو)۔

مرزائیوں کی ایک اور دلیل: سورہ آل عمران میں ہے: ﴿مَا كَانَ اللّٰهُ لِيَذَرَ الْمُؤْمِنِينَ عَلَى مَا أَنْتُمْ عَلَيْهِ حَتَّى يَمِيزَ الْخَبِيثَ مِنَ الطَّيِّبِ وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُطْلِعَكُمْ عَلَى الْغَيْبِ وَلَكِنَّ اللّٰهَ يَجْتَبِي مِن رُّسُلِهِ مَن يَشَاءُ﴾ (۱)۔ اس میں بھی ﴿يَجْتَبِي﴾ فعل مستقبل ہے۔ جس سے آئندہ زمانہ میں رسولوں کا آنا ثابت ہوتا ہے۔ (احمدیہ پاکٹ بک (ص:۴۹۹))

جواب: اس آیت میں بھی ﴿يَجْتَبِي﴾ زمانہ مستقبل کے لئے نہیں ہے بلکہ اس میں بھی حکایت ہے حال ماضی کی۔ دلیل اس پر وہ دوسری آیتیں ہیں جن میں ان ''مجتبیٰ'' رسولوں کا نام لے لے کر بیان کر دیا گیا ہے فردا فردا بھی اور یکجائی طور سے بھی۔ فردا فردا ملاحظہ ہو:

حضرت آدم کے لئے ''اجتباہ'' سورہ طٰہ میں آیا ہے۔
حضرت ابراہیم کے لئے ''اجتباہ'' سورہ نحل میں آیا ہے۔
حضرت یونس کے لئے ''اجتباہ'' سورہ قلم میں موجود ہے۔

(۱) آل عمران: ۱۷۹۔

یکجائی طور سے دیکھئے: سورہ مریم میں دس پیغمبروں (زکریا، یحیٰی، عیسیٰ، ابراہیم، اسحاق، یعقوب، موسیٰ، ہارون، اسماعیل، ادریس علیہم السلام) کے ذکر کرنیکے بعد آیا ہے: ﴿وَمِمَّنْ هَدَيْنَا وَاجْتَبَيْنَا﴾ (۱)۔ اور سورہ انعام میں اٹھارہ (۱۸) پیغمبروں (ابراہیم، اسحاق، یعقوب، نوح، داؤد، سلیمان، ایوب، یوسف، موسیٰ، ہارون، زکریا، یحیٰی، عیسیٰ، الیاس، اسماعیل، الیسع، یونس، لوط صلوات اللہ علیہم) کا تذکرہ کر کے فرمایا: ﴿وَاجْتَبَيْنَاهُمْ وَهَدَيْنَاهُمْ إِلَى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيمٍ﴾ (۲)۔ انہیں رسولوں کا تذکرہ اجمالاً آیت ﴿وَلَـٰكِنَّ اللَّهَ يَجْتَبِي مِن رُّسُلِهِ﴾ (۳) میں آیا ہے۔ اور یہ وہ لوگ ہیں جو دنیا خالی کر گئے۔ ﴿تِلْكَ أُمَّةٌ قَدْ خَلَتْ﴾ (۴)، کوئی آسمان پر زندہ اٹھالیا گیا اور کوئی زیر زمین دفن کر دیئے گئے۔ آنحضرت ﷺ کے بعد اب کوئی جدید نبی نہیں آئے گا۔ (باقی جواب ((محمدیہ پاکٹ بک)) میں از (ص: ۲۳۰) تا (ص: ۲۳۲) ملاحظہ فرمایئے) فقط۔

(۱) مریم: ۵۸۔
(۲) الانعام: ۸۷۔
(۳) آل عمران: ۱۷۹۔
(۴) البقرۃ: ۱۳۴۔

(قسط:۸،(ص:۶۔تا۔۸)۲۸رفروری ۱۹۳۶ء،شمارہ:۱۸،جلد:۳۳)

**امکان نبوت کی تردید:** گذشتہ شعبان میں پنجاب سے دو سوال بغرض جواب میرے پاس آئے تھے جو قادیانیوں کی ((پاکٹ بک)) (ص:۵۰۱) میں بھی موجود ہیں ان کے جوابات حسب ذیل بھیجے گئے۔ پہلا سوال جس کی دو شقیں ہیں، یہ ہے:۔

(۱) آنحضرت ﷺ کے بعد نبی کا آنا سورہ نساء کی اس آیت سے ممکن معلوم ہوتا ہے۔ اللہ تعالی فرماتا ہے: ﴿فَأُولَـٰئِكَ مَعَ الَّذِينَ أَنْعَمَ اللَّهُ عَلَيْهِم مِّنَ النَّبِيِّينَ وَالصِّدِّيقِينَ وَالشُّهَدَاءِ وَالصَّالِحِينَ وَحَسُنَ أُولَـٰئِكَ رَفِيقًا﴾(۱)۔ اطاعت خدا اور رسول سے مطیع اگر صدیق وشہید وصالح بن سکتا ہے تو نبی بھی بن سکتا ہے۔

جواب: اس کا یہ ہے کہ اللہ تعالی نے باب نبوت کو آیت خاتم النبیین (احزاب) میں مسدود فرما دیا ہے اس لئے مطیع نبی نہیں بن سکتا۔ اور باب صدیقیت وشہادت وصالحیت کو کھلا رکھا ہے۔ ارشاد ہے: ﴿وَالَّذِينَ آمَنُوا بِاللَّهِ وَرُسُلِهِ أُولَـٰئِكَ هُمُ الصِّدِّيقُونَ وَالشُّهَدَاءُ﴾ (۲)، ﴿وَالَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ لَنُدْخِلَنَّهُمْ فِي الصَّالِحِينَ﴾ (۳)۔ یعنی خدا تعالی اور اس کے رسولوں پر ایمان لانے اور عمل صالح کرنے والوں کو صدیق، شہید اور صالحوں کا رتبہ ملے گا۔ اس لئے مطیع صدیق وشہید اور صالح بن سکتا ہے۔

مرزائیوں کی دلیل مذکور سے اگر مطیع نبی بن سکتا ہے تو ((جامع ترمذی)) (۴) کی حدیث: عن أبي سعيد قال: قال النبي ﷺ: «التاجر الصدوق الأمين مع النبيين، والصديقين، والشهداء» (مشکاۃ: (ص:۲۳۵))۔ کی بنا پر ہر سچے، امانت دار تاجر کو بھی نبی ہونا چاہئے۔ حالانکہ حدیث وآیت مذکورہ کا مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالی قیامت

(۱) النساء:۶۹۔ (۲) الحدید:۱۹۔ (۳) العنکبوت:۹۔

(۴) أبواب البیوع، باب ما جاء فی التجار وتسمیۃ النبی ﷺ إیاھم، حدیث:۱۲۰۹، یہ حدیث حسن ہے۔

کے روز ہر پکے فرماں بردار اور سچے تاجر کو نبیوں صدیقوں اور شہداء کی معیت و رفاقت مرحمت فرمائے گا۔ جیسا کہ آیت مذکورہ کے آخر میں خود صراحت فرمادی ہے: ﴿وَحَسُنَ أُولَـٰئِكَ رَفِيقًا﴾ (۱) یہ معیت محض رفاقت ہے لا غیر۔ اور یہ قیامت کے روز ہوگی۔ جیسا کہ دیگر حدیثوں میں یہ صراحت مذکور ہے۔

((مسند احمد)) میں ہے:۔

عن معاذ بن انس قال: قال النبي ﷺ: «من قرأ ألف آية في سبيل الله، كتب يوم القيامة مع النبيين والصديقين والشهداء والصالحين» (۲)۔

یعنی جو شخص فی سبیل اللہ ایک ہزار آیتیں پڑھا کرے، قیامت کے دن اسے نبیوں اور صدیقوں اور شہیدوں اور صالحوں کی معیت و رفاقت نصیب ہوگی۔

عن عمرو بن مرة الجهني، قال: جاء رجل إلى النبي ﷺ فقال: يا رسول الله، شهدت أن لا إله إلا الله، وأنك رسول الله، وصليت الخمس، وأديت زكاة مالي، وصمت شهر رمضان، فقال النبي ﷺ: «من مات على هذا، كان مع النبيين والصديقين والشهداء يوم القيامة، هكذا – ونصب إصبعيه –» (مسند احمد) (۳)۔

یعنی ایک صحابی نے آپ سے عرض کی کہ میں کلمہ پڑھ چکا ہوں، نمازیں پڑھتا ہوں، زکاۃ دیتا ہوں، روزے رکھتا ہوں، آپ نے فرمایا کہ ان اعمال پر جس کو موت آجائے وہ

(۱) النساء: ۶۹۔

(۲) مسند احمد: (۳۷۷/۲۴)، حدیث: ۱۵۶۱۱، مسند ابویعلی: (۶۳/۳)، حدیث: ۱۴۸۹، المعجم الکبیر از طبرانی: (۱۸۴/۲۰)، حدیث: ۳۹۹، مستدرک حاکم: (۹۷/۲)، حدیث: ۲۴۳۳، سنن کبیر از بیہقی: (۲۹۱/۹)، حدیث: ۱۸۵۷۵، یہ حدیث منکر ہے اس کی سند میں ایک راوی ''زبان'' ہے جس کی حدیثیں منکر ہیں۔ دیکھیں: ((سلسلۃ الاحادیث الضعیفۃ)) از شیخ البانی: (۳۵۰/۱۱)، حدیث: ۵۲۰۷۔

(۳) مسند احمد: (۵۲۲/۳۹_۵۲۳)، حدیث: ۲۴۰۹۰، یہ حدیث صحیح ہے۔

قیامت کے دن نبیوں، صدیقوں اور شہیدوں کی معیت اور صحبت میں اس طرح ہوگا جیسے یہ دونوں انگلیاں۔

اسی لئے مفسروں نے آیت مذکورہ کی تفسیر میں لکھا ہے: ''یجعله مرافقا لهم'' (ابن کثیر)(۱)۔ ''مرافقة أکرم الخلائق'' (بیضاوی)(۲)۔ ''مرافقة أقرب عباد الله'' (کشاف)(۳)۔ ''الحضور معهم'' (جلالین)(۴)۔ ان سب علماء نے مع کے معنی رفاقت اور حضور کے کئے ہیں۔

امام رازی فرماتے ہیں: ''إذا أرادوا الزيارة والتلاقي قدروا عليه، فهذا هو المراد من هذه المعية'' (تفسیر کبیر کذا فی ابی السعود)(۵)۔

یعنی مطیعین جب نبیوں سے ملنا چاہیں گے تو مل سکیں گے ''مع'' سے مراد یہی ہے۔

اس تفصیل سے سوال کی دوسری شق بھی حل ہوجاتی ہے جو یہ ہے کہ:۔

(۲) جنت میں انبیاء کے درجے بہت بلند ہوں گے خاص کر آنحضرت ﷺ کا درجہ تو سب سے اعلی وبالا ہوگا، صدیق اپنے درجوں میں ہوں گے، شہداء اپنے درجوں میں، اور غریب مومن جنت کے کسی نچلے درجہ میں ہوں گے۔ تو معیت اور رفاقت کہاں ہوئی؟

یہی سوال سب سے پہلے حضرت ثوبان صحابی نے کیا تھا۔ انہیں کے جواب میں آیت مذکورہ اتری تھی۔ حدیث میں ہے:

(۱) أنه قال للنبي ﷺ لا نراك يوم القيامة، لأنك في الجنة في الدرجات

---

(۱) دیکھیں: ((تفسیر ابن کثیر)): (۳۵۳/۲)۔ (۲) دیکھیں: ((تفسیر البیضاوی)): (۸۲/۲)۔

(۳) دیکھیں: ((تفسیر الکشاف)) از زمخشری: (۵۳۱/۱)، ((البحر المحیط)) از ابو حیان: (۷۰۰/۳)۔

(۴) دیکھیں: ((تفسیر الجلالین)): (ص: ۱۱۲)۔

(۵) دیکھیں: ((تفسیر کبیر)) از رازی: (۱۳۳/۱۰)، ((تفسیر ابو سعود)): (۱۹۹/۲)۔

العلی، فقال: ﷺ «أنت معي في الجنة» (درمنثور)(۱)۔

انہوں نے کہا یا رسول اللہ ہم آپ کو قیامت کے دن نہیں دیکھ سکیں گے کیوں کہ آپ جنت کے بلند درجوں میں ہوں گے۔ آپ نے فرمایا تمہیں جنت میں میری معیت ملے گی۔

(۲) قال حبشي للنبي ﷺ أرأيت إن آمنت، وعملت، إني لكائن معك في الجنة؟ قال: «نعم» (طبرانی کبیر)(۲)۔

ایک حبشی نے پوچھا اے رسول خدا! اگر میرا ایمان صحیح اور عمل صالح ہو، کیا جنت میں مجھے آپ کی معیت نصیب ہوگی؟ آپ نے فرمایا کہ ہاں ہوگی۔

(۳) قال رجل أني أحب الله ورسوله، فقال: «أنت مع من أحببت» (بخاري ومسلم)(۳)۔ وفي ((الترمذي))(۴) عن أنس قال: «من أحبني كان معي في الجنة» (مشكاة: (ص:۲۲))۔

یعنی ایک صحابی نے کہا کہ میں اللہ اور اس کے رسول کو دوست رکھتا ہوں، آپ نے فرمایا جس سے تو محبت کرتا ہے اس کی معیت میں تو ہوگا۔

---

(۱) دیکھیں: ((تفسیر ابن ابی حاتم)): (۹۹۸/۳)، ((درمنثور)) از سیوطی: (۵۸۹/۲)، یہ تفسیری روایت ہے، اور مرسل ہے۔

(۲) المعجم الکبیر از طبرانی: (۳۳۶/۱۲)، حدیث: ۱۳۵۹۵، المعجم الاوسط از طبرانی: (۱۹۱/۲)، حدیث: ۱۵۸۱، الحلیۃ از ابو نعیم: (۳۱۹/۳)، یہ حدیث ضعیف جدا ہے اس میں ایک راوی ایوب بن عتبہ ضعیف ہے۔ دیکھیں: ((الموضوعات)) از ابن الجوزی: (۲۳۱/۲)، ((سلسلۃ الأحادیث الضعیفۃ)) از شیخ البانی: (۲۸۱/۱۴_۲۸۳)۔

(۳) صحیح بخاری: کتاب المناقب، باب مناقب عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ، حدیث: ۳۶۸۸، صحیح مسلم: کتاب البر والصلۃ والآداب، باب المرء مع من أحب، حدیث: ۲۶۳۹۔

(۴) أبواب العلم، باب ماجاء فی الأخذ بالسنۃ واجتناب البدع، حدیث: ۲۶۷۸، اس حدیث کی سند متعدد وجوہات کی وجہ سے ضعیف ہے۔ دیکھیں: ((سلسلۃ الاحادیث الضعیفۃ)) از شیخ البانی: (۴۰/۱۰)، حدیث: ۴۵۳۸۔

اور انس رضی اللہ عنہ کی روایت میں ہے کہ جو مجھ سے محبت رکھے گا جنت میں میری معیت میں ہوگا۔

(۴) وعن سهل قال: قال النبي ﷺ قال: «أنا و كافل اليتيم في الجنة هكذا» وأشار بالسبابة والوسطى۔ (رواہ البخاری، مشکاۃ: (ص:۴۲۱))(۱)۔

آپ نے فرمایا میں اور یتیم کا کفیل جنت میں اس طرح ہوں گے جیسے یہ دو انگلیاں (اشارہ سے دونوں کو اکٹھی کر کے بتلایا)۔

(۵) وعن ربيعة قال قلت يا رسول الله: أسألك مرافقتك في الجنة، قال: «فأعني على نفسك بكثرة السجود» (رواہ مسلم، مشکاۃ: (ص:۷۶))(۲)۔

یعنی ربیعہ صحابی نے کہا کہ میں جنت میں آپ کی رفاقت کا خواہاں ہوں آپ نے فرمایا کہ نفلیں بہت پڑھا کرو تم کو میری رفاقت ملے گی۔

ان حدیثوں اور ان جیسی بہت سی حدیثوں سے صاف ثابت ہوتا ہے کہ غریب مومن جنت کے اندر خواہ کیسے ہی نچلے درجہ میں ہوگا اسے آنحضرت ﷺ کی رفاقت نصیب ہوگی۔ آیت مذکورہ بالا کا بھی یہی مطلب ہے۔

دوسرا سوال: آیت مذکورہ میں اگر ''مع'' کو ''من'' کے معنی میں مان لیا جائے جیسا کہ آیات مندرجہ ذیل میں ہے تو ہر مطیع نبی بن سکے گا۔

جواب: کلام عرب میں ''مع'' بمعنی ''من'' نہیں آتا۔ نہ ان آیتوں میں ''مع'' بمعنی ''من'' آیا ہے، جو ذیل میں ذکر کی جاتی ہیں اس لئے کہ اگر ''مع'' بمعنی ''من'' آیا کرتا تو خود ''مع'' پر من داخل نہ ہوتا۔ حالانکہ کلام عرب میں اس کا ثبوت ملتا ہے۔

(۱) صحیح بخاری: کتاب الأدب، باب فضل من یعول الیتیم، حدیث: ۶۰۰۵۔

(۲) صحیح مسلم: کتاب الصلاۃ، باب فضل السجود والحث علیہ، حدیث: ۴۸۹۔

لغت کی مشہور کتاب ((مصباح المنیر))(۱) میں ''مع'' کے بیان میں ہے:

''ودخول من علیه نحو جئت من معه''، یعنی عرب ''جئت من مع القوم'' بولتے ہیں۔

پس ''مع'' پر ''من'' کا داخل ہونا اس امر کا ثبوت ہے کہ خود ''مع'' کبھی بھی ''من'' کے معنی میں نہیں ہوتا۔

اب مرزائیوں کی دلیل والی آیتیں ملاحظہ ہوں:۔

(۱)شیطان کے متعلق سورہ حجر میں وارد ہے: ﴿أَبَىٰ أَن يَكُونَ مَعَ السَّاجِدِينَ﴾(۲)۔

اور سورہ اعراف میں ہے: ﴿لَمْ يَكُن مِّنَ السَّاجِدِينَ﴾(۳)۔

دیکھو دونوں جگہ لفظ ساجدین آیا ہے، لیکن دوسری آیت میں بجائے ''مع'' کے ''من'' ہے پس ثابت ہوا کہ ''مع'' بمعنی ''من'' ہوتا ہے۔

جواب: اس کا یہ ہے کہ قرآن مجید میں ایک ہی واقعہ متعدد مقامات میں باسلوب مختلف اس لئے بیان کیا جاتا ہے کہ اس میں ایک خاص غرض اور حکمت مقصود ہوتی ہے۔

سنئے! ابلیس لعین نے ایک ہی قصور نہیں کیا تھا بلکہ تین جرم اس سے سرزد ہوئے تھے۔(۱) اس نے تکبر کیا تھا، اس کا ذکر سورہ ص میں آیا ہے: ﴿أَسْتَكْبَرْتَ أَمْ كُنتَ مِنَ الْعَالِينَ﴾(۴)، (۲) اس نے اللہ کے حکم کی خلاف ورزی کی تھی، اس کا بیان سورہ اعراف کی آیت: ﴿لَمْ يَكُن مِّنَ السَّاجِدِينَ﴾ میں کیا ہے۔(۳) اس نے جماعت سے مفارقت کی تھی، اس کا حال سورہ حجر کی آیت: ﴿أَبَىٰ أَن يَكُونَ مَعَ السَّاجِدِينَ﴾ میں مذکور ہوا ہے کما فی ((فتح البیان))(۵): ''ابلیس اللعین قد أدرج في معصية واحدة ثلاث معاص: مخالفة الأمر، ومفارقة الجماعة، والاستكبار۔۔الخ''۔

---

(۱) از فیومی: (۲/۵۷۶)۔ (۲) الحجر: ۳۱۔

(۳) الاعراف: ۱۱۔ (۴) ص: ۷۵۔ (۵) (۴/۳۱۰)۔

پس ''مع'' ہرگز ''من'' کے معنی میں نہیں ہے بلکہ دونوں کے فائدے الگ الگ ہیں۔

(۲) منافقین کے توبہ کی بابت سورہ نساء میں مذکور ہے: ﴿إِلَّا الَّذِيْنَ تَابُوْا ... فَأُولَـٰئِكَ مَعَ الْمُؤْمِنِيْنَ﴾ (۱)۔ کیا یہ توبہ کرنے والے خود مومن نہیں ہیں بلکہ مومنوں کے ساتھ ہیں؟ نہیں بلکہ وہ مومنوں سے ہیں۔ پس ثابت ہوا کہ ''مع'' بمعنی ''من'' آتا ہے۔

جواب: اس کا یہ ہے کہ ''المؤمنین'' میں الف لام عہد کا ہے اس سے مراد وہ لوگ ہیں جو شروع سے ہی خالص مومن تھے کبھی ان سے نفاق سرزد نہیں ہوا۔ ان کی معیت میں وہ لوگ جنت میں ہوں گے جو پہلے منافق تھے پھر توبہ کر کے مومن بنے۔ ((تفسیر ابوالسعود)) (۲) و ((جمل)) (۳) میں ہے:۔

''مع المؤمنين المعهودين الذين لم يصدر عنهم نفاق أصلا منذ آمنوا معهم في الدرجات العالية من الجنة''۔ ترجمہ اس کا بیان ہو چکا۔

((تفسیر ابن جریر)) (۴) میں ہے:۔

''يدخلهم مع المؤمنين محل الكرامة، ويسكنهم معهم مساكنهم في الجنة''، یعنی اللہ داخل کرے گا ان تائبین کو خالص مومنوں کے ساتھ کرامت کے محل میں اور بسائے گا ان تائبین کو ان مومنوں کے ساتھ جنت میں ان کے مسکنوں میں۔

((فتح البیان)) (۵) میں ہے:۔ ''أولئك مصاحبون للمؤمنين''۔

اور ((مدارک)) (۶) و ((کشاف)) (۷) میں ہے:۔ ''فهم أصحاب المؤمنين ورفقاؤهم''۔

---

(۱) النساء: ۱۴۶۔ (۲) (۲/۲۸۷)۔ (۴) (۷/۶۲۲)۔

(۳) الفتوحات الالٰھیہ بتوضیح تفسیر الجلالین لدقائق الخفیہ از سلیمان الجمل: (۱/۴۶۳)۔

(۵) (۳/۲۷۹)۔ (۶) (۱/۳۰۹)۔ (۷) از زمخشری: (۱/۵۸۱)۔

یعنی یہ توبہ کرنے والے مومنوں کی صحبت اور رفاقت میں ہوں گے۔

معلوم ہوا کہ ''مع'' اپنے اصل معنی مصاحبت کے لئے آیا ہے، نہ بمعنی ''من''۔

(۳) آیت آل عمران: ﴿وَتَوَفَّنَا مَعَ الْأَبْرَارِ﴾(۱)۔

مطلب یہ ہوگا کہ جب نیکوں کی جان نکلے تو ان کے ساتھ یا اللہ ہماری جان بھی نکال لینا، وھو کما تری۔

حالانکہ آیت کا مطلب یہ ہے کہ ہم کو نیک بنا کے مار، ہم کو نیکوں سے کر۔ پس ثابت ہوا کہ ''مع'' بمعنی ''من'' ہے۔ وھو المطلوب۔

جواب: اس کا امام رازی نے یوں دیا ہے:۔

''وفاتهم معهم هي أن يموتوا على مثل أعمالهم حتى يكونوا في درجاتهم يوم القيامة، قد يقول الرجل أنا مع الشافعي في هذه المسألة، ويريد به كونه مساويا له في ذلك الاعتقاد'' (کبیر)(۲)۔

یعنی ابرار کے ساتھ ''توفی'' کے معنی یہ ہیں کہ ان کے عملوں جیسے عمل پر موت آئے تاکہ روز قیامت ان کے سے درجوں میں ہوں۔ عالم شخص بولتا ہے کہ اس مسئلہ میں امام شافعی کے ساتھ ہوں اور اس سے مطلب یہ ہوتا ہے کہ میرا اور ان کا عقیدہ ایک ہے (نہ یہ کہ میں ان کے ساتھ پیدا ہوا یا پڑھتا رہا)

اس لئے جملہ محققین مفسرین نے ''مع'' کو یہاں بھی مصاحبت کے لئے ہی تحریر کیا ہے۔ ((بیضاوی))(۳)، ((مدارک))(۴)، ((کشاف))(۵)، ((سراج منیر))(۶) اور ((ابوالسعود))(۷) میں ہے:۔ ''مخصوصين بصُحبتهم''۔

---

(۱) آل عمران: ۱۹۳۔ (۲) دیکھیں: ((تفسیر الکبیر)): (۹/۴۶۷)۔

(۳) (۲/۵۵)۔ (۴) (۱/۳۲۲)۔ (۵) (۱/۴۵۵)۔

(۶) (۱/۲۷۵)۔ (۷) (۲/۱۳۲)۔

